چو بسم اللہ آغاز کردند جمع
جب سب نے اللہ کا نام لیکر کھانا شروع کیا
نیامد ز پیرش حدیثی بسمع
بڈھے سے کچھ اوسکا ذکر نہ سنا

چنین گفت ای پیر دیرینہ روز
حضرت خلیل اللہ علیہ السلام نے فرمایا کہ ای بڈھے ضعیف
چو پیران نمی بینمت صدق و سوز
بڈھوں کی طرح مین تجھمین نرمی اور راستی نہین پاتا

نہ شرطست وقتیکہ روزی خوری
شرط نہین ہے کہ کھانا کھاتے وقت
کہ نام خداوند روزی بری
رزق دینے والے کا نام نہ لے

بگفتا نگیرم طریقت بدست
کہا مین تیرا طریقہ اختیار نہین کرتا
کہ نشنیدم از پیر آذر پرست
اس سبب سے کہ مین نے پیر آذر پرست سے نہین سنا

بدانست پیغمبر نیک فال
پیغمبر نیک فال سمجھ گئے
کہ گبرست پیر تبہ بودہ حال
کہ یہ پریشان حال بڈھا گبر ہے

بخواری براندش چو بیگانہ دید
بیگانہ پاکے اوسے ذلت سے نکالدیا
کہ منکر بود پیش پاکان پلید
اسواسطے کہ پاکو نہین ناپاک اچھا نہین معلوم ہوتا

سروش آمد از کردگار جلیل
حضرت جبرئیل علیہ السلام خدا بزرگ کا پیغام لائے
بہیبت ملامت کنان کای خلیل
ڈراتے اور ملامت کرتے ہوے کہ ای خلیل

منش دادہ صد سالہ روزی و جان
مین نے اوسکو سو برس روزی اور جان دی
ترا نفرت آمد ازو یک زمان
اور تجکو دم بھر مین اوس سے نفرت ہوگئی

گر او میبرد پیش آتش سجود
اگر وہ آگ کو سجدہ کرتا ہے
تو واپس چرا میبری دست جود
تو تو کیون بخشش کا ہاتھ کوتاہ کرتا ہی

## گفتار اندر احسان با مردم نیک و بد

قول احسان نیک اور بد آدمیونکے بیان مین

گرہ بر سر بند احسان مزن
اس بہانہ سے احسان کی تھیلی پر گرہ نہ لگا
کہ این زرق و شیدست و آن مکر و فن
کہ یہ مکار اور حیلہ گر ہی اور وہ فریب اور دھوکا کرتا ہی

زیان میکند مرد تفسیر دان
تفسیر دان آدمی برا کرتے ہین
کہ علم و ادب میفروشد بنان
جو علم اور ادب روٹی پر گنواتے ہین

کجا عقل یا شرع فتوی دہد
عقل یا شرع نے ساتھ کبھی حکم نہین دیتی
کہ مرد خرد دین بدنیا دہد
کہ عقلمند دین کو دنیا کے عوض کھووے

ولیکن تو بستان کہ صاحب خرد
مگر تو مول لے کیونکہ عقلمند
از ارزان فروشان برغبت خرد
سستی بیچنے والون سے خوشی سے لیتے ہین

# حکایت عابد با شیاد و شوخ دیده

ذکر ایک عابد اور ایک مکار چالاک کا

زباندانی آمد بصاحبدلی
ایک شاعر ایک فقیر کے پاس آیا

که محکم فرو مانده ام در گلی
کہ مین کیچڑ مین مضبوط پھنسگیا ہون یعنی قرضدار ہوگیا ہون

یکی سفله را ده درم بر منست
ایک کمینہ کے دس درم کا قرضدار ہون

که دانگی از و بر دلم ده منست
کہ ایک دانگ بھی میرے واسطے دس من کے برابر ہے

همه شب پریشان ازو حال من
تمام رات اوسی فکر مین پریشان رہتا ہون

همه روز چون سایه دنبال من
تمام دن سایہ کیطرح میرے پیچھے رہتا ہے

بکرد از سخنهای خاطر پریش
اوسکی پریشان کرنیوالی باتون نے

درون دلم چون در خانه ریش
میرا دل دروازہ کیطرح چیر ڈالا

خدایش مگر تا ز مادر بزاد
جب سے ماکے پیٹ سے پیدا ہوا خدا نے

جز آن ده درم چیز دیگر نداد
اوسے ان دس درمون کے سوا اور کچھ نہین دیا

ندانسته از دفتر دین الف
دین کی کتاب سے الف بھی نہین جانتا

نخوانده بجز باب لا ینصرف
باب لا ینصرف کے سوا اور کچھ پڑھا نہین

خور از کوه یک روز سر بر نزد
سورج پہاڑ سے ایک روز بھی نکلنے نہ پایا

که آن قلتبان حلقه بر در نزد
کہ اوس بیحیا نے میرے دروازے کی زنجیر نہ کھٹکھٹائی ہو

در اندیشه ام تا کدام کریم
اس فکر مین ہون تا کہ کوئی سخی

از آن سنگدل دست گیرد بسیم
روپیہ دیکر اوس ظالم سے رہائی کرائے

شنید این سخن پیر فرخ نهاد
اوس بزرگ مبارک ذات نے جب یہ بات سنی

درستی دو در آستینش نهاد
دو اشرفیان اوسکے ہاتھ پر رکھدین

زر افتاد در دست افسانه گوی
اوس قصہ گو کے ہاتھ جبھی روپیہ لگا

برون رفت از آنجا چو خور تازه روی
وہان سے آفتاب کی طرح خوشی خوشی چلدیا

یکی گفت شیخ این ندانی که کیست
ایک شخص نے شیخ سے کہا آپکو نہین معلوم یہ کون ہے

برو گر بمیرد نباید گریست
اگر مرجاے تو اوسپر رونا بھی نچاہیے

گدائی که بر شیر نر زین نهد
جو فقیر کہ شیر نر پر سوار ہو

ابو زید را اسپ و فرزین نهد
ابوزید کے مقابلہ مین گھوڑا اور فرزین رکھدے یعنی شاطر بازی جیتے

بر آشفت عابد که خاموش باش
فقیر رنجیدہ ہوا اور کہا کہ چپ رہ

تو مرد زبان نیستی گوش باش
جب تجھے بات نہین کرنا آتی تو سن لے

اگر راست بود آنچه پنداشتم
جو کچھ معلوم ہوا اگر سچ کہتا تھا
ز خلق آبرویش نگہداشتم
تو گویا خلق مین مین نے اوسکی آبرو بچالی

اگر شوخ چشمی و سالوس کرد
اگر چالاکی اور مکر کیا
الا تا نپنداری افسوس کرد
تو بھی افسوس نکرنا چاہیے

که خود را نگہداشتم آبروی
اسواسطے کہ مین نے اپنی آبرو بچائی
ز دست چنان گربز یاوہ گوی
ایسے بیہودہ مکار کے ہاتھ سے

بد و نیک را بذل کن سیم و زر
نیک بد دونون کو چاندی سونا تقسیم کر
که این کسب خیرست و آن دفع شر
کہ اس سے ثواب ہوتا ہے اور اوس سے بلا ٹلتی ہے

خنک آنکه در صحبت عاقلان
اچھا وہ شخص ہے جو عقلمندون کی صحبت مین
بیاموزد اخلاق صاحبدلان
صاحبدلون کی عادت سیکھے

گرت عقل و رایست و تدبیر و ہوش
اگر تجھے عقل و شعور اور تدبیر اور ہوش ہو
بعزت کنی پند سعدی بگوش
دل سے سعدی کی نصیحت سن

که اغلب درین شیوه دارد مقال
کہ اکثر ایسے ہی طریقہ پر گفتگو کرتا ہے
نه در چشم و زلف و بناگوش و خال
نہ آنکھ اور زلف اور بناگوش اور تل کی تعریف مین

## حکایت پدر ممسک و فرزند جوانمرد
باپ بخیل اور سخی بیٹے کا ذکر

یکی رفت و دینار ازو یادگار
ایک شخص مرا اور دینار یادگار چھوڑی
خلف بود صاحبدل و ہوشیار
اوسکا لڑکا صاحبدل اور ہوشیار تھا

نه چون ممسکان دست بر زر گرفت
بخیلون کیطرح روپیہ مٹھی مین نہین دبایا
چو آزادگان دست از زر گرفت
بلکہ آزادون کی طرح ہاتھ چھوڑ دیا

ز درویش خالی نبودی درش
فقیرون سے کبھی اوسکا دروازہ خالی نہ رہتا
مسافر بمہمان سرای اندرش
مسافر اوسکے لنگرخانہ مین رہتے

دل خویش و بیگانه خورسند کرد
اپنے اور غیرون کا دل خوش کیا
نه ہمچون پدر سیم و زر بند کرد
اپنے باپ کی طرح سے چاندی اور سونے پر قفل نہین لگایا

ملامت کنی گفتش ای باد دست
ایک ملامت کرنیوالے نے اوس سے کہا کہ اے فضول خرچ
بیکره پریشان مکن ہرچه ہست
جو کچھ ہے یکبارگی برباد نکر

بسالی توان خرمن اندوختن
سال بھر مین کھلیان جمع ہوتا ہے
بیکدم نه مردی بود سوختن
اسکو ایک دم مین جلا دینا جوانمردی نہین

چو در تنگدستی نداری شکیب / نگهدار وقتِ فراخی حسیب

جب مفلسی مین تجھسے صبر نہو سکیگا / تو فراغت کے وقت حساب پر خیال رکھ

## مثل

کہاوت

بدختر چه خوش گفت بانوی ده / که روز نوا برگ سختی بنه

اپنی لڑکی سے کیا اچھی بات ایک دہقانی عورت نے کہی / کہ فراغت کے دنون مین تکلیف کا بھی خیال رکھنا چاہیے یعنی مال جمع کرنا چاہیے

همه وقت پر دار مشک و سبوی / که پیوسته در ده روان نیست جوی

ہر وقت مشک و گھڑے بھرے رہین / کیونکہ ہمیشہ گانون مین نہر جاری نہین رہتی

بدنیا توان آخرت یافتن / بزر پنجهٔ دیو بر تافتن

دنیا سے عقبےٰ حاصل ہوسکتی ہے / روپیے کے زور سے دیو کا پنجہ بھی پھیر سکتے ہین

ز دستِ تهی بر نیاید امید / بزر بر کنی چشم دیو سفید

خالی ہاتھ سے کوئی کام نہین نکلتا / روپیہ کے زور سے دیو سفید کی بھی آنکھ نکال سکتے ہین

اگر تنگدستی مرو پیش یار / وگر سیم داری بیا و بیار

مفلسی مین یار کے پاس بھی جانا نچاہیے / اگر روپیہ ہو آ اور لے آ

تهیدست در خوبرویان مپیچ / که بی هیچ مردم نیرزد بهیچ

محتاج کیواسطے معشوق بھی اچھی نہین / کیونکہ مفلس کسی لائق نہین ہوتا

وگر هرچه داری بکف بر نهی / کفت وقتِ حاجت بماند تهی

جو کچھ تیرے پاس ہو اگر دیتا رہیگا / تو تیرا ہاتھ ضرورت کیوقت خالی رہجاویگا

گدایان بسعی تو هرگز قوی / نگردند و ترسم تو لاغر شوی

نقیر تیری کوشش سے کبھی آسودہ نہونگے / بلکہ مین ڈرتا ہون کہ تو محتاج ہو جائیگا

## باز آمدم بحکایت فرزند خلف

اب مین اوسی نالیق لڑکے کا پھر بیان کرتا ہون

چو منع خیر اینحکایت بگفت / زغیرت جوانمرد را رگ نخفت

جب نیک بات کے منع کرنیوالے نے یہ بات کہی / غیرت سے اوس جوانمرد کی رگ حمیت جوش مین آئی یعنی باز نہ آیا

پراگنده دل گشت ازان گفتگوی / بر آشفت و گفت ای پراگنده گوی

اوس گفتگو سے پریشان ہو کر کہا / تو کیا واہیات بکتا ہے

مرا دستگاهی که پیرامنست / پدر گفت میراث جدّ منست

میرے قبضہ مین جو مال ہے / میرا باپ کہتا تھا کہ میرے دادا کا ہے

نہ ایشان بخست نگہداشتند
کیا اونھون نے خست سے نہین جمع کیا تھا
بحسرت بمردند و بگذاشتند
جو حسرت مین مر گئے اور چھوڑ گئے

بدستم بیفتاد مال پدر
جسطرح میرے باپ کا مال میرے ہاتھ آیا
کہ بعد از من افتد بدست پسر
اوسیطرح میرے بعد میرے لڑکے کو ملیگا

همان به که امروز مردم خورند
بہتر یہ بات ہے کہ آج آدمی کھائین
کہ فردا پس از من بیغما برند
نہ کہ کل میرے بعد لوگ لوٹ لیجائین

خور و پوش بخشای و راحت رسان
کھا اور پہن اور بخشدے اور آرام پہونچا
نگہ می چہ داری ز بہر کسان
اور لوگون کے واسطے کیون جمع کرتا ہی

برند از جہان با خود اصحاب رای
عقلمند دنیا سے اپنے ساتھ لیجاتے ہین
فرومایہ ماند بحسرت بجای
کمینون کے دلمین حسرت رہجاتی ہی اور چھوڑ جاتے ہین

زر و نعمت اکنون بدہ کان تست
روپیہ و نعمت اب دیدے جب تو مالک ہی
کہ بعد از تو بیرون ز فرمان تست
کہ تیرے بعد تیرے قبضہ سے باہر ہے

بدنیا توانی کہ عقبی خری
دنیا سے عقبی حاصل ہوسکتی ہے
بخر جان من ورنہ حسرت بری
اگر لینا ہو تو لے ورنہ حسرت باقی رہیگی پچھتائیگا

## حکایت اندر راحت رسانیدن ہمسایگان
ذکر ہمسایون کو آرام پہونچانے کے بیان مین

بزارید وقتی زنی پیش شوے
ایک عورت اپنے خاوند کے آگے روئی
کہ دیگر مخر نان ز بقال کوے
کہ اب محلے کے نان بائی سے روٹی مول نہ لیا کر

ببازار گندم فروشان گرای
گیہون بیچنے والون کے بازار مین جایا کر
کہ این جو فروشست و گندم نمای
کیونکہ یہ جو فروش گندم نما ہے

نہ از مشتری کز زحام مگس
خریدارون سے نہین بلکہ مکھیونکے سبب سے
بیک ہفتہ رویش ندیدست کس
ایک ہفتہ تک کوئی اوسکا منہ بھی نہین دیکھتا

بدلداری آن مرد صاحب نیاز
تسکین دیکے اوس حاجتمند مرد نے
بزن گفت کای روشنائی بساز
عورت سے کہا کہ اے میرے گھر کی رونق صبر کر

بامید ما کلبہ اینجا گرفت
ہمارے آسرے پر اوسنے یہان دوکان کھولی
نہ مردی بود نفع ازو وا گرفت
یہ کیا آدمیت ہی کہ ہم اوسکو نفع نہ پہونچائین

رہ نیکمردان آزادہ گیر
آزاد نیکمردون کی راہ چل
چو استادہ دست افتادہ گیر
اگر تو کھڑا ہے تو گرے ہوؤن کی دستگیری کر

بخشائے کانانکہ مرد حق اند
بخشش کر کہ جو مرد خدا ہین
خریدار دُکان بے رونق اند
وہ دُکان بے رونق سے مول لیتے ہین

جوانمرد اگر راست خواہی ولیست
صاحب مروت درحقیقت ولی ہے
کرم پیشۂ شاہ مردان علیست
سخاوت پیشہ حضرت علی شاہ مردان کا ہے

## حکایت
قصہ

شنیدم کہ مردی براہ حجاز
مین نے سنا ہی کہ ایک مرد حجاز کی راہ مین
بہر خطوہ کردی دو رکعت نماز
ہر قدم پر دو رکعت نماز پڑھتا تھا

چنان گرم رو در طریق خدای
راہ خدا مین ایسا تیز رو تھا
کہ خار مغیلان نکندی ز پای
کہ ببول کا کانٹا بھی پیر سے نہ نکالتا

باخر ز وسواس خاطر پریش
پریشان دل کے اندیشے سے آخر کو
پسند آمدش در نظر کار خویش
اوسے اپنا کام اچھا معلوم ہوا

بتلبیس ابلیس در چاہ رفت
شیطان کے فریب سے کنوین گرا ای تباہ ہوا
کہ نتوان ازین خوبتر راہ رفت
کیونکہ وہ سمجھا کہ اس سے بہتر کوئی طریقہ نہین

گرش رحمت حق نہ دریافتی
اگر خدا کی رحمت اوسکی مدد نکرتی
غرورش سر از جادہ برتافتی
غرور اوسکا سیدھی راہ سے پھیر دیتا

یکی ہاتف از غیب آواز داد
ایک پکارنے والے نے غیب سے آواز دی
کہ ای نیکبخت مبارک نہاد
کہ اے نیکبخت مبارک ذات

مپندار اگر طاعتے کردۂ
اپنی عبادت پر گھمنڈ نکر
کہ نزلی بدین حضرت آوردۂ
کہ اوس بارگاہ کے لائق کوئی تحفہ لیکر حاضر ہوا ہے

باحسانی آسودہ کردن دلی
احسان سے ایک دلکو آرام ہونچانا
بہ از الف رکعت بہر منزلی
ہر منزل پر ہزار رکعت نماز پڑھنے سے بہتر ہے

## حکایت
قصہ

بسرہنگ سلطان چنین گفت زن
بادشاہی سپاہی سے اوسکی بی بی نے یہ بات کہی
کہ خیز ای مبارک در رزق زن
کہ اے بختاور اٹھ کے روزی تلاش کر

برو تا ز خوانت نصیبی دہند
جا تاکہ دسترخوان سے تجھے بھی حصہ دین
کہ فرزندگانت بسختی در اند
کہ تیرے لڑکے بھوکے ہین

بگفتا بود مطبخ امروز سرد
کہا کہ آج باورچیخانہ سرد ہے

کہ سلطان بشب نیت روزہ کرد
اسواسطے کہ بادشاہ نے رات کو روزے کی نیت کی

زن از ناامیدی سر اندر کشید
عورت نے مایوسی سے سر جھکا لیا

همی گفت با خود دل از فاقہ ریش
فاقہ کے رنج سے دل میں یہ بات کہتی تھی

کہ سلطان ازین روزہ گوئی چہ خواست
کہ بادشاہ کو اس روزے سے کیا حاصل ہوا اپنے بچوں کو فاقہ دیتے

کہ افطار او عید طفلان ماست
کہ اوسکا افطار ہمارے لڑکوں کی عید ہے

خورندہ کہ خیرش برآید ز دست
روزہ ترک کرنیوالا جسکی خیرات جاری ہو

بہ از صائم الدہر دنیا پرست
دنیا دار ہمیشہ روزہ رکھنے والے سے بہتر ہے

مسلم کسی را بود روزہ داشت
اوس شخص کا روزہ صحیح ہے

کہ درماندہ را دہد نان چاشت
جو محتاج کو دن کا کھانا بانٹ دیا کرے

وگرنہ چہ حاجت کہ زحمت بری
نہیں تو تکلیف اوٹھانے کی کیا ضرورت ہے

ز خود بازگیری و ہم خود خوری
اپنے خرچ سے بچا کر آپ ہی کھاوے

خیالات نادان خلوت نشین
بیوقوف گوشہ نشین کے خیالات

بہم برکند عاقبت کفر و دین
آخرکار کفر اور دین کو ملا دیتے ہیں

صفائیست در آب و آئینہ نیز
پانی اور آئینہ دونون مین صفائی ہوتی ہے

ولیکن صفا را بباید تمیز
مگر صفائی کی تمیز بھی ہونا چاہیے

## حکایت کریم تنگدست با سائل
ذکر سخی محتاج اور فقیر کا

یکی را کرم بود و قوت نبود
ایک شخص سخی تھا مگر محتاج تھا

کفافش بقدر مروت نبود
آمدنی خرچ کو کافی نہوتی

کہ سفلہ خداوند ہستی مباد
کمینہ کبھی مالدار نہو

جوانمرد را تنگدستی مباد
جوانمرد کبھی مفلس نہو

کسی را کہ ہمت بلند اوفتد
جسکی ہمت بلند ہوتی ہے

مرادش کم اندر کمند اوفتد
اوسکی حاجت بہت کم روا ہوتی ہے

چو سیلاب ریزان کہ بر کوہسار
جیسے پہاڑ کا سیلاب

نگیرد ہمی بر بلندی قرار
کہ کبھی بلندی پر نہین ٹھہرتا

نہ در خورد سرمایہ کردی کرم
مال کے اندازہ سے خرچ نکرتا

تنک مایہ بودی ازین لاجرم
اسی سبب سے مفلس رہتا

برش تنگدستی دو حرفی نبشت
اوسکے پاس ایک غریب نے رقعہ لکھا
که ای خوب فرجام فرخ سرشت
کہ اے نیکو مبارک پیدایش

یکی دست گیرم بچندین درم
تھوڑے درم سے ایکبار میری مدد کر
که چندیست تا من بزندان درم
اس سبب سے کہ تھوڑے دنون سے مین قید مین ہون

بچشم اندرش قدر چیزی نبود
گر اوسکے سامنے کچھ حقیقت نہ تھی
ولیکن بدستش پشیزی نبود
مگر اوسکے پاس ایک کوڑی بھی نہ تھی

بخصمان بندی فرستاد مرد
قیدخانہ کے ملازمون کے پاس آدمی بھیجا
که ای نیکنامان آزاد مرد
کہ اے نیک نام آزاد مرد

بدارید چندی کف از دامنش
تھوڑے دنون کے واسطے اوسکو چھوڑ دو
وگر میگریزد ضمان بر منش
اگر بھاگ جاویگا تو مین اسکا ضامن ہون

وز آنجا بزندان در آمد که خیز
اور وہان سے قیدخانہ مین پہونچا کہ اوٹھ
وزین شهر تا پای داری گریز
اور اس شہر سے جہانتک بھاگنے کی طاقت ہو بھاگ جا

چو گنجشک در باز دید از قفس
جیسے چڑیا پنجرے کا دروازہ کھلا پاتی ہے
قرارش نبود اندر یک نفس
وہ بھی دم بھر وہان نہ ٹھہرا

چو باد صبا زان زمین سیر کرد
ہوا کی طرح وہان سے ایسا بھاگا
نه سیری که بادش رسیدی بگرد
کہ ہوا بھی اوسکی گرد تک نہ پہونچی

گرفتند حالی جوانمرد را
فوراً جوانمرد کو پکڑ لیا
که حاصل کنی سیم یا مرد را
کہ اوس مرد کو حاضر کر یا روپیہ دے

چو بیچارگان راه زندان گرفت
غریبون کی طرح قیدخانہ کو گیا
که مرغ از قفس رفته نتوان گرفت
کیونکہ پنجرے کی چھوٹی چڑیا پھر ہاتھ نہین آتی

شنیدم که در حبس چندی بماند
مین نے سنا کہ تھوڑے دنتک قیدخانہ مین رہا
نه رقعه نبشت و نه فریاد خواند
نہ کسیکو رقعہ لکھا نہ فریاد کی

زمانها نیاسود و شبها نخفت
بہت دن تکلیف اوٹھائی راتون کو نہ سویا
برو پارسائی گذر کرد و گفت
ایک عابد اوسکی طرف سے نکلا اور یہ پوچھا

نپندارمت مال مردم خوری
مجھے تو مال مردم خور نہین معلوم ہوتا
چه پیش آمدت تا بزندان دری
کیا ہوا جو تو قیدخانہ مین آیا

بگفتا که هان ای مبارک نفس
کہا ہان اے مبارک ذات
نخوردم بحیلتگری مال کس
فریب سے مین نے کسیکا مال نہین کھایا

یکی ناتوان دیدم از بند ریش
ایک غریب کو پرانی قید کی تکلیف مین پایا
خلاصش ندیدم بجز بند خویش
اور اپنے قید کے سوا اوسکی رہائی بھی ندیکھی

ندیدم بنزدیک دانش پسند
مین عقل کے خلاف سمجھا
من آسوده و دیگری پای بند
کہ مین آرام سے رہون اور دوسرا قید مین

بمرد آخر و نیکنامی ببرد
آخر کو مر گیا اور نیکنامی حاصل کی
زهی زندگانی که نامش نمرد
کیا اچھی زندگانی اوس شخص کی کہ ابتک نام زندہ ہی

تن زنده دل خفته در زیر گل
زندہ دل کا بدن مٹی مین سویا ہوا
به از عالمی زنده مرده دل
ایک عالم زندہ مردہ دل سے اچھا ہی

دلِ زنده هرگز نگردد هلاک
دل زندہ دل کا ہرگز نہین مرتا
تن زنده دل گر بمیرد چه باک
تن زندہ دل کا اگر مر جاے کیا حرج ہے

## حکایت در معنی احسان

قصہ احسان کے بیان مین

یکی در بیابان سگی تشنه یافت
ایک شخص کو ایک پیاسا کتا جنگل مین ملا
برون از رمق در حیاتش نیافت
تھوڑیسی جانکے سوا اوسمین کچھ نہتھا جینے سکتا تھا

کله دلو کرد آن پسندیده کیش
اوس نیک خونے ٹوپی کا ڈول بنایا
چو حبل اندران بست دستار خویش
اور رسی کی جگہ اپنی پگڑی باندھی

بخدمت میان بست و بازو کشاد
خدمت کے واسطے مستعد ہوا اور کوشش کی
سگِ ناتوان را دمی آب داد
مرتے ہوے کتے کو ایک گھونٹ پانی پلایا

خبر داد پیغمبر از حال مرد
وحی آئی پیغمبر کے پاس اوس نیکمرد کے واسطے
که داور گناهان او عفو کرد
کہ خدانے اوسکے گناہ معاف کیے

الا گر جفا کاری اندیشه کن
خبردار گناہون سے ڈرتا رہ
کرم پیشه گیر و وفا پیشه کن
بخشش اور وفاداری اختیار کر

کسی با سگی نیکوئی گم نکرد
جب اللہ نے کتے کے ساتھ نیکی کرنے کو ضائع نکیا
کجا گم شود خیر با نیکمرد
تو نیکمرد کے ساتھ کہان برباد جاسکتی ہی

کرم کن بر آن کت برآید ز دست
اسوقت بخشش کر کہ تجھسے ہو سکتا ہے
جهانبان در خیر بر کس نبست
خدانے نیکی کا دروازہ کسی پر بند نہین کیا

گرت در بیابان نباشد چهی
اگر جنگل مین کوآن نہین کھدا سکتا
چراغی بنه در زیارتگهی
کسی زیارتگاہ مین ایک چراغ ہی جلا دے

بقنطار زر بخش کردن ز گنج
گون بھر کے سونا لٹانا یعنے بہت اشرفیوں کا بانٹنا
نه چندانکه دیناری از دست رنج
مشقت کی ایک اشرفی کے برابر حقیقت نہیں رکھتا

برد هر کسی بار در خورد زور
ہر شخص طاقت کے موافق بوجھ اوٹھا سکتا ہے
گرانست پای ملخ پیش مور
ٹیڑی کا پیر چیونٹی کے آگے بھاری ہوتا ہے

تو با خلق نیکی کن ای نیکبخت
اے نیکبخت تو خلق کے ساتھ نیکی کرے
که فردا نگیرد خدا بر تو سخت
تاکہ کل قیامت کو خدا تجھپر سختی نکرے

گراز پا در آید نماند اسیر
اگر پیر سے گرے گا تو مجبور نہ رہے گا
که افتادگان را بود دستگیر
جو شخص عاجزوں کی دستگیری کرتا رہیگا

بآزار فرمان مده بر رهی
غلام کی تکلیف کے واسطے بھی حکم نہ دے
که باشد که افتد بفرماندهی
شاید وہ بھی کبھی حاکم ہو جاوے

چو تمکین وجاهت بود بر دوام
جو تو ہمیشہ عزت اور مرتبہ چاہتا ہے
مکن زور بر مرد درویش عام
محتاجوں پر ظلم نکر بلکہ کسی پر نہ کر

که افتد که باجاه و تمکین شود
شاید اوسے عزت اور مرتبہ حاصل ہو جاوے
چو بیذق که ناگاه فرزین شود
جیسے پیادہ یکایک وزیر ہو جاتا ہے

نصیحت شنو مردم نیک بین
نصیحت سننے والے اور نیک انجام سوچنے والے
نباشد در هیچ دل تخم کین
کسی طرفسے کسیکے دلمین فساد قائم نہین رکھتے

خداوند خرمن زیان میکند
کھریان کا مالک برا کرتا ہے
که بر خوشه چین سر گران میکند
جو بالی چننے والوں پر غصہ ہوتا ہے

نترسد که نعمت بمسکین دهد
نہیں ڈرتا ہے کہ غریب کو نعمت دیگا
وزان بار غم بر دل این نهد
جسکے سبب سے اوسکے دل کو ملال ہوگا

بسا زورمندا که افتاد سخت
بہت زور مند بالکل عاجز ہو گئے
بس افتاده را یاوری کرد بخت
بہت عاجزوں کے نصیب نے مدد کی

دل زیر دستان نباید شکست
زیر دستوں کا دل توڑنا نچاہئیے
مبادا که روزی شوی زیر دست
ایسا نہو کہ ایک دن تو بھی زیر دست ہو جاوے

## حکایت
قصہ

بنالید درویشی از ضعف حال
رو دیا ایک فقیر پریشانی کے سبب سے
بر تند خوی خداوند مال
ایک بد خو مالدار کے آگے

نه دینار دادش سیه دل نه دانگ
اوس سیه دل نے دینار یا دانگ کچھ نه دیا
برو زد بسر باری از طیره بانگ
بلکه غصے سے اوسکو جھڑکیان دین

دل سائل از جور او خون گرفت
سائل کا دل اوسکے سبب سے خون ہوگیا یعنے رنجیدہ ہوا
سر از غم بر آورد و گفت ای شگفت
غم سے سر اوٹھا کر کہا کہ تعجب ہے

توانگر ترشروی باری چراست
توانگر اسقدر کیون خفا ہوتا ہے
مگر می نترسد ز تلخی خواست
شاید سوال کرنے کی تلخی سے نہین ڈرتا ہے

بفرمود کوته نظر تا غلام
اوس بخیل نے غلام کو حکم دیا
براندش بخواری و زجر تمام
اوسے ذلت سے جھڑک کے نکال دیا

بناکردن شکر پروردگار
خدا کا شکر نکرنے کے سبب سے
شنیدم که برگشت ازو روزگار
مین نے سُنا کہ اوس سے زمانہ برگشتہ ہوا

بزرگیش سر در تباهی نهاد
اوسکی امیری تباہ ہوگئی
عطارد قلم در سیاهی نهاد
عطارد نے اوسکا نصیب سیاہ کیا یعنے فروماندہ ہوا

شقاوت برهنه نشاندش چو سیر
کمبختی نے اوسکو لہسن کی طرح ننگا بٹھا دیا
نه بارش رها کرد و نی بارگیر
ساز و سواری کوئی چیز باقی نچھوڑی

فشاندش قضا بر سر از فاقه خاک
حکم خدا نے اوسکے سر فاقہ کی خاک ڈالی یعنے فاقہ کرنے لگا
مشعبد صفت کیسه و دست پاک
بازیگرون کی طرح ہاتھ اور تھیلی خالی تھی

سراپای حالش دگرگونه گشت
بالکل حال اوسکا بدل گیا
برین ماجرا مدتی برگذشت
انجام کار اسیطرح ایک مدت گزری

غلامش بدست کریمی فتاد
اوسکا غلام ایک امیر کے ہاتھ لگا
توانگر دل و دست و روشن نهاد
جو دل اور ہاتھ کا سخی اور روشن دلا تھا

بدیدار مسکین آشفته حال
پریشان غریب کی صورت دیکھکے
چنان شاد بودی که مسکین بمال
اسطرح خوش ہوجاتا جیسے غریب مال پاکے

شبانگه یکی بر درش لقمه جست
رات کو اوسکے دروازے پر ایک شخص نے سوال کیا
ز سختی کشیدن قدمهاش سست
جو فاقون کے مارے قدم نہین اوٹھا سکتا تھا

بفرمود صاحب نظر بنده را
اوس خداشناس نے اپنے غلام کو حکم دیا
که خشنود کن مرد درمانده را
کہ اس سوال کرنے والے کی حاجت رفع کر

چو نزدیک بردش ز خوان بهره
جب دسترخوان سے اوسکے واسطے حصہ لیگیا
بر آورد بی خویشتن نعره
تو بے اختیار ہوکے رو دیا

**چو نزدیک آمد بر خواجه باز**
جب پریشان دل مالک کے سامنے آیا

**عیان کرد اشکش بدیباجه راز**
رخسار کے آنسوؤں نے اوسکا بھید ظاہر کیا

**بپرسید سالار فرخنده خوی**
سردار مبارک خو نے پوچھا

**که اشکت ز جور که آمد بروی**
کہ کسکے ظلم سے تیرے چہرہ پر اشک جاری ہے

**بگفت اندرونم بشورید سخت**
کہا میرا دل سخت پریشان ہوا

**بر احوال این پیر شوریده بخت**
اس بڈھے بدنصیب کے حال پر

**که مملوک وی بودم اندر قدیم**
کہ پہلے میں اوسکا غلام تھا

**خداوند املاک و اسباب و سیم**
جسکے پاس جائداد اور اسباب اور چاندی غرضکہ سب کچھ تھا

**چو کوتاه شد دستش از عز و ناز**
جب دولت اور ثروت سے اوسکا ہاتھ خالی ہوا

**کند دست خواهش بدرها دراز**
تو دروازہ دروازہ ہاتھ پھیلانے لگا

**بخندید و گفت ای پسر جور نیست**
وہ سنکے ہنسا اور جواب دیا کہ اے لڑکے یہ ظلم نہیں ہے

**ستم بر کس از گردش دور نیست**
زمانہ کی گردش سے کسی پر ظلم نہیں ہوتا

**نه آن تند روزیست بازارگان**
یہ وہی غریب سوداگر ہے

**که بردی سر از کبر بر آسمان**
جو غرور سے سر آسمان پر اوٹھائے تھا

**من آنم که آن روزم از در براند**
میں وہی ہوں کہ ایکدن مجھے انہوں دروازے سے نکالدیا تھا

**بروز منش دور گیتی نشاند**
زمانہ کی گردش نے اوسے میرا دن دکھایا

**نگه کرد باز آسمان سوی من**
آسمان نے پھر میری طرف نظر عنایت کی

**فروشست گرد غم از روی من**
غم کی گرد میرے منہ سے دھو ڈالی

**خدای ار بحکمت ببندد دری**
اگر خدا حکمت سے ایک دروازہ بند کرتا ہے

**گشاید بفضل و کرم دیگری**
تو فضل و کرم سے دوسرا کھولتا ہے

**بسا مفلس بینوا سیر شد**
بہت غریب اور لاچار آسودہ حال ہوگئے

**بسا کار منعم زبر زیر شد**
بہت مالداروں کے کارخانے بگڑ گئے

## حکایت

**یکی سیرت نیکمردان شنو**
ایک عادت نیکمردوں کی سن لے

**اگر نیکبختی و پاکیزه رو**
اگر تو نیک مرد اور نیک چال ہے

**که شبلی ز حانوت گندم فروش**
کہ حضرت شبلی گیہوں بیچنے والے کی دکان سے

**بده برد انبان گندم بدوش**
گیہوں کا ڈھیر گاؤں میں لے گئے

**نگه کرد موری درآن غله دید**
غور کر کے ایک چیونٹی کو اوس غلہ مین دیکھا
**ز رحمت بر و شب نیارست خفت**
رحم سے رات بھر نیند نہ آئی
**مروت نباشد که این مور ریش**
مروت نہین کہ اس چیونٹی پریشان کو
**درون پراگندگان جمع دار**
پریشانون کی دلجمعی کرتا رہ
**چه خوش گفت فردوسی پاک زاد**
فردوسی پاک ذات نے کیا اچھی بات کہی ہو
**میازار موری که دانه کش است**
دانہ اوٹھانیوالی چیونٹی کو پریشان نکر
**سیاه اندرون باشد و سنگدل**
وہ شخص بیرحم اور سنگدل ہے
**مزن بر سر ناتوان دست زور**
کمزورون کے سر پر زور سے ہاتھ نہ مار
**نه بخشید بر حال پروانه شمع**
شمع نے پروانہ کے حال پر رحم نہ کیا
**گرفتم ز تو ناتوان تر بسی ست**
بیشک مانا کہ تجھسے زیادہ کمزور بہت ہین

**که سرگشته از هر طرف میدوید**
کہ پریشان ہر طرف دوڑتی تھی
**بمأوای خود بازش آورد و گفت**
اوسکے گھر پھر لاکے رکھا
**پراگنده گردانم از جای خویش**
اپنی جگہ سے پریشان کرون
**که جمعیت باشد از روزگار**
تاکہ تجھکو زمانہ سے دلجمعی حاصل ہو
**که رحمت بران تربت پاک باد**
خدا کی رحمت اوسکی پاک قبر پر ہو
**که جان دارد و جان شیرین خوش است**
کہ جان رکھتی ہے اور جان پیاری ہوتی ہے
**که خواهد که موری شود تنگدل**
جو ایک چیونٹی کی پریشانی بھی چاہتا ہے
**که روزی بپایش درافتی چو مور**
ایسا نہو کہ شاید تو بھی چیونٹی کیطرح اونکے پیر کے نیچے پڑے
**نگه کن که چون سوخت در پیش جمع**
دیکھو کہ مجمع مین کیونکر جلی
**توانا تر از تو هم آخر کسی ست**
آخر تجھسے کوئی زبردست بھی ہے

## گفتار اندر جوانمردی و ثمرهٔ آن
قول جوانمردی اور اوسکے عوض مین

**ببخش ای پسر کآدمیزاده صید**
بخشش اور رحم کر کر آدمی احسان سے تابع
**عدو را بالطاف گردن ببند**
دشمن کی گردن خاطرداری سے جھکا دے
**چو دشمن کرم بیند و لطف وجود**
جب دشمن خاطرداری و مہربانی اور بخشش دیکھتا ہو

**باحسان توان کرد و وحشی بقید**
اور وحشی قید سے ہوتے ہین
**که نتوان بریدن به تیغ این کمند**
کیونکہ یہ کمند تلوار سے بھی نہین کٹ سکتی
**نیاید دگر خبث ازو در وجود**
پھر بدی اوس سے ظاہر نہین ہوتی

مکن بد که بد بینی از یار نیک | نروید ز تخم بدی بار نیک

بدی مت کر نہین تو نیک بخت یار سے بھی بدی ظاہر ہوگی | کیونکہ برے بیج مین اچھا پھل نہین لگتا

چو با دوست دشوار گیری و تنگ | نخواهد که بیند ترا نقش و رنگ

جب تو دوست سے سختی اور بد خوئی کریگا | تو وہ بھی تیری رونق نچاہیگا

وگر خواجه با دشمنان نیک خوست | بسی بر نیاید که گردند دوست

اگر صاحب دشمنون کے ساتھ نیک خو ہوگا | بہت جلد وہ اوسکے دوست ہوجاینگے

## حکایت در معنی صید کردن دلها باحسان

ذکر دل گرفتار کرنے مین احسان سے

بره در یکی پیشم آمد جوان | بتگ درپیش گوسفندی دوان

راہ مین ایک جوان میرے پاس آیا | اوسکے پیچھے قدم بقدم ایک بکری دوڑتی تھی

بدو گفتم این ریسمانست و بند | که می آرد اندر پیت گوسفند

مین نے اوس سے کہا اس رسی اور پھندے کی سبب سے | تیرے پیچھے بکری چلی آتی ہے

سبک طوق و زنجیر ازو باز کرد | چپ و راست پوئیدن آغاز کرد

اوسنے جلد اوسیوقت اوسکا پٹا اور زنجیر کھول لی | اور ادھر اودھر دوڑنا شروع کیا

بره همچنان درپیش می دوید | که جو خورده بود از کف مرد و خوید

وہ بچہ اوسکے پیچھے اوسیطرح دوڑتا تھا | اسوجہ سے کہ اوسنے اوسکے ہاتھ سے جو اور خوید کھائی تھی

چو باز آمد از عیش و بازی بجای | مرا دید و گفت ای خداوند رای

جب کھیل کود سے پھرا | مجھے دیکھا اور کہا کہ اے عقلمند

نه این ریسمان می برد بامنش | که احسان کمندیست در گردنش

یہ رسی اسے میرے ساتھ نہین لاتی | بلکہ احسان جسکی کمند اوسکی گردن مین پڑی ہے

بلطفی که دیدست پیل دمان | نیارد همی حمله بر پیلبان

خاطر داری وہ چیز ہے کہ مست ہاتھی کو جو دیکھا ہے | کہ پیلبان پر حملہ نہین کرتا

بدان را نوازش کن ای نیکمرد | که سگ پاس دارد چو نان تو خورد

اے نیکمرد بد دنیز بھی رعایت کر | کیونکہ کتا اگر تیری روٹی کھاتا ہے تو وہ بھی اوسکا پاس کرتا ہے

بران مرد کندست دندان یوز | که مالد زبان بر پنیرش دو روز

اوس مرد پر چیتے کے دانت بھی کند ہوتے ہین | جسکا پنیر دو روز چاٹتا ہے

## حکایت درویش با روباه

قصہ فقیر اور لومڑی کا

یکی روبهی دید بی دست و پای
ایک شخص نے ایک لومڑی لنجی دیکھی
فرو ماند در صنع و لطف خدای
اوسکو خدا کی رحمت اور صنعت پر حیرت ہوئی

که چون زندگانی بسر میبرد
کہ یہ کیونکر زندگی بسر کرتی ہوگی
بدین دست و پا از کجا میخورد
ان ہاتھ پیرونپر کہان سے کھاتی ہوگی

درین بود درویش شوریده رنگ
وہ فقیر اسی حیرت مین تھا
که شیری درآمد شغالی به چنگ
ناگاہ ایک شیر ایک گیدڑ چنگل مین دابے ہوے آیا

شغال نگون بخت را شیر خورد
اوس گیدڑ بدبخت کو شیر نے کھایا
بماند آنچه روباه ازو سیر خورد
جو بچ رہا وہ لومڑی نے آسودہ ہوکے کھالیا

دگر روز باز اتفاق اوفتاد
دوسرے دن پھر ایسا ہی ہوا
که روزی رسان قوت روزش بداد
کہ رزق دینے والے نے اوسکو روزی مقرر پہونچائی

یقین مرد را دیده بیننده کرد
جب مرد نے اپنی آنکھونسے دیکھا تو یقین ہوگیا
شد و تکیه بر آفریننده کرد
پس وہان سے چلاگیا اور خدا پر بھروسہ کرکے بیٹھا

کزین پس بکنجی نشینم چو مور
کہ اب ایک گوشہ مین چیونٹی کی طرح سے بیٹھ رہون
که روزی نخوردند پیلان بزور
کیونکہ ہاتھیون کو طاقت سے روزی نہین ملتی

زنخدان فرو برد چندی بجیب
تھوڑے دنتک سر جھکائے گوشہ نشین رہا
که بخشنده روزی فرستد ز غیب
کہ بخشنے والا روزی غیب سے بھیجے

نه بیگانه تیمار خوردش نه دوست
نہ غیر نے اوسپر رحم کیا نہ دوست نے
چو چنگش رگ و استخوان ماند و پوست
چنگ کیطرح جسکی رگین نہ رہیں ہڈیان اور چمڑا رہگیا

چو صبرش نماند از ضعیفی و هوش
جب کمزوری کے سبب سے صبر اور ہوش نرہا
ز دیوار محرابش آمد بگوش
تو محراب کی دیوار سے اوسکو سنائی دیا

برو شیر درنده باش ای دغل
اے دغاباز اوٹھ جا اور شیر شکاری بن
مینداز خود را چو روباه شل
آپکو اپاہج لومڑی کی طرح نہ بنا

چنان سعی کن کز تو ماند چو شیر
ایسی کوشش کر کہ شیر کیطرح تجھسے بھی بچ رہے
چو روبه چه باشی بوامانده سیر
تو لومڑی کیطرح بچ رہے سے کیا آسودہ ہونا چاہتا ہے

چو شیران کرا گردن فربه است
جسکی شیرون کی طرح گردن موٹی ہو
گر افتد چو روبه سگ از وی به است
اگر وہ لومڑی کیطرح عاجز بنے تو اوس سے کتا اچھا ہے

بچنگ آر و با دیگران نوش کن
محنت کرکے کما اور غریبون کو دیکے کھا
نه بر فضلهٔ دیگران گوش کن
نہ اورون کے جھوٹے پر نظر لگا

بخور تا توانی ببازوی خویش　　که سعیت بود در ترازوی خویش
جب تک ہو سکے اپنی محنت سے حاصل کرکے کہا　　کہ تیرے اعمال اور کوشش مین کسیکی شرکت نہو

چو مردان ببر رنج و راحت رسان　　مخنث خورد دست رنج کسان
جوان مردون کیطرح رنج اوٹھا کر لوگونکو آرام دے　　ہیجڑا اور ونکی محنت کا کھاتا ہے

بگو دست گیر ای نصیحت پذیر　　نه خود را بیفگن که دستم بگیر
اے نصیحت ماننے والے جا اور ونکی مدد کر　　نہ آپ کو گرادے کہ کوئی میرا ہاتھ پکڑے

خدا را بران بنده بخشایشست　　که خلق از وجودش در آسایشست
خدا اوس بندے پر رحم کرتا ہے　　جسکے باعث سے خلق کو آرام ملتا ہے

کرم ورزد آن سر که مغزی دروست　　که دون همتانند بی مغز پوست
بخشش وہ شخص کرتا ہے جو پر مغز یعنے عاقل ہے　　کیونکہ پست ہمت بے مغز مثل چھلکے کے ہین

کسی نیک بیند بهر دو سرای　　که نیکی رساند بخلق خدای
وہ شخص دونون جہان مین نیکی پائیگا　　جو خلق خدا کے ساتھ نیکی کریگا

## حکایت عابد بخیل

ذکر فقیر بخیل کا

شنیدم که مردیست پاکیزه بوم　　شناسا و رهرو در اقصای روم
مین نے سنا کہ ایک مرد نیک پیدایش　　عارف اور سالک روم کی سرزمین مین ہے

من و چند سالوک صحرا نورد　　برفتیم قاصد بدیدار مرد
مین اور چند مسافر سیاح　　قصد کرکے اوس جوانمرد کے دیکھنے کو گئے

سر و چشم هر یک ببوسید و دست　　بتمکین و عزت نشاند و نشست
اوس نے سب کے سر اور ہاتھ پر بوسہ دیا　　خاطر اور عزت سے بٹھایا اور بیٹھا

زرش دیدم و زرع و شاگرد و رخت　　ولی بی مروت چو بی بر درخت
مین نے اوسکا مال اور کھیتی اور خادم اور اسباب دیکھا　　مگر بے پھل درخت کیطرح اوسے بیمروت پایا

بخلق و لطف گرم رو مرد بود　　ولی دیگدانش قوی سرد بود
وہ مرد تواضع اور خاطرداری مین خوب تیز تھا　　مگر اوس کا چولھا بالکل ٹھنڈا تھا

همه شب نبودش قرار و هجوع　　ز تسبیح و تهلیل و ما از جوع
اوسکو تمام رات آرام اور قرار نہ تھا　　عبادت اور تسبیح سے اور ہم بھوک سے

سحرگه میان بست و در باز کرد　　همان لطف دوشینه آغاز کرد
صبح کو دروازہ کھولا اور مستعد خدمت ہوا　　وہی کل کی سی مہربانی پھر شروع کی

یکی بذله شیرین خوش طبع بود
ایک شخص لطیفہ گو اور شیرین زبان تھا
که با ما مسافر دران ربع بود
کہ ہمارے ساتھ وہ بھی تھا
مرا بوسه گفتا بتصحیف ده
کہا بوسہ مجھے تصحیف کے ساتھ دے یعنے توشہ دے
که درویش را توشه از بوسه به
کیونکہ فقیر کے واسطے توشہ بوسہ سے بہتر ہی
بخدمت منه دست بر کفش من
عاجزی کی راہ سے میری جوتیان نہ اوٹھاؤ
مرا نان ده و کفش بر سر بزن
مجھے روٹی دے اور جوتیان سر پر مار
بایثار مردان سبق برده اند
خیرات سے آدمیون کا نام ہوا ہے
نه شب زنده داران دل مرده اند
نہ رات کے جاگنے والون مردہ دل یعنی بخیلون کا
همی دیدم از پاسبان تتار
ایسا ہی حال یعنی تاتار کے پاسبانون کا بھی دیکھا
دل مرده و چشم شب زنده دار
کہ دل مرا ہوا اور رات کے جاگنے والے
کرامت جوانمردی و نان دهیست
سخاوت اور روٹی دینے کا کام جوانمردی ہے
مقالات بیهوده طبل تهی ست
صرف زبانی گفتگو بیفائدہ ہے جیسے خالی طبل کی آواز
قیامت کسی باشد اندر بهشت
قیامت کے دن وہ شخص بہشت مین ہوگا
که معنی طلب کرده دعوی بهشت
جسنے ظاہرداری چھوڑکے عمدہ عادتین سیکھین
بمعنی توان کرد دعوی درست
عمدہ عادتون سے دعوی صحیح ہو سکتا ہے
دم بی قدم تکیه گاهی سست
دعوی بے دلیل پر بھروسہ لائق اعتبار نہین

## حکایت حاتم طائی و صفت جوانمردی وی

ذکر حاتم طائی اور اوسکی جوانمردی کی تعریف

شنیدم در ایام حاتم که بود
مین نے سنا ہے کہ حاتم کے زمانے مین
بخیل اندرش بادپائی چو دود
اوسکے گلہ مین ایک جنگلی گھوڑا تھا
صبا سرعتی رعد بانگ ادهمی
ہوا کی سی چال رعد کی آواز گھوڑا
که بر برق پیشی گرفتی همی
جو بجلی سے زیادہ تیز تھا
بتگ ژاله میریخت بر کوه و دشت
قدم سے پہاڑ اور جنگل مین کھٹکھٹ گویا اولے گرنیکی آواز معلوم ہوتی
تو گفتی مگر ابر نیسان گذشت
یا جیسے ابر نیسان کی جھڑی ہیم لگی ہوئی
یکی سیل رفتار هامون نورد
ایک ہی گھوڑا تھا جسکی چال سیلاب کی سی تھی اور بڑے دھاوے کا تھا
که باد از پیش باز ماندی چو گرد
کہ ہوا اوسکے ساتھ سے گرد کی طرح پیچھے رہجاتی
بگفتند مردان صاحب علوم
عقلمند عالمون نے بیان کیا
سخنهای حاتم بسلطان روم
حاتم کا ذکر سلطان روم سے

که همتای او در کرم مرد نیست — چو آهش بجولان و ناورد نیست

کہ سخاوت مین اوسکی طرح کوئی مرد نہین — اور یکے گھوڑے کا مثل بھی میدان و جولانگاہ مین نہین

بیابان نوردی چو کشتی بر آب — که بالای سیرش نپرد غراب

میدان مین ایسا چلتا ہے جیسے پانی مین کشتی — بلکہ کوا بھی اوسکی چال کو نہین پہونچتا

بدستور دانا چنین گفت شاه — که دعوی خجالت بود بی گواه

وزیر عقلمند سے بادشاہ نے یہ جواب دیا — کہ بے گواہ کے دعوی کرنے مین ندامت ہوتی ہے

من از حاتم آن اسپ تازی نژاد — بخواهم گر او مکرمت کرد وداد

مین حاتم سے وہ تازی نسل کا گھوڑا — مانگتا ہون اگر اوسنے سخاوت کی اور دیا

بدانم که در وی شکوه مهی ست — وگر رد کند بانگ طبل تهی ست

تو جانون کہ بیشک اوسمین سرداری کی بو ہے — اور اگر نہ دیا تو صرف خالی طبل کی آواز ہے

رسول هنرمند عالم بطی — روان کرد و ده مرد همراه وی

ایک بڑے عقلمند قاصد کو قبیلہ طے کیطرف — روانہ کیا اور دس آدمی اوسکے ساتھ کیے

زمین مرده و ابر گریان برو — صبا کرده بار دگر جان درو

زمین خشک تھی اور ابر اوسکے حال پر روتا تھا — گویا ہوا نے پھر اوسے زندہ کیا تھا

بمنزلگه حاتم آمد فرود — بر آسود چون تشنه بر زنده رود

جاے حاتم کے مکان پر اوترے — آرام پایا جیسے پیاسا نہر پر

سماطی بیفگند و اسپی بکشت — بدامن شکر دادشان زر بمشت

حاتم نے سماط بچھا کر گھوڑے کو ذبح کیا — اونکے دامن مین شکر بھری یعنے خوش کیا اور مٹھی

شب آنجا ببودند و روز دگر — بگفت آنچه دانست صاحب خبر

رات کو وہان رہے اور دوسرے دن — کہا جو صاحب خبر یعنے قاصد جانتا تھا

همی گفت حاتم پریشان چو مست — ز حسرت بدندان همی کند دست

حاتم مستون کیطرح پریشان تھا اور یہ بات کہتا تھا — اور حسرت سے ہاتھ کو دانتون سے چباتا تھا یعنے پشیمان تھا

که ای بهره ور موبد نیکنام — چرا پیش ازینم نگفتی پیام

کہ اے نصیبہ ور قاصد نیکنام — اس سے پہلے مجھے کیون پیغام نہ دیا

من آن بادرفتار دلدل شتاب — برای شما دوش کردم کباب

مین نے اوس ہوا کی سی چال دلدل سے قدم کو — تمہارے واسطے کل کباب کیا

که دانستم از دست باران و سیل — نشاید شدن در چراگاه خیل

کیونکہ مین سمجھا کہ سیلاب اور مینھ کے سبب سے — گلہ کی چراگاہ تک جانا دشوار ہے

[illegible]

بنوعی دگر روی و راهم نبود
اور کوئی فکر اور تدبیر مجھے نہ بن پڑی
جز این اسپ در بارگاهم نبود
اس گھوڑے کے سوا میری ڈیوڑھی پر اور نہ تھا

مروت ندیدم در آیین خویش
میں نے اپنے قاعدہ اور مروت کے خلاف پایا
که مهمان بخسپد دل از فاقه ریش
کہ مہمان فاقہ سے رنجیدہ سو رہے

مرا نام باید در اقلیم فاش
مجھے دنیا میں نام کی شہرت درکار ہے
دگر مرکب نامور گو مباش
پھر نامور گھوڑا چاہے نہو

کسان را درم داد و تشریف و اسب
آدمیوں کو روپیہ اور خلعت اور گھوڑا دیکر رخصت کیا
طبیعی ست اخلاق نیکو نه کسب
نیک عادت پیدایشی ہوتی ہے سیکھنے سے نہیں آتی

خبر شد بروم از جوانمرد طی
جوانمرد طے یعنی حاتم کے اس حال کی روم میں خبر ہوئی
هزار آفرین کرد بر طبع وی
بادشاہ نے اوسکی طبیعت پر ہزاروں آفرین کی

ز حاتم بدین نکته راضی مشو
حاتم سے صرف اسی بات پر خوش نہو
ازین نغزتر ماجرای شنو
اس سے اچھا اور ایک حال سنو

## حکایت در آزمودن پادشاه یمن حاتم را بآزادمردی
ذکر آزمانا بادشاہ یمن کا حاتم کی جوانمردی کو

ندانم که گفت این حکایت بمن
مجھے یاد نہیں کس شخص نے یہ ذکر کیا
که بود ست فرماندهی در یمن
کہ ایک حاکم یمن میں تھا

ز نام آوران گوی دولت ربود
ناموروں سے دولت میں بازی لیگیا
که در گنج بخشی نظیرش نبود
کہ خزانہ لٹانے میں کوئی اوسکے مثل نہ تھا

توان گفت او را سحاب کرم
اوسکو سخاوت کی بدلی کہنا چاہیے
که دستش چو باران فشاندی درم
کیونکہ اوسکا ہاتھ مینہ کیطرح سے درم برساتا تھا

کسی نام حاتم نبردی برش
کوئی حاتم کا نام اوسکے سامنے نہ لیتا
که سودا فرو شد ازو در سرش
کہ اوس سے غصہ اوسکے سر میں ظاہر ہوتا یعنی ملول ہوتا

که چند از مقالات آن باد سنج
کہ کہاں تک اوس مفلس کی باتیں
که نه ملک دارد نه فرمان نه گنج
جسکے پاس نہ ملک نہ حکومت نہ خزانہ ہے

شنیدم که جشنی ملوکانه ساخت
میں نے سنا ہے کہ ایک بادشاہانہ جشن کیا
چو چنگ اندران بزم خلقی نواخت
چنگ کیطرح سے خلق کو نوازا یعنی اوسے سخاوت کی دی

در ذکر حاتم کسی باز کرد
کسی نے حاتم کا ذکر شروع کیا
دگر کس ثنا گفتن آغاز کرد
دوسرے نے تعریف کرنا شروع کی

**حسد مرد را بر سر کینه داشت**
رشک نے اوسکو فساد پر آمادہ کیا
**که تا هست حاتم در ایام من**
کہ جب تک حاتم میرے وقت مین رہیگا
**بلاجوی راه بنی طے گرفت**
قاتل نے قبیلہ طے کی راہ لی
**جوانی بره پیش باز آمدش**
ایک جوان راہ مین اوسکے سامنے آیا
**نکوروی دانا و شیرین زبان**
خوبصورت عقلمند شیرین زبان تھا
**کرم کرد و غم خورد و پوزش نمود**
مہربانی اور خاطر کی اور عذر کیا
**نهادش سحر بوسه بر دست و پای**
صبح کو اوسکے ہاتھ اور پیر چومے
**بگفتا نیارم شد ایدر مقیم**
کہا یہان مین نہین ٹھہر سکتا
**بگفت ار نهی با من اندر میان**
کہا اگر مجھے بھی معلوم ہو
**بمن دار گفت ای جوانمرد گوش**
کہا اے جوانمرد میری طرف مخاطب ہو
**درین بوم حاتم شناسی مگر**
اس سرزمین مین حاتم کو تو کیا پہچانتا ہے
**سرش پادشاه یمن خواستست**
اوسکا سر بادشاہ یمن نے مانگا ہے
**گرم ره نمائی بدانجا که اوست**
جہان وہ ہو وہانتک مجھے پہونچا دے
**بخندید برنا که حاتم منم**
اوس جوان نے ہنسکے کہا کہ مین ہی حاتم ہون

**یکی را بخون خوردنش برگماشت**
ایک شخص کو حاتم کے قتل کے واسطے مقرر کیا
**نخواهد به نیکی شدن نام من**
میرا نام نیک نہ مشہور ہوگا
**بکشتن جوانمرد را پی گرفت**
جوانمرد کے قتل کے واسطے قدم اوٹھایا
**کزو بوی انسی فراز آمدش**
کہ جس سے اوسکو محبت کی بو آئی
**بر خویش برد آن شبش میهمان**
اوسنے اپنے گھر اوسے رات کو مہمان رکھا
**بد اندیش را دل به نیکی ربود**
دشمن کا دل نیکی سے قابو مین کیا
**که نزدیک ما چند روزی بپای**
کہ میرے پاس تھوڑے دنون تک اور ٹھہر
**که در پیش دارم مهمی عظیم**
کیونکہ ایک بڑا مشکل کام مجھے درپیش ہے
**چو یاران یکدل بکوشم بجان**
تو مین بھی یکدل یارون کیطرح سے جان سے کوشش کرون
**که دانم جوانمرد را پرده پوش**
کیونکہ مین تجھے پردہ پوش جانتا ہون
**که فرخنده نامست و نیکو سیر**
جو کہ نیک نام اور نیک پیدایش ہے
**ندانم چه کین در میان خواستست**
نہین معلوم وہ کسوجہ سے دشمن ہوا ہے
**همین چشم دارم ز لطف تو دوست**
مجھے اے دوست تیری مہربانی سے یہ امید ہے
**سر اینک جدا کن به تیغ از تنم**
یہ سر حاضر ہے تلوار سے کاٹ لے

نباید که چون صبح گردد سپید
ایسا نہو کہ صبح کا سپیدہ ہو جائے
چو حاتم بآزادگی سر نهاد
جب حاتم نے باوصف جوانمردی کی سر جھکا دیا
بخاک اندر افتاد و بر پای جست
خاک مین لوٹ گیا اور بیخود ہوا
بینداخت شمشیر و ترکش نهاد
تلوار پھینکدی اور ترکش کھول ڈالا
که گر من گلی بر وجودت زنم
کہ اگر مین ایک پھول بھی تیرے بدن پر ارون
دو چشمش ببوسید و در بر گرفت
دونون آنکھون پر بوسہ دیا اور بغلگیر ہوا
ملک در میان در ابروی مرد
بادشاہ مرد کے تیور دیکھے
بگفتش بیا تا چه داری خبر
کہ آؤ کیا خبر ہے
مگر بر تو نام آورے حمله کرد
شاید تجھپر اوس بہادر نے حملہ کیا
جوانمرد شاطر زمین بوسه داد
اوس جوانمرد چالاک نے زمین پر بوسہ دیا
بدو گفت کای شاه باداد و هوش
اوس سے کہا کہ اے بادشاہ عادل و عقلمند
که دریافتم حاتم نامجوے
کہ مین نے حاتم نیک نام کو
جوانمرد صاحب خرد دیدمش
مین نے اوسکو جوانمرد اور عقلمند
مرا بار لطفش دوتا کرد پشت
اوسکے احسان نے میری پیٹھ خم کردی

گزندت رسد یا شوی ناامید
تو تجھکو کوئی صدمہ ہو جائے یا مایوس ہو
جوان را برآمد خروش از نهاد
تو وہ جوان بے اختیار رو دیا
گهش خاک بوسید و گه پا و دست
کبھی زمین چومی کبھی قدمو پر گرا کبھی ہاتھ پر بوسہ دیا
چو فرمان بران دست برکش نهاد
تابعدارون کیطرح ہاتھ باندھکے کھڑا ہوا
نه مردم که در کیش مردان زنم
جوانمرد نہین بلکہ بہادرون کے سامنے عورت ہون
وزانجا طریق یمن برگرفت
اور وہان سے یمن کی راہ لی
بدانست حالی که کاری نکرد
فوراً سمجھ گیا کہ اسنے کام تمام نہین کیا
چرا سر نبستی بفتراک بر
تو نے شکاربند مین کیون نہ سر لٹکایا
نیاوردی از ضعف تاب نبرد
تو کمزوری سے اوسکا مقابلہ نکر سکا
ملک را ثنا گفت و تمکین نهاد
بادشاہ کی تعریف کی اور سلام کیا
ازین ور سخنهاے حاتم نیوش
اسطرح سے حال حاتم کا سن
هنرمند و خوش منظر و خوبروی
ہنرمند اور نیک خو اور خوبصورت دیکھا
بمردانگی فوق خود دیدمش
اور بہادری مین آپ سے زیادہ دیکھا
بشمشیر احسان و فضلم بکشت
اوسنے احسان اور بخشش کی تلوار سے مجھے مارا

[illegible]

بگفت آنچه دیداز کرمهای وی | شهنشه ثنا گفت برآل طے

کہا جو کچھ اوسکی مہربانی دیکھی تھی | بادشاہ نے طے کے خاندان کی تعریف کی

فرستاده را داد مهر و درم | که مهرست بر نام حاتم کرم

قاصد کو اشرفی اور درم دیے | قائل ہوا کہ حاتم کے نام پر سخاوت ختم ہے

مراورا رسد گر گواهی دهند | که معنی و آوازه اش همرهند

بیشک خاص اوسی پر ختم ہے جیسا مشہور کرتے ہین | کیونکہ حقیقت اور شہرت دونوں اسکے ساتھ ہین

## حکایت دختر حاتم در روزگار پیغمبر علیه السلام

ذکر حاتم کی لڑکی کا پیغمبر علیہ السلام کے زمانے مین

شنیدم که طی در زمان رسول | نکردند منشور ایمان قبول

مین نے سنا ہے کہ خاندان طے نے رسول اللہ صلعم کے زمانہ مین | ایمان کے فرمان کا حکم نہ قبول کیا

فرستاد لشکر بشیر و نذیر | گرفتند از ایشان گروهی اسیر

ایسا لشکر بھیجا جو اہل اسلام کو بشارت بہشت کی دیتا | کہ ایک قوم کو اون مین سے قید کرلاؤ

بفرمود کشتن بشمشیر کین | که ناپاک بودند و ناپاک دین

حکم فرمایا کہ قتل کیے جائین | کہ خدا سے نہین ڈرتے اور گمراہ ہین

زنی گفت من دختر حاتمم | بخواهید ازین نامور حاکمم

ایک عورت نے کہا کہ مین حاتم کی لڑکی ہون | میری اوس نامور حاکم سے سفارش کرو

کرم کن بجای من ای محترم | که مولای من بود از اهل کرم

اے ابزرگ میرے حال پر رحم کرنا چاہیے | کہ میرا باپ سخی تھا

بفرمان پیغمبر پاک رای | کشادند زنجیرش از دست و پای

جناب پیغمبر صاحب عقل نے | اوسکے ہاتھ اور پیر کی زنجیر کھلوا دی

در آن قوم باقی نهادند تیغ | که رانند سیلاب خون بی دریغ

اوس باقی قوم پر تلوار کھینچی | تاکہ بیدریغ سیلاب خون کا بہادین

بزاری بشمشیر زن گفت زن | مرا نیز با جمله گردن بزن

روکے جلاد سے اوس عورت نے کہا | میری بھی انہین سبکے ساتھ گردن مارو

مروت نه بینم رهائی ز بند | به تنها و یارانم اندر کمند

تنہا میرا قید سے چھوٹنا | اور یاروں کو قید مین چھوڑنا مروت نہین ہے

همی گفت و گریان بر اخوان طی | بسمع رسول آمد آواز وی

جب وہ اپنے قبیلہ طے سے روکے یہی بات کہتی تھی | رسول اللہ صلعم نے اوسکی آواز سنی

به بخشیدش آن قوم و دیگر عطا — که هرگز نگردد اصل و گوهر خطا
اوس تمام قوم کو بخشش کی اور کچھ اور بھی عطا کیا — کہ شریف اور اصیل سے خطا نہیں ہوتی

## حکایت در آزادمردی حاتم و ذکر بادشاه اسلام
ذکر جوان مردی حاتم اور بادشاہ اسلام کا

ز بنگاه حاتم یکی پیرمرد — طلب ده درم سنگ فانید کرد
حاتم کی دیوڑھی پر سے ایک بڈھے نے — دس درم وزن امین شکر مانگی

ز راوی چنین یاد دارم خبر — که پیشش فرستاد تنگ شکر
نقل کرنے والے سے مجھے بیان کیا — کہ اوسکے پاس گون بھر شکر بھیجدی

زن از خیمه گفت این چه تدبیر بود — همان ده درم حاجت پیر بود
اوسکی عورت نے خیمہ سے کہا یہ کیا عقل تھی — کیونکہ صرف دس درم کی اوس بڈھے کو ضرورت تھی

شنید این سخن نامبردار طی — بخندید و گفت ای دلارام حی
جب نامور قبیلہ طے نے یہ بات سنی — ہنسکے کہا اے دل آرام قبیلہ کے

گر او در خور حاجت خویش خواست — جوانمردی آل حاتم کجاست
اگرچہ اوسنے اپنی ضرورت کے موافق طلب کیا — اولاد حاتم کی سخاوت کب اوسکو گوارا کریگی

چو حاتم بآزادمردی دگر — ز دوران گیتی نیامد مگر
حاتم کیطرح آزادمردی مین کوئی دوسرا — زمانہ مین نہین ہوا مگر

ابوبکر سعد آنکه دست نوال — نهد همتش بر دهان سوال
ابوبکر سعد ایسا ہے جسکی بخشش کا ہاتھ — اوسکی ہمت سوال کے منہ پر رکھتی ہے یعنی بے مانگے دیتا ہے

رعیت پناها دلت شاد باد — بسعیت مسلمانی آباد باد
اے رعیت کے پناہ تیرا دل خوش رہے — اور تیری کوشش سے دین اسلام آباد رہے

سرافراز دا این خاک فرخنده بوم — زعدلت بر اقلیم یونان و روم
اس مبارک سرزمین کی خاک — تیرے عدل کے سبب سے یونان اور روم پر فخر کرتی ہے

چو حاتم که گر نیستی فردی — نبردی کس اندر جهان نام طی
جیسے حاتم کہ اگر اوسمین یہ مردی نہوتی — کوئی دنیا مین طے کا نام نہ لیتا

ثنا ماند ازان نامور در کتاب — ترا هم ثنا ماند و هم ثواب
اس نامور کی تو صرف کتابون مین تعریف باقی ہے — تیری تعریف اور ثواب دونون باقی رہین گے

که حاتم بدان نام و آوازه خواست — ترا سعی و جهد از برای خداست
کیونکہ حاتم نے اوس سخاوت سے نام اور شہرت چاہی — تیری کوشش صرف خدا کے واسطے ہے

**تکلف بر مرد درویش نیست**
مرد درویش تکلف نہیں کرتے
**که چندانکه جهدت بود خیر کن**
کہ جہان تک ہو سکے بخشش کر

**وصیت همین یک سخن بیش نیست**
اس ایک بات کے سوا اور کوئی عہد و وصیت نہیں
**ز تو خیر ماند ز سعدی سخن**
تا تیری بخشش اور سعدی کا کلام باقی رہے

## حکایت در حلم پادشاهان

ذکر بادشاہون کے حلم کا

**یکی را خرے در گل افتاده بود**
ایک شخص کا گدھا کیچڑ مین پھنس گیا تھا
**ز سودای خون در دل افتاده بود**
غصہ سے اوسکا دل خون ہو رہا تھا

**بیابان و باران و سرما و سیل**
جنگل مین جھڑی لگی ہوئی جاڑا اور سیلاب
**فروهشته ظلمت بر آفاق ذیل**
تاریکی کا پردہ جہان پر لٹکا ہوا

**همه شب درین غصه تا بامداد**
رات بھر وہ اس غصہ مین صبح تک
**سقط گفت و نفرین و دشنام داد**
واہیات اور گالیان بکتا اور لعنت کرتا رہا

**نه دشمن برست از زبانش نه دوست**
اوسکے ہاتھ سے نہ دشمن بچھوٹا نہ دوست
**نه سلطان که آن بوم و بر زان اوست**
نہ بادشاہ جو اوس سرزمین کا حاکم تھا

**قضا شاه کشور ستانی نامجوی**
اتفاقاً وہان کا بادشاہ جو ایک نامور شخص تھا
**بنخچیر گه بد بچوگان و گوی**
شکارگاہ اور چوگان اور گیند مین مشغول تھا

**شنید آن سخنهای دور از صواب**
اوسنے یہ سب باتین بیہودہ سنین
**نه صبر شنیدن نه روی جواب**
نہ صبر کی قوت دیکھی نہ جواب دینے کا موقع

**نگه کرد سالار اقلیم و دید**
حاکم نے سر اوٹھا کے دیکھا
**که بر پشته ماجرا می شنید**
کہ ایک ٹیلے پر سے یہ سب حال سنتا تھا

**ملک شرمگین در حشم بنگریست**
بادشاہ نے شرمندہ ہو کے صاحبون کی طرف دیکھا
**که سودای این بر من از بهر چیست**
کہ یہ میرے اوپر کیون غصہ ہوتا ہے

**یکی گفت شاها به تیغش بزن**
کوئی بولا کہ اے بادشاہ اسکی گردن مارنا چاہیے
**که نگذاشت کس را نه دختر نه زن**
کہ اسنے جورو اور بیٹی کسی کی نہ چھوڑی

**نگه کرد سلطان عالی محل**
جب بادشاہ بلند مرتبہ نے غور سے دیکھا
**خودش در بلا دید و خر در وحل**
اوسکو بلا مین اور گدھے کو کیچڑ مین گرفتار پایا

**ببخشید بر حال مسکین مرد**
اوس غریب مرد پر رحم کیا
**فرو خورد خشم سخنهای سرد**
بیہودہ باتون کے غصہ کو ضبط کیا

زرش داد و اسپ و قبا پوستین

اوسکو روپیہ اور گھوڑا اور پوستین کی قبا عطا کی

یکی گفتش ای پیر بیعقل و هوش

ایک شخص نے اوس سے کہا ای بڈھے نادان بیوقوف

اگر من بنالیدم از درد خویش

اگر مین رویا تو اپنے درد کے مارے

بدی را بدی سهل باشد جزا

بدی کا عوض بدی تو بہت آسان ہے

چه نیکو بود مهر در وقت کین

ہان غصہ کے وقت رحم کیا عمدہ ہے

عجب رستی از قتل گفتا خموش

تعجب ہے کہ تو قتل سے بچگیا اوسنے کہا چپ رہ

وی انعام فرمود در خورد خویش

اگر اوسنے انعام دیا تو اپنی لیاقت سے

اگر مردی احسن الی من اسا

اگر مرد ہے تو اوسکے ساتھ نیکی کر جو بدی کرے

## حکایت توانگر سفله و درویش صاحبدل

ذکر مالدار کمینہ اور فقیر صاحبدل کا

شنیدم که مغروری از کبر مست

مین نے سنا ہے کہ ایک مغرور نے جو اپنے غرور مین مست تھا

در خانه بر روی سائل ببست

ایک فقیر کو کچھ ندیا اور دروازہ بند کر لیا

بکنجی فرو مانده بنشست مرد

مرد عاجز ہو کے ایک کنارے بیٹھ گیا

جگر گرم و آه از تف سینه سرد

غصے سے کلیجا جلتا تھا اور آہ سرد جلتی ہوئی سینے سے نکلتی تھی

شنیدش یکی مرد پوشیده چشم

اوسکی آواز ایک اندھے نے سنی

بگفتا چه در تابت آورد و خشم

پوچھا کیون اسقدر گرم اور غصہ ہے

فرو گفت و بگریست بر خاک کوی

مین نے حال بیان کیا اور آنسو زمین پر ٹپک پڑے

جفائی کز آن شخصش آمد بری

اوس شخص سے جو ظلم ظاہر ہوا تھا

بگفت ای فلان ترک آزار کن

کہا اے فلان شخص اس بات کا ملال نکر

یک امشب بنزد من افطار کن

ایکبار آج شب کو میرے یہان افطار کرکے کھانا کھا

بحلق و فریبش گریبان کشید

مہربانی اور خوشامد سے گریبان پکڑ کے کھینچا

بمنزل در آوردش و خوان کشید

اپنے گھر پر لا کے دسترخوان بچھایا

برآسود درویش روشن نهاد

فقیر روشندل جب آسودہ ہوا

بگفت ایزدت روشنائی دهاد

کہا خدا تیری آنکھ مین روشنی دے

شب از نرگسش قطره چندی چکید

رات کو اوسکی آنکھ سے چند قطرے ٹپکے

سحر دیده بر کرد و دنیا بدید

صبح کو جب آنکھ کھلی دنیا کو دیکھنے لگا

حکایت بشهر اندر افتاد و جوش

یہ ذکر شہر مین مشہور ہوا اور چرچا ہوا

که بی دیده دیده بر کرد دوش

کہ رات کو ایک اندھے کی آنکھین ہو گئین

شنید این سخن خواجۂ سنگدل
جب اوس مالدار سنگدل نے یہ بات سنی
کہ برگشت درویش از تنگدل
جبکے دروازے سے فقیر ملول پھر گیا تھا

بگفتا حکایت کن ای نیکبخت
کہا اے نیکبخت بیان کر
کہ چون سہل شد بر تو این کار سخت
کہ کیونکر یہ مشکل تجھپر آسان ہوئی

کہ بر کردت این شمع گیتی فروز
کسنے یہ شمع دنیا کا اوجالا یعنے آنکھیں تجھے دین
بگفت ای ستمگار آشفتہ روز
کہا اے ظالم پریشان زمانہ

تو کوتہ نظر بودی و سست رای
تیری اوچھی نظر اور عقل سست تھی
کہ مشغول گشتی بجغد از ہمای
کیونکہ تو نے ہما کو چھوڑکے الو پسند کیا

بروی من این در کسے کرد باز
میرے واسطے اوسی شخص نے دروازہ کھولا
کہ کردی تو بر روے او در فراز
جسکے واسطے تو نے دروازہ بخشش کا بند کیا تھا

اگر بوسہ بر خاک مردان زنی
اگر تو مردان خدا کی تربت پر بوسہ دیگا
بمردی کہ پیش آیدت روشنی
قسم ہے جوانمردی کی کہ تجھے بھی روشنی ملیگی

کسانیکہ پوشیدہ چشم دل اند
جن لوگون کے دل کی آنکھ بند ہے
ہمانا کزین توتیا غافل اند
درحقیقت وہ یہ سرمہ نہین جانتے

چو برگشتہ دولت ملامت شنید
جب اوس بدنصیب نے یہ ملامت سنی
سر انگشت حیرت بدندان گزید
افسوس اور حسرت سے دو انگلیون کی پورین اپنے دانتون سے کاٹین

کہ شہباز من صید دام تو شد
کہ میرا باز تیرے جال مین جا پھنسا
مرا بود دولت بنام تو شد
اور میری دولت تیرے نامزد ہوئی یعنے تجھے ملگئی

کسی چون بدست آورد جرہ باز
اوس شخص کے ہاتھ کیونکر جرہ باز آئیگا
فرو بردہ چون موش دندان آز
جو چوہے کی حرص مین دانت لگائے ہو

## گفتار اندر دلداری خلقی تا برسند باہل دلی
قول یہ خلق کی دلجوئی کر شاید کسی اہل دل سے ملاقات ہوجائے

الا گر طلبگار اہل دلی
خبردار اگر اہل دل کا طالب ہے
ز خدمت مکن یک زمان غافلی
تو خدمت سے دم بھر غافل نہو

خورش دہ بدراج و کبک و حمام
تیتر اور چکور اور کبوتر کو دانہ دیاکر
کہ یک روزت افتد ہمای بدام
کہ شاید ایکدن ہما بھی تیرے جال مین پھنس جائے

چو ہر گوشہ تیر نیاز افگنی
جب ہر طرف عاجزی کا تیر پھینکتا رہیگا
امیدست ناگہ کہ صیدی کنی
امید ہے کہ شاید کوئی شکار ہوجائے

بقیہ حاشیہ صفحہ ۱۱۳
جس سنگدل نے اوس فقیر کو اپنے دروازہ سے دھکے دیکر نکالدیا تھا وہ اس اندھے کے پاس دوڑا ہوا آیا اور کہا کہ تیری آنکھین کیونکر [illegible] ... جیسے تو نے ایسی [illegible] چھوڑدیا میری آنکھین [illegible] ... بدنصیب [illegible] ... دانتون [illegible] ... اور کہا میرا باز [illegible] ... کیونکر [illegible] ...

| | |
|---|---|
| دری هم برآید ز چندین صدف<br>بہت سی سیپیوں مین کبھی ایک موتی نکل ہی آتا ہے | ز صد چوبه آید یکی بر هدف<br>سو تیر مین ایک نشانے پر لگ ہی جاتا ہے |

## حکایت در همین معنی

ذکر اسی بیان مین

| | |
|---|---|
| یکی را پسر گم شد از راحله<br>ایک شخص کا لڑکا حاجیوں کے قافلے مین گم ہوا | شبانگه بگردید در قافله<br>وہ رات بھر قافلہ مین پھرا کیا |
| ز هر خیمه پرسید و هر سو شتافت<br>ہر خیمہ مین پوچھا ہر طرف دوڑتا رہا | بتاریکی آن روشنائی بتافت<br>اندھیرے مین وہ آنکھ کی روشنی نظر آیا |
| چو آمد بر مردم کاروان<br>جب قافلہ کے لوگون مین پہونچا | شنیدم که میگفت با ساربان<br>مین نے سنا کہ ساربان سے کہتا تھا |
| ندانی که چون راه بردم بدوست<br>سمجھا کہ کیونکر مین دوست تک پہونچا | هر آنکس که پیش آمدم گفتم اوست<br>جو شخص کہ میرے سامنے آیا مین نے کہا یہ وہی ہے |
| مشایخ بجان طالب هر کس اند<br>بزرگ اسواسطے ہر شخص کی تلاش مین رہتے ہین | که باشد که وقتی بمردی رسند<br>کہ شاید کبھی کسی مرد سے ملاقات ہو جاے |
| برند از برای دلی بارها<br>ایکدل کے آرام کیواسطے بہت رنج سہتے ہین | خورند از برای گلی خارها<br>ایک پھول ملنے کیواسطے بہت تکلیف اوٹھاتے ہین |

## حکایت هم در این معنی

ذکر اسی بیان مین

| | |
|---|---|
| ز تاج ملک زاده در مناخ<br>ایک شترخانہ مین کسی شہزادہ کے تاج سے | شبی لعلی افتاد در سنگلاخ<br>ایک رات کو لعل بے بہا کنکریون مین گر گیا |
| پدر گفت اندر شب تیره رنگ<br>اوسکے باپ نے کہا کہ اندھیری رات مین | چه دانی که گوهر کدامست سنگ<br>کیا معلوم ہوگا کہ کون موتی ہے اور کون پتھر |
| همه سنگها گوش دار ای پسر<br>اے لڑکے سب پتھر سمیٹ رکھ | که لعل از میانش نباشد بدر<br>کیونکہ لعل بھی اونھین مین ہوگا |
| در اوباش پاکان شوریده رنگ<br>بے وضع لوگون مین پاک دیوانہ وضع | همان جای تاریک لعلند و سنگ<br>ایسی ہی تاریک جگہ لعل اور پتھر کیطرح ہین |
| برغبت بکش بار هر جاهلی<br>خوشی کے ساتھ ہر جاہل کا بوجھ اوٹھا اور برداشت کر او خاطر کر | که افتی بسر وقت صاحبدلی<br>کہ شاید تو کسی صاحبدل تک پہونچ جاے |

کسی را که با دوستی سرخوش ست — نه بینی که چون بار دشمن کش ست
جو کوئی کسی دوست سے محبت کرتا ہے — نہین دیکھا کہ دشمنو نسے کیسی تکلیف اوٹھاتا ہے

بدرد چو گل جامه از دست خار — که خون در دل افتاد خندد چو نار
گلاب کیطرح لباس کانٹو نسے پھاڑتا ہے — بلکہ جگر مین خون رہوتا ہے اور انار کیطرح ہنستا ہے

غم جمله خور در هوای یکی — مراعات صد کن برای یکی
سبکی تکلیف برداشت کر ایک شخص کیواسطے — سیکڑون پر رعایت کر ایک کے واسطے

گرت خاکپایان شوریده سر — حقیر و فقیر اند اندر نظر
اگر خاکسار پریشان حال تیری نگاہ مین — ذلیل اور محتاج معلوم ہون

تو هرگز مبین شان بچشم پسند — که ایشان پسندیده حق بسند
تو ہرگز اونکی اس حالت کو ناپسند کر — کیونکہ اونکے واسطے خدا کی درگاہ مین مقبول ہونا کافی ہے

کسی کو بنزدیک ظنت بد اوست — چه دانی که صاحب ولایت خود اوست
کوئی شخص اگر تیرے گمان مین برا ہو — تجھے کیا معلوم اگر وہی قطب ہو

در معرفت بر کسانی ست باز — که درهاست بر روی ایشان فراز
معرفت کا دروازہ اون کے واسطے کشادہ ہے — جنکے واسطے اور دروازے بند ہین

بسا تلخ عیشان تلخی چشان — که آیند در حله دامن کشان
بہت سے تلخی اور برداشت کرنے والے — جو کہ حلہ بہشتی پہنے ہوے اور دامن اوٹھاے ہوے آئینگے

ببوسی گرت عقل و تدبیر ہست — ملک زاده را در نواخانه دست
اگر تجھ مین عقل اور تدبیر ہو — تو بادشاہزادہ کے ہاتھ پر قیدخانہ مین بوسہ دے یعنی بابین فقیرونکی تعظیم کر

که روزی برون آید از شهر بند — بلندیت بخشد چو گردد بلند
کہ جس روز اس قید خانہ سے رہا ہوگا — اگر اوسے رتبہ ملیگا تو تجھے بھی رتبہ دیگا

مسوزان درخت گل اندر خریف — که در نوبهارت نماید ظریف
گلاب کا درخت خزان مین نہ جلا — کیونکہ بہار مین تجکو بھلا معلوم ہوگا

## حکایت پدر بخیل و فرزند لاابالی

ذکر بخیل باپ اور اوسکے فضول خرچ لڑکے کا

یکی زهره خرج کردن نداشت — زرش بود و یارای خوردن نداشت
ایک شخص کو خرچ کرنیکا حوصلہ نہ تھا — مالدار تھا مگر کھا نہین سکتا تھا

نخوردی که خاطر بیاسایدش — نه دادی که فردا بکار آیدش
نہ آپ کھاتا کہ دل خوش ہوتا — نہ اورونکو دیتا کہ قیامت مین کام آتا

شب و روز در بند زر بود و سیم
رات دن سونا چاندی جمع کرنیکی فکر مین رہتا
زر و سیم در بند مرد لئیم
اوس بخیل نے گویا چاندی کو قید کیا تھا

بدانست روزی پسر در کمین
ایک روز اوسکے لڑکے نے دیکھ لیا
که ممسک کجا کرد زر در زمین
جہان بخیل نے روپیہ گاڑا تھا

ز خاکش بر آورد و بر باد داد
زمین سے اوسکو کھود نکالا اور لٹا دیا
شنیدم که سنگی در انجا نہاد
مین نے سنا کہ ایک پتھر وہان رکھدیا

جوانمرد را زر بقائے نکرد
جوانمرد کو روپیہ کافی نہوا
بیکدستش آمد بدیگر بخورد
ایک ہاتھ سے آیا اور دوسرے ہاتھ سے کھایا پیا اوڑایا

کزین کم زنے بود ناپاک رو
کیونکہ فضول خرچ اور بد وضع تھا
کلاہش بہ بازار و میزر گرو
جسکی ٹوپی اور میزر بازار مین رہن تھی

نہادہ پدر چنگ در نای خویش
باپ نے اوسکے حلق پر چنگل رکھا
پسر چنگی و نائی آورد پیش
لڑکے نے خوب چنگ اور نے سنا

پدر زار و گریان ہمہ شب نخفت
باپ کو رنج اور غم سے رات بھر نیند نہ آئی
پسر بامدادان بخندید و گفت
لڑکے نے صبح کو ہنسکے کہا

زر از بہر خوردن بود ای پدر
اے باپ روپیہ کھانے کے واسطے ہے
ز بہر نہادن چہ سنگ و چہ زر
رکھنے کے واسطے جیسے روپیہ ویسے پتھر برابر ہے

زر از سنگ خارا برون آورند
سونا سخت پتھر سے نکالتے ہین
که بخشند و پوشند و آسان خورند
اسواسطے کہ بخشین اور پہنین اور آسانی سے صرف کرین

زر اندر کف مرد دنیا پرست
دنیادار کے ہاتھ مین سونا
ہنوز ای برادر بسنگ اندرست
اے بھائی جیسے ابھی تک پتھر مین ہے

چو در زندگانی بدی با عیال
اگر تو زندگی مین لڑکون سے برا ہے
گرت مرگ خواہند از ایشان منال
اگر تیری موت چاہین تو شکایت نکر

چو چشمدار روانگہ خورند از تو سیر
تو شکل چشمدار کیون ہے اوسوقت آسودہ ہوکے کھائینگے
که از بام پنجہ گز افتی بزیر
جب تو پچاس گز اونچے کوٹھے سے نیچے گریگا یعنے مرنے کے بعد

بخیل توانگر بدینار و سیم
جو بخیل اشرفی روپیہ سے مالدار ہے
طلسمی ست بالای گنجی مقیم
گویا وہ طلسم کیطرح ہے جو خزانہ پر قائم ہو

ازان سالہا مے بماند زرش
اس سبب سے اوسکا روپیہ برسون رہتا ہے
که لرزد طلسمی چنین بر سرش
کہ ایسا طلسم اوسکے سر پہ کانپتا رہتا ہے

**بسنگ اجل ناگهان بشکنند**
موت کے پتھر سے جب دفعۃً اوسکو توڑ ڈالتے ہین
**بآسودگی گنج قسمت کنند**
تو آرام سے اوس خزانہ کو بانٹ لیتے ہین

**پس از بردن و گرد کردن چو مور**
چیونٹی کی طرح لیجانے اور جمع کرنے سے
**بخور پیش از آن کت خورد کرم گور**
پہلے کھالے اوس سے کہ تجکو قبر کے کیڑے کھائین

**سخنهای سعدی مثالست و پند**
سعدی کی باتین ایک مثال اور نصیحت ہین
**بکار آیدت گر شوی کاربند**
اگر اوسپر عمل کریگا تو تیرے کام آئینگی

**دریغست ازین روی برتافتن**
افسوس ہے جو اونکو نا مانے
**کزین روی دولت توان یافتن**
کیونکہ اونکے سبب دولت ملنا ممکن ہے

## حکایت احسان اندک و ثمرهٔ آن بی نهایت
ذکر تھوڑا احسان اور پھل اوسکا بہت

**جوانی بدانگی کرم کرده بود**
ایک جوان نے ایک دانگ خیرات کر دیا تھا
**تمنای پیری برآورده بود**
ایک ضعیف کا کام نکال دیا تھا

**بجرمی گرفت آسمان ناگهش**
دفعۃً کسی جرم مین آسمان نے اوسے پھنسا دیا
**فرستاد سلطان بکشتن گهش**
بادشاہ نے اوسے قتل گاہ مین بھیجا

**تماشاکنان بر در و کوی و بام**
تماشا دیکھنے والے دروازے اور گلی اور کوٹھے پر جمع تھے
**تکاپوی ترکان و جوش عوام**
سپاہیونکی دوڑ دھوپ اور خلق کا جوش

**چو دید اندر آشوب درویش پیر**
جب ہجوم مین اوس بڈھے فقیر نے
**جوان را بدست خلائق اسیر**
اوس جوان کو خلق کے ہاتھون مین گرفتار دیکھا

**دلش بر جوانمرد مسکین بخست**
جوانمرد غریب پر اوسکو ترس آیا
**که باری دل آورده بودش بدست**
کیونکہ ایکبار اوسنے ترس کھایا تھا

**برآورد زاری که سلطان بمرد**
اوسنے ایک چیخ ماری کہ بادشاہ مرگیا
**جهان ماند و خوی پسندیده برد**
جہان چھوڑا اور وہ عمدہ خو اپنے ساتھ لیگیا

**بهم بر همی سود دست دریغ**
افسوس کا ہاتھ پیہم ملتا تھا
**شنیدند ترکان آهخته تیغ**
جو سپاہی تلوار کھینچے ہوے تھے اونہون نے سنا

**بفریاد ازیشان برآمد خروش**
وہ بھی چلاکے رونے لگے
**طپانچه زنان بر سر و روی و دوش**
اپنا سر اور منہ اور کندھا پیٹتے تھے

**پیاده بسر تا در بارگاه**
پیادے سر کے بل یعنی بیخود ہوکر بارگاہ کے دروازہ تک
**دویدند و بر تخت دیدند شاه**
دوڑے اور بادشاہ کو تخت پر پایا

جوان از میان رفت و بردند پیر
جوان اونمین سے چلدیا اور بڈھے کو

بهوشش بپرسید و هیبت نمود
للکار کے اوس سے پوچھا اور ڈرایا

چو نیکست خوی من و راستی
جب میری خو نیک اور درست ہے

بر آورد پیر دلاور زبان
اوس بڈھے جوانمرد نے زبان کھولی

بقول دروغی که سلطان بمرد
ایک ایسی جھوٹھی بات پر کہ بادشاہ مر گیا

ملک زین حکایت چنان بر شگفت
بادشاہ اس بات سے ایسا خوش ہوا

وزین جانب افتان و خیزان جوان
اور اسطرف جوان گرتا پڑتا

یکی گفتش از چار سوی قصاص
ایک شخص نے اوس سے قتل گاہ کے چوراہے پر پوچھا

بگوشش فرو گفت کای هوشمند
اوسکے کان مین کہا کہ اے عقلمند

یکی تخم در خاک از آن می نهد
ایک شخص خاک مین اسواسطے بیج ڈالتا ہے

جوی باز دارد بلای درشت
ایک جو سخت بلا کو ٹال دیتا ہے

حدیث درست آخر از مصطفی است
بیشک پیغمبر صلعم کی حدیث صحیح ہے

عدو را نه بینی درین بقعه پای
اوس گھر مین دشمن کا قیام نہین ہو سکتا

بگیر ای جهانی بروی تو شاد
جہان کو اے جو تیرے سبب خوش ہے

بگردن بر تخت سلطان اسیر
گردن پکڑ کے بادشاہ کے تخت کے سامنے قید کر لیگئے

که مرگ منت خواستن بر چه بود
کہ تجھے میری موت چاہنے کا کیا سبب تھا

بد مردم آخر چرا خواستی
پس خلق کی تکلیف تو نے کیون چاہی

که ای حلقه در گوش حکمت جهان
کہ اے بادشاہ خلق تیری فرمانبردار رہے

نمردی و بیچاره جان ببرد
تو مرا نہین مگر ایک غریب کی بھی جان بچی

که چیزیش بخشید و چیزی نگفت
کہ کچھ اوسکو دیا اور کچھ نہ کہا

همی رفت بیچاره هر سو دوان
ہر طرف دوڑتا پھرتا تھا

چه کردی که آمد بجانت خلاص
تو نے کیا کیا جو تیری جان بچی

بجانی و دانگی رهیدم ز بند
ایک دانگ کے عوض مین قتل ہونے سے بچا

که روزی فرو ماندگی بر دهد
کہ پریشانی کے وقت اوسکا پھل ملے

عصای ندیدی که عوجی بکشت
عصا ے موسی کو نہین دیکھا کہ عوج کو مار ڈالا

که بخشایش و خیر دفع بلاست
کہ بخشش اور نیکی بلا ٹالتی ہے

که بوبکر سعد است کشور گشای
جہان ابوبکر سعد بادشاہ ہے

جهانی که شادی بروی تو باد
ہمیشہ جہان کی خوشی تیرے سبب سے ہے

کس از کس بدورِ تو باری نبرد
تیرے زمانہ مین کسیکو کسی سے رنج نہوا
گلی در چمن جور خاری نبرد
کسی گل کو چمن مین صدمہ کانٹے کا نہ پہونچا

توئی سایۂ لطف حق بر زمین
تیری ذات زمین پر سایۂ خدا ہے
پیمبر صفت رحمۃ العالمین
جو پیمبر کیطرح تمام عالم کیواسطے رحمت ہو

ترا قدر اگر کس نداند چہ غم
اگر کوئی تیری قدر نجانے کیا غم ہے
شب قدر را می نداند ہم
لوگ شب قدر کو بھی نہین جانتے ہین

## حکایت در معنے ثمرۂ نیکوکاری

ذکر نیک کام کے عوض کا

کسی دید صحرای محشر بخواب
کسی نے قیامت کا جنگل خواب مین دیکھا
مس تفتہ روی زمین آفتاب
کہ زمین آفتاب کی گرمی سے مثل تانبے کے گرم تھی

ہمی بر فلک شد ز مردم خروش
آدمیون کی فریاد آسمان تک بلند تھی
دماغ از تپش می بر آمد بجوش
بھیجا گرمی سے پکتا تھا

یکی شخص ازین جملہ در سایۂ
اون سب مین سے ایک شخص سایہ مین تھا
بگردن بر از خلد پیرایۂ
جسکے گلے مین بہشت کا لباس تھا

بپرسید کای مجلس آرای مرد
پوچھا کہ اے شخص اس مجلس کی زینت
کہ بود اندرین مجلست پای مرد
کیا اس مجلس مین تیرا دستگیر ہے

رزی داشتم بر در خانہ گفت
کہا میرے دروازہ پر ایک انگور کا درخت تھا
بسایہ درش نیکمردی بخفت
جسکے سایہ مین ایک نیکمرد سو رہا

درینوقت نومیدی آن مرد راست
اس ناامیدی کے وقت مین اوس نیکمرد نے
گناہم ز دادار داور بخواست
میرے عفو گناہ ہون کیواسطے خدا سے دعا کی

کہ یارب برین بندہ بخشایشی
کہ اے خدا اس بندہ پر رحم کر
کزو دیدہ ام وقتی آسایشی
کہ اسکے سبب سے مین نے ایکوقت آرام پایا تھا

چہ گفتم چو حل کردم این راز را
کیا کہون کہ جب مجھے یہ بھید معلوم ہوا
بشارت خداوند شیراز را
بس شیراز کے حاکم کو بشارت ہو

کہ آفاق در سایۂ ہمتش
کیونکر زمانہ اوسکی ہمت بلند کے سایہ مین
مقیم اند بر سفرۂ نعمتش
اوسکے دستارخوان نعمت پر جمع ہین

درختیست مرد کرم باردار
مرد سخی مثل ایک پھلے ہوے درخت کے ہے
ورو بگذری ہیزم کوہسار
اور جسمین سخاوت نہین وہ مثل ایک پہاڑی خشک لکڑی کے ہے

حطب را اگر تیشه بر پی زنند
خشک درخت کو جڑ سے کاٹتے ہین

درختی برومند را کی زنند
پھلے ہوے درخت کو کبھی نہین کاٹتے

بسی پایدارای درخت ہنر
اے ہنر کے درخت تو ہمیشہ قائم رہ

کہ ہم میوہ داری وہم سایہ ور
کیونکہ تجھ مین میوہ اور سایہ دونون ہین

## گفتار اندر ہیبت ملوک و سیاست ملک

قول بادشاہون کی ہیبت اور انتظام مملکت کے بیان مین

بگفتیم در باب احسان بسے
مین نے احسان کے بارہ مین بہت کچھ بیان کیا ہے

ولیکن نہ شرطست با ہر کسی
مگر ہر شخص کے ساتھ شرط نہین ہے

بخور مردم آزار را خون و مال
جو آدمیون کو ستاوے اسے قتل کر اور مال اوسکا چھین لے

کہ از مرغ بد کندہ بہ پر و بال
کہ برے پرند کے بازو اور پر اوکھڑے ہوئے اچھے ہین

کسی را کہ با خواجہ تست جنگ
جو شخص تیرے مالک سے لڑنے کو مستعد ہو

بدستش چرا میدہی چوب و سنگ
اوسکے ہاتھ مین پتھر اور لکڑی نہ دینا چاہیے

بر انداز بیخے کہ خار آورد
جس جڑ مین کانٹے لگین اوسے نکال ڈال

درختے بپرور کہ بار آورد
جو درخت پھلے اوسی کی پرورش کر

کسے را بدہ پایۂ مہتران
اوسی شخص کو سرداری کی عزت دے

کہ بر کہتران سر ندارد گران
جو غریبون کو نہ ستاتا ہو

مبخشای بر ہر کجا ظالمست
جو ظالم ہو اوس پر رحم نہ کر

کہ رحمت برو جور بر عالمست
کیونکہ اوس پر رحم خلق پر ظلم ہے

جہانسوز را کشتہ بہتر چراغ
ظالم کا چراغ گل بہتر ہے

یکی بہ در آتش کہ خلقے بداغ
ایک شخص کا جلا دینا بہتر ہے نہ تمام خلق کا داغنا

ہر آنکہ کہ بر دزد رحمت کنے
اگر تو چور پر رحم کرے گا

بہ بازوی خود کاروان میزنی
گویا اپنے ہاتھ سے قافلہ لٹوائے گا

جفا پیشگان را بدہ سر بباد
ظالمون کا سر کاٹ

ستم بر ستم پیشہ عدلست و داد
کیونکہ ظالمون پر ظلم ہی انصاف ہے

## گفتار در معنی احسان با کسیکہ سزاوار باشد

قول جو لائق احسان کے ہون اونپر احسان کے بیان مین

شنیدم کہ مردی غم خانہ خورد
مین نے سنا ہے کہ ایک شخص نے گھر کی فکر کی

کہ زنبور در سقف او لانہ کرد
جب بھڑون نے اوسکی چھت مین چھتہ لگایا

زنش گفت ازین نان چه خواهی مکن
اوسکی عورت نے کہا اسنے کیا اسے ہے غم او جا ٹ

بشد مرد نادان بر کار خویش
وہ مرد بیوقوف اپنے کام کو گیا

زن بیخرد بر در و بام و کوے
عورت بیوقوف دروازے اور کوٹھے پر اور گلی مین

بیامد ز دکان سوی خانه مرد
دکان سے مرد گھر مین آیا

مکن روی بر مردم ای زن ترش
اے عورت آدمیوں پر خفا نہو

کسی با بدان نیکوئی چون کند
کوئی شخص برے پر نیکی کیون کرے

چو اندر سری بینی آزار خلق
اگر تو کسیکے سر مین خلق کی تکلیف پاوے

سگ آخر که باشد که خوانش نهند
کتے کی آخر کیا حقیقت ہے جسکے واسطے دستار خوان بچھائین

چه نیکو زدست این مثل پیر ده
بڈھے گنوار کی کیا اچھی یہ مثل مشہور ہے

اگر نیکمردی نماید عسس
اگر کوتوال نیکمردی کرے

نی نیزه در حلقهٔ کارزار
نیزے کا نرکل لڑائی کے میدان مین

نه هر کس سزاوار باشد بمال
ہر شخص مال دینے کے لائق نہین ہے

چو گربه نوازی کبوتر برد
اگر بلی کی پرورش کرین تو کبوتر کھائیگی

بنائے که محکم ندارد اساس
جس عمارت کی جڑ مضبوط نہو

که مسکین پریشان شوند از وطن
کہ غریب اپنے وطن سے آوارہ ہوجا ینگے

گرفتند یک روز زن را به نیش
انھون نے ایک روز عورت کو ڈنک مارنا شروع کیا

همیکرد فریاد و میگفت شوے
روتی بھرتی اور اپنے خاوند کو پکارتی

بران بیخرد زن بسے طیره کرد
تو اوس بیوقوف عورت کو بہت ملامت کی

تو گفتی که زنبور مسکین مکش
تونے خود کہا تھا کہ غریبون کو نہ ستا

بدان را تحمل بد افزون کند
کیونکہ برون پر رعایت اونکی بدی کو اور بڑھاتی ہے

بشمشیر تیزش بیازار حلق
تو تیز تلوار سے اوسکے حلق کو تکلیف دے یعنے قتل کر

بفرمای تا استخوانش دهند
بلکہ اوسکو ہڈی دینے کا حکم دینا چاہیے

ستور لگد زن گرانبار به
لاتو بیل پر بہت بوجھ لادنا بہتر ہے

نیارد بشب خفتن از دزد کس
تو چورونکے خوف سے کوئی رات کو نہ سوسکے گا

بقیمت تر از نیشکر صد هزار
گنے سے ہزار درجہ قیمت مین زیادہ ہے

یکی مال خواهد یکے گوشمال
ایک مال کے اور ایک گوشمال کے لائق ہے

چو فربه کنی گرگ یوسف درد
اگر بھیڑیا موٹا کرین تو یوسف کو ماریگا

بلندش مکن ور کنی زو هراس
اوسکو بلند نکرے اگر کرے اوس سے ڈرتا رہے

## گفتار اندر پیش بینی و عاقبت اندیشی

قول - پیش بینی اور عاقبت اندیشی کے بیان مین

چه خوش گفت بهرام صحرانشین
بہرام جنگل کے رہنے والے نے کیا اچھی بات کہی
چو یکران توسن زدش بر زمین
جب ایک رات گھوڑے نے اوسے گرا دیا

دگر اسپی از گله باید گرفت
اور گھوڑا گلے سے لانا چاہیے
که گر سرکشد باز شاید گرفت
اگر وہ شرارت کرے تو اوسے لینا چاہیے

سرچشمه شاید گرفتن به بیل
سرچشمہ کا ایک لوہے مٹی سے بند ہو سکتا ہے
چو پر شد نشاید گذشتن به پیل
جب بھر گیا ہاتھی پر بھی نہین گذر سکتے

به بند ای پسر دجله گر آب کاست
اے لڑکے پانی گھٹنے پر نہر بند کر دینا چاہیے
که سودی ندارد چو سیلاب خاست
کیونکہ سیلاب کے وقت کچھ فائدہ نہوگا

چو گرگ خبیث آمد اندر کمند
جب بھیڑیا خبیث کمند مین پھنس جائے
بکش ورنه دل برکن از گوسفند
اوسے مار ڈال نہین تو بکریون سے ہاتھ اوٹھا

از ابلیس هرگز نیاید سجود
شیطان سے کبھی سجدہ نہوگا
نه از بدگهر نیکوئی در وجود
نہ بد ذات سے نیکی ظاہر ہوگی

بد اندیش را جای و فرصت مده
دشمن کو جگہ اور فرصت نہ دے
عدو در چه و دیو در شیشه به
دشمن کنوے مین اور دیو شیشہ مین قید بہتر ہے

مگو شاید این مار کشتن بچوب
کبھی نہ کہہ کہ اس سانپ کو لاٹھی سے مارنا چاہیے
چو سر زیر سنگ تو دارد بکوب
جب سر تیرے پتھر کے نیچے پڑے کچل دے

قلم زن که بد کرد با زیر دست
جس اہل قلم نے زیر دستون پر ظلم کیا
قلم بهتر او را بشمشیر دست
اوسکے ہاتھ تلوار سے قلم بہتر ہین

مدبر که قانون بد می نهد
جو انتظام کرنے والا برا قاعدہ جاری کرتا ہے
ترا می برد تا بآتش دهد
تجھے لیے جاتا ہے تاکہ آگ مین ڈھکیل دے

مگو ملک را این مدبر بس است
نہ کہہ کہ ملک کیواسطے یہ انتظام کرنیوالا کافی ہے
مدبر مخوانش که مدبر کس است
بدبخت کو انتظام کرنیوالا نہ سمجھ

سعید آورد قول سعدی بجای
نیکبخت سعدی کے قول پر عمل کریگا
که توفیر ملک است و تدبیر و رای
کہ سبب ملک کی ترقی اور تدبیر اور عقل کا ہے

## باب سوم در عشق

تیسرا باب عشق کے بیان مین

خوشا وقت شوریدگان غمش
بھلا اوسکے عشق کے دیوانے ہین اون کا کیا اچھا زمانہ ہی

گدایانی از پادشاہی نفور
محتاج ہین مگر بادشاہی سے نفرت کرنیوالے

و با دم شراب الم درکشند
ہر وقت غم کی شراب پیا کرتے ہین

بلا ہی خمارست در عیش مل
شراب کی سرخوشی مین خمار ہی بلا ہے

نہ تلخست صبری کہ بر یاد اوست
جو اوسکی یاد مین خوش ہو وہ تلخ نہین معلوم ہوتا

اسیرش نخواہد رہائی ز بند
جو اوسکا اسیر ہے وہ اس قید سے رہائی نہین چاہتا

سلاطین عزلت گدایان حی
تنہائی کے بادشاہ خدا کے فقیر

ملامت کشانند مستان یار
یار کے مست رسوائی کو پسند کرتے ہین

بیکوقت شان خلق کی رہ برند
اون کے حال سے کب خلق آگاہ ہو سکتی ہے

چو بیت المقدس درون پر ز تاب
بیت المقدس کیطرح اندر سے چمکتی ہوئی

چو پروانہ آتش بخود در زنند
پروانے کی طرح سے آپ کو جلاتے ہین

دلارام در بر دلارام جوی
دلارام ہے بغل مین دلارام کے متلاشی

نگویم کہ بر آب قادر نیند
نہین یہ کہتا کہ پانی پر اختیار نہین

اگر ریش بینند وگر مرہمش
وہ زخم یا مرہم یعنے تکلیف و آرام جو دیکھتے اوسکی طرف سے جانتے ہین

بامیدش اندر گدائی صبور
اوسی کی امید پر فقیری پر صبر کرنیوالے

وگر تلخ بینند دم درکشند
اور اگر کڑوی معلوم ہوتی ہی تو خاموش ہو جاتے ہین یعنے ضبط کر جاتے ہین

سلیدار خارست با شاخ گل
گلاب کی شاخ کے ساتھ کانٹا بھی ہے

کہ تلخی شکر باشد از دست دوست
کیونکہ دوست کے ہاتھ کی تلخ چیز بھی مثل شکر کے ہوتی ہے

شکارش نجوید خلاص از کمند
جو اوسکا شکار ہے وہ کمند سے خلاصی نہین چاہتا

منازل شناسان گم کردہ پی
حقیقت کی منزل پہچاننے والے جنکے پیر کا نشان بھی کسی کو نہین معلوم

سبکتر برد اشتر مست بار
جیسے مست اونٹ بلند بوجھ لیجاتا ہے

کہ چون آب حیوان بظلمت درند
کیونکہ وہ مثل آب حیات کے تاریکی مین ہین

رہا کردہ دیوار بیرون خراب
اندر باہر کی دیوار میلی

نہ چون کرم پیلہ بخود در تنند
ریشم کے کیڑے کیطرح سے زینت نہین پسند کرتے

لب از تشنگی خشک بر طرف جوی
پیاس سے لب خشک نہر کے کنارے

کہ بر ساحل نیل مستسقی اند
بلکہ نیل کے کنارے بھی استسقا والے کیطرح آسودہ نہین

## گفتار اندر ثبوت عشق حقیقی بدلیل مجازی

قول۔ ثبوت عشق حقیقی کا عشق مجازی کی دلیل سے

ترا عشق ہمچون خودی ز آب و گل
تجکو اپنے آپ سے پانی اور مٹی کا عشق ہے
رباید ہمی صبر و آرام دل
جو تیرا صبر اور آرام کھوتا ہے

بیداریش فتنہ بر خد و خال
جاگتے مین اوسکے خد اور خال کا فساد
بخواب اندرش پای بند خیال
سونے مین اوسکے خیال کا پابند

بصدقش چنان سر نہی بر قدم
سچے دل سے اسطرح اوسکے قدمون پڑتا ہے
کہ بینی جہان با وجودش عدم
کہ جہان کو اوسکے سامنے نیست سمجھتا ہے

چو در چشم شاہد نیاید زرت
اگر معشوق کی آنکھ مین تیرا مال نہ جچے
زر و خاک یکسان نماید برت
تو وہ مال اور خاک تیرے نزدیک برابر ہے

دگر با کست بر نیاید نفس
اور کسیکے ساتھ تو دم نہین مار سکتا
کہ با او نماند دگر جای کس
کیونکہ اوسکے ساتھ کسی اور کی گنجایش نہین

تو گوئی بچشم اندرش منزلست
گویا تیری آنکھون مین اوسکا گھر ہے
وگر چشم بر ہم نہی در دلست
اگر آنکھین بند ہون تو دل مین ہے

نہ اندیشہ از کس کہ رسوا شوی
نہ کسی کا ڈر کہ رسوائی کریگا
نہ قوت کہ یکدم شکیبا شوی
نہ اسقدر طاقت کہ بے اوسکے دم بھر صبر آئے

گرت جان بخواہد بکف بر نہی
اگر جان مانگے ہتیلی پر رکھے تیار
ورت تیغ بر سر نہد سر نہی
اگر سر پر تلوار رکھے تو سر جھکا دے رضامند

چو عشقی کہ بنیاد او بر ہواست
وہ عشق جسکی اصل ہوا اور ہوس پر ہے
چنین فتنہ انگیز و فرمانرواست
ایسا مفسد اور حاکم ہے جیسا بیان ہوا

عجب داری از سالکان طریق
بس تجھے سالکان طریقت کا حال دیکھکے کیون تعجب آتا ہے
کہ باشند در بحر معنی غریق
جو بالکل دریاے معرفت مین ڈوبے ہوے ہین

بسودای جانان ز جان مشتغل
معشوق کے عشق مین جان سے کھیلے ہوے
بذکر حبیب از جہان مشتغل
دوست کے ذکر مین جہان سے بے پروا

بیاد حق از خلق بگریختہ
خدا کی یاد مین خلق سے علحدہ
چنان مست ساقی کہ می ریختہ
ساقی کی صورت پر ایسے مست کہ شراب بھی پھینکدی

نشاید بدارو دوا کردشان
دوا سے اون کا علاج نہین کر سکتے
کہ کس مطلع نیست بر دردشان
کیونکہ اونکے درد سے کوئی آگاہ نہین ہے

الست از ازل ہمچنان شان بگوش
الست روز ازل سے اون کو یاد ہے
بفریاد قالوا بلی در خروش
ہمیشہ قالوا بلی کہکے چلاتے مین

گروهی عملدار عزلت نشین
وہ ایک گروہ عملداروں کی ہے جنکی حکومت تمام عالم پر ہو مگر تنہائی پسند
قدمهای خاکی دم آتشین
جنکے قدم خاکی یعنے جسم خاکی ہو مگر پرتپش اور دم آتشین یعنی تیز

بیک نعره کوهی زجا بر کنند
ایک آواز میں پہاڑ کو جڑ سے اوکھیڑ دیں
بیک ناله ملکی بهم بر کنند
ایک آہ میں تمام ملک کو تہ و بالا کر دیں

چو باد اند پنهان و چالاک پوی
ہوا کیطرح پوشیدہ اور چستی سے دوڑنے میں
چو سنگ اند خاموش و تسبیح گوی
سنگ کیطرح خاموش ہیں مگر تسبیح زبان پر جاری

سحرها بگریند چندانکه آب
پچھلی رات کو اسطرح روتے ہیں کہ آنسو
فرو شوید از دیده شان کحل خواب
انکی آنکھوں سے نیند کا سرمہ دہو ڈالتے ہیں یعنی نیند دہیات چلی جاتی ہے

فرس کشته از بسکه شب رانده اند
گھوڑا دوڑاتے رات بھر چلے گئے
سحرگه خروشان که وا مانده اند
صبح کیوقت فریاد کرتے ہیں کہ خوب تھکے اور منزل پر نہ پہونچے

شب و روز در بحر سودا و سوز
رات دن عشق اور غم کے دریا میں غرق
ندانند از آشفتگی شب ز روز
کہ بیہوشی میں رات دن نہیں جانتے

چنان فتنه بر حسن صورت نگار
مصور کی خوبی پر ایسے عاشق
که با حسن صورت ندارند کار
کہ ظاہری حسن سے کچھ سروکار نہیں

ندادند صاحبدلان دل به پوست
صاحبدلوں نے خوبصورتی جسم پر دل نہیں لگایا
وگر ابلهی داد بی مغز اوست
اور اگر کسی احمق نے دل دیا تو نادان ہے

می صرف وحدت کسی نوش کرد
خالص شراب وحدت کی اوس شخص نے پی
که دنیا و عقبی فراموش کرد
جسنے دنیا اور عقبےٰ دونوں کو بھلا دیا

## حکایت گدازاده با بادشاهزاده

ذکر ایک فقیر کے لڑکے اور بادشاہزادہ کا

شنیدم که وقتی گدازاده
میں نے سنا ہے ایک زمانہ میں ایک فقیر
نظر داشت با بادشازاده
ایک شاہزادہ پر عاشق تھا

همی رفت و می پخت سودای خام
جاتا اور واہیات سوچا کرتا
خیالش فرو برد دندان بکام
خیال میں مطلب حاصل ہونیکا امیدوار رہتا

ز میدانش خالی نبودی چو میل
ہمیشہ اوسکی راہ میں میل کیطرح موجود
همه وقت پهلوی اسپش چو پیل
ہر وقت اوسکے گھوڑے کے پاس ہاتھی کیطرح سوار رہتا تھا

دلش خون شد و راز در دل بماند
اوسکا دل خون ہو گیا بہت تکلیف اوٹھائی مگر بھید ظاہر نہونے پایا
ولی پایش از گریه در گل بماند
لیکن رونے کے سبب پیر کیچڑ میں پھنس گیا یعنی بھید ظاہر ہو گیا

رقیبان خبر یافتندش ز درد
نگہبانون نے جب اوسکے درد کی خبر پائی
دگر رفت و یاد آمدش روی دوست
دم بھر کیواسطے چلا گیا مگر جب دوست کی صورت یاد آئی
غلامی شکستش سر و دست و پای
ایک غلام نے اوسکا سر اور ہاتھ اور پیر توڑ دیے
دگر رفت و صبر و قرارش نبود
پھر چلا گیا مگر اوسے ضبط اور قرار کہان تھا
مگس وارش از پیش شکر بجور
اور مکھی جیسے اسطرح ہنکاتے تھے جیسے شکر پرسے مکھی کو
کسی گفتش ای شوخ دیوانہ رنگ
کسی نے اوس سے پوچھا کہ اے شوخ دیوانہ صورت
بگفت این جفا بر من از دست اوست
کہا مجھپر یہ ظلم اوسکے باعث سے ہوتا ہے
من اینک دم دوستی میزنم
مین اب تک محبت کا دم بھرتا ہون
ز من صبر بی او توقع مدار
مجھسے بغیر اوسکے صبر کی امید نرکھو
نہ نیروی صبرم نہ جای ستیز
نہ مجھمین صبر کی قدرت نہ مقابلہ کی قوت
مگوزین در بارگہ سر بتاب
مجھسے نہ کہو اس بارگاہ سے سر پھرا لے
نہ پروانہ جان دادہ در پای دوست
نہین پروانے نے دوست کے قدمونپر جان دی
بگفت ار خوری زخم چوگان او
کہا اگر زخم چوگان کا لگے
بگفتا سرت گر ببرد بہ تیغ
کہا اگر تلوار سے سر کاٹ لے

دگر بارہ گفتندش اینجا مگرد
اوسکو منع کیا کہ پھر یہان نہ آنا
دگر خیمہ زد بر سر کوی دوست
اوسنے یار کی گلی مین پھر خیمہ گاڑا اسلیئے پھر ہونکا
کہ باری نگفتیمت ایدر مپای
اور کہا کہ مین نے تجھسے کہدیا تھا کہ یہان نہ آنا
شکیبائی از روی یارش نبود
بغیر یار کی صورت دیکھے اوسے صبر نہ آتا تھا
براندندی و باز گشتی بفور
نکروہ جاتا اور فورًا پھر آتا
عجب صبر داری تو بر چوب و سنگ
تعجب ہے کہ تجھے لکڑی اور پتھر پر بھی صبر نہین آتا
نہ شرط است نالیدن از دست دوست
دوست کے ظلم سے رونا شرط محبت نہین
گر او دوست دارد و گر دشمنم
چاہے وہ مجھے دوست سمجھے یا دشمن
کہ با او هم امکان ندارد قرار
بلکہ اوسکے وصل مین بھی قرار نہوگا
نہ امکان بودن نہ پای گریز
نہ لڑنے کا زور نہ بھاگنے کی طاقت
و گر سر چو میخم کشد در طناب
چاہے میرا سر میخ کیطرح رسی سے باندھین
بہ از زندہ در کنج تاریک اوست
اب وہ گوشہ تاریک مین زندہ سے بہتر ہے
بگفتا بپایش در افتم چو گو
کہا گیند کیطرح اوسکے قدمونپر گر پڑونگا
بگفت اینقدر نبود از وی دریغ
کہا اسپر بھی اوس سے مجھے دریغ نہوگا

[illegible]

یکی را کہ معشوق باشد یکی
ایک شخص کا جب ایک ہی معشوق ہو
نیازارد از وے بہر اندکی
تو تھوڑی سی بات پر اوس سے کیون رنجیدہ ہو

مرا خود ز سر نیست چندان خبر
مجھے خود اپنے ہی سر کی خبر نہین
کہ تاج است بر تارکم یا تبر
کہ میرے سر پر تاج ہے یا تبر

مکن با من ناشکیبا عتیب
مجھ بے صبر پر عتاب نہ کر
کہ در عشق صورت نہ بندد شکیب
کہ عشق مین صبر نہین ہو سکتا

چو یعقوبم ار دیدہ گردد سپید
روتے روتے یعقوب کیطرح اگر میری آنکھین بھی سفید ہون
نبرم ز دیدار یوسف امید
تو بھی مجھے یوسف کے دیدار سے ناامیدی نہوگی

رکابش ببوسید روزی جوان
ایک روز جوان نے اوسکی رکاب پر بوسہ دیا
برآشفت و برتافت از وی عنان
اوسنے پریشان ہوکے اوسکی طرف سے باگ پھیری

بخندید و گفتا عنان بر مپیچ
ہنسکے اوسنے کہا کہ باگ نہ پھیر
کہ سلطان عنان بر نپیچد ز ہیچ
کہ بادشاہ کو کسی سے باگ پھیرنا نہ چاہیے

مرا با وجود تو ہستی نماند
مین تیری ہستی کے سامنے اپنی ہستی بھول گیا
بیاد توام خود پرستی نماند
تیری یاد مین مین خودی سے گذر گیا

گرم جرم بینی مکن عیب من
اگر مجھسے کوئی خطا ہو جائے تو عیب جوئی کر
تویی سر برآوردہ از جیب من
کیونکہ میرے دلمین اب تو ہی تو سمایا ہے

بدان زہرہ دستت زدم در رکاب
اسوجہ سے مین نے تیری رکاب پکڑ لی
کہ خود را نیاوردم اندر حساب
کہ مین آپکو کسی حساب مین نہین سمجھتا

کشیدم قلم در سر نام خویش
جب مین نے اپنے نام کے سر پر قلم کھینچدیا یعنے اپنے مٹا دیا
نہادم قدم بر سر کام خویش
تب مین مطلب پر قدم مارا یعنے اوسوقت مطلب حاصل ہوا

مرا خود کشد تیر آن چشم مست
میرے مارنیکو اوسکی مست آنکھ کے تیر ہی کافی ہین
چہ حاجت کہ آری بشمشیر دست
تلوار کھینچنے کی کچھ حاجت نہین

تو آتش بہ نی در زن و درگذر
تو نرکلون مین آگ لگاکے چلا کھڑا ہو
کہ نہ خشک در بیشہ ماند نہ تر
تاکہ جنگلون مین سوکھا اور گیلا کچھ نہ بچے

## حکایت در معنی فنای اہل محبت

ذکر عاشقون کے فنا ہونے کے بیان مین

شنیدم کہ بر لحن خنیاگری
مین نے سنا ہے کہ ایک گویّے کی سریلی آواز پر
برقص اندر آمد پری پیکری
ایک خوبصورت کو وجد آیا

زدلهاے شوریدہ پیرامنش
بہت سے عاشق اوسکے گرد تھے

گرفت آتش شمع در دامنش
ناگاہ شمع کی آگ اوسکے دامن مین لگی

پراگندہ خاطر شد و خشمناک
پریشان دل اور غصہ ہوا

یکی گفتش از دوستاران چہ باک
ایک شخص نے اوسکے دوستون سے کہا کیا ڈر ہے

ترا آتش اے دوست دامن بسوخت
اے دوست آگ نے صرف تیرا دامن جلایا

مرا خود بیکبار از من بسوخت
مگر مجھکو بالکل جلا دیا

اگر یاری از خویشتن دم مزن
اگر محبت ہے تو خودی چھوڑ دے

کہ شرکست با یار و با خویشتن
کہ معشوق کے ساتھ خودی کفر ہے

## حکایت در معنی اشتغال اہل محبت

قصہ اہل محبت کے اشتغال مین

چنین دارم از پیر داننده یاد
مجھے یاد ہے کہ بڈھے عقلمند سے مین نے ایسا سنا ہے

کہ شوریدہ سر بصحرا نہاد
کہ ایک مست جنگل مین نکل گیا

پدر در فراقش نخورد و نخفت
اوسکا باپ اوسکی جدائی مین رات بھر نہ سویا

پسر را ملامت بکردند و گفت
لڑکے کو ملامت کی تو اوسنے جواب دیا

ازانگہ کہ یارم کس خویش خواند
جبسے مجھے دوست نے اپنا دوست سمجھا

دگر با کسم آشنائی نماند
مجھے اور کسیکی محبت نہین باقی رہی

بحقش کہ تا حق جمالم نمود
قسم خدا کی جب سے خدانے مجھے جمال دکھایا

دگر ہرچہ دیدم خیالم نمود
مین نے اور جو کچھ دیکھا خیال معلوم ہوا

نشد گم کہ روز از خلائق بتافت
جسنے خلق سے منھ پھیر لیا وہ بھولا نہین

کہ گم کردۂ خویش را باز یافت
بلکہ وہ اپنے بھولے ہوے کو پا گیا

پراگندگانند زیر فلک
دنیا مین تو وہ دیوانے ہین

کہ ہم دد توان خواندشان ہم ملک
کہ باعتبار ظاہر انکو درندہ اور باعتبار صفت اون کو [illegible]

ز یاد ملک چون ملک نارمند
خدا کی یاد مین فرشتون کیطرح دم نہین لیتے

شب و روز چون دد ز مردم رمند
رات دن وحشیون کیطرح آدمیون سے بھاگتے ہین

قوی بازوانند کوتاہ دست
باعتبار کرامت کے اونکے بازو قوی اور دنیا سے [illegible]

خردمند شیدا و ہوشیار مست
عشق خدا مین ہوشیار محبت دنیا سے بیخبر

گہ آسودہ در گوشۂ خرقہ دوز
کبھی آرام سے ایک گوشہ مین خرقہ سیتے ہین

گہ آشفتہ در مجلسی خرقہ سوز
کبھی دیوانہ ہوکر کسی محفل مین خرقہ جلا دیتے ہین

نہ سودای خودشان نہ پروای کس
نہ ان کو اپنا خیال نہ کسیکی پروا
نہ در کنج توحیدشان جای کس
نہ اون کے گوشۂ توحید مین کسی کا دخل

پریشیدہ عقل و پراگندہ ہوش
عقل اور ہوش پریشان ہین
ز قول نصیحتگر آگندہ گوش
نصیحت کرنیوالون کے قول سے کان بھرے ہوے ہین

بدریا نخواہد شدن بط غریق
دریامین بط نہین ڈوب سکتی
سمندر چہ داند عذاب الحریق
سمندر آگ کا عذاب کچھ نہین سمجھتا

تہیدست مردان پر حوصلہ
مفلس مگر حوصلہ مین جوانمرد
بیابان نوردان بی قافلہ
تنہا جنگل مین بے قافلہ چلنے والے

ندارند چشم از خلائق پسند
خلق کی امیدواری پسند نہین کرتے
کہ ایشان پسندیدۂ حق بسند
کیونکہ اونکو خدا کی پسندیدگی کافی ہے

عزیزان پوشیدہ از چشم خلق
خدا کے پیارے خلق کی آنکھ سے چھپے ہوے
نہ زنار داران پوشیدہ دلق
نہ کہ جنیو پہنے یا گدڑی اوڑھے ہوے

پر از میوہ و سایہ ور چون رزند
میوہ اور سایہ اور انگور کی طرح
نہ چون ما سیہ کار و ازرق رزند
نہ ہمسے گنہگار اور نہ نیلے رنگ کی چادر اوڑھے ہوے

بخود سر فرو بردہ ہمچون صدف
سیپی کیطرح سر جھکائے ہوے
نہ مانند دریا برآوردہ کف
نہ دریا کیطرح جوش مین

نہ مردم ہمین استخوانند و پوست
صرف ہڈی اور چمڑے کا نام آدمی نہین
نہ ہر صورتی جان معنی دروست
نہ ہر صورت مین پوشیدہ جان ہوتی یعنے معرفت الٰہی

نہ سلطان خریدار ہر بندہ ایست
بادشاہ ہر غلام کا خریدار نہین ہوتا
نہ در زیر ہر ژندہ زندہ ایست
نہ ہر گدڑی کے اندر زندہ دل ہوتا ہے

اگر ژالہ ہر قطرۂ درشدی
اگر اولے کا ہر قطرہ موتی ہو جاتا
چو خرمہرہ بازار ازو پرشدی
تو کوڑیون کیطرح بازار اوس سے بھر جاتے

چو غازی بخود بر نہ بندند پای
نٹ کیطرح لکڑی کا پیر نہین باندھتے یعنے فریب نہین کرتے
کہ محکم رود پای چوبین زجای
کیونکہ لکڑی کا پیر اکثر پھسل جاتا ہے یعنی ریاکو فروغ نہین ہوتا

حریفان خلوتسرای الست
خلوت سرائے الست کے حریف
بیک جرعہ تا نفخۂ صور مست
جو صرف ایک گھونٹ مین صور پھنکنے تک مست ہین

بہ تیغ از غرض بر نگیرند چنگ
تلوار کے خوف سے بھی غرض سے ہاتھ نہین اوٹھاتے یعنے باز نہین آتے
کہ پرہیز و عشق آبگینہ ست و سنگ
کیونکہ عشق اور پرہیز کا علاقہ جیسے شیشہ اور پتھر یعنے جمع نہین ہوسکتے

# حکایت در معنی غلبهٔ وجد و سلطنت عشق

قصہ بیتابی کے غلبہ اور سلطنت عشق کے بیان مین

یکی شاهدی در سمرقند داشت
ایک شخص کا ایک معشوق شہر سمرقند مین تھا

که گفتی بجای سمرقند داشت
جسکی باتون مین گویا قند ملا تھا

جمالی گرو برده از آفتاب
جسکا حسن آفتاب سے بڑھا ہوا

ز شوخیش بنیاد تقوی خراب
جسکی بیباکی سے بنیاد پرہیزگاری کی ویران

تعالی الله از حسن تا غایتی
سبحان اللہ بے انتہا حسین تھا

که پنداری از رحمت آیتی
اوسکو گویا آیۂ رحمت سمجھنا چاہیے

همی رفتی و دیدها در پیش
جب وہ جاتا تو لوگ اوسکے قدمون کے نیچے

دل دوستان کرده جان بر خیشش
دوستون کے دل نے آمادہ کیا تھا کہ جان اوسکا

نظر کرده این دوست در وی نهفت
یہ عاشق چھپ کے اوسکو دیکھتا

نگه کرد باری به تندی و گفت
ایک مرتبہ اوسنے خفگی کی نظر سے دیکھ کے کہا

که ای خیره سر چند پویی پیم
کہ اے دیوانہ کہان میرے پیچھے دوڑیگا

ندانی که من مرغ دامت نیم
نہین جانتا کہ مین تیرے جال مین نہین پھنستا

گرت بار دیگر ببینم به تیغ
اگر پھر تجھے دیکھونگا تو تلوار سے

چو دشمن ببرم سرت بی دریغ
دشمن کی طرح تیرا سر کاٹ لونگا

کسی گفتش اکنون سر خویش گیر
کسی نے اوسکو سمجھایا کہ اب اپنی راہ لے

ازین سهل‌تر مطلبی پیش گیر
اس سے کوئی آسان سلیقہ تلاش کر

نه پندارم این کام حاصل کنی
مین نہین دیکھتا ہون کہ یہان تیرا مطلب حاصل ہو

مبادا که جان در سر دل کنی
ایسا نہو کہ دل کی لگی کے پیچھے جان جاے

چو مفتون صادق ملامت شنید
جب اوس عاشق صادق نے یہ ملامت سنی

به درد از درون ناله‌ای برکشید
درد کے ساتھ دل سے ایک آہ کھینچی

که بگذار تا زخم تیغ هلاک
کہ معذور رکھ تاکہ تیغ ہلاکت کا زخم

بغلطاندم لاشه در خون و خاک
میری لاش کو خاک اور خون مین ملا دے بیشک مین قتل ہون

مگر پیش دشمن بگویند دوست
ہان دشمنون کے سامنے دوست کہینگے

که این کشتهٔ دست شمشیر اوست
کہ یہ اوسکے ہاتھ اور تلوار کا قتل کیا ہوا ہے

نمی بینم از خاک کویش گریز
به بیداد گو آبرویم بریز

مرا توبه فرمائی ای خود پرست
اے مغرور تو مجھکو توبہ کر نیکو کہتا ہے
ترا توبه زین گفتن اولی ترست
تجھے اس قول سے خود توبہ کرنا چاہیے

ببخشای بر من که هرچه او کند
مجھے معاف کر جو اوسکا جی چاہے کرے
دگر قصد خون است نیکو کند
اگر قتل کا ارادہ ہے بہت اچھا

بسوزاندم هر شبی آتشش
مجھے ہر رات کو اوسکی آتش ہجر جلا دیتی ہے
سحر زنده گردم ببوی خوشش
مگر صبح کو اوسکی خوشبو سے زندہ ہو جاتا ہون

اگر میرم امروز در کوی دوست
اگر آج مین یار کے کوچہ مین مر جاؤنگا
قیامت زنم خیمه پهلوی دوست
قیامت مین مجھے اوسکے پہلو مین جگہ ملیگی

مده تا توانی درین جنگ پشت
جب تک ہو سکے اس معرکے سے منہ نہ پھیر
که زنده است سعدی که عشقش بکشت
کیونکہ سعدی اس سبب سے زندہ ہے کہ عشق نے اوسکی جان لی

## حکایت فنا شدن اهل محبت و هلاک را غنیمت شمردن

قصہ۔ عاشقون کا عشق مین برباد ہونا اور ہلاک ہونیکو غنیمت سمجھنا

یکی تشنه میرفت و جان می سپرد
ایک شخص پیاسا جاتا تھا اور دم توڑتا تھا
خنک نیک بختی که در آب مرد
آسودہ وہ نیک بخت ہے جو ڈوب مرا

بدو گفت نابالغی کای عجب
اوس سے ایک نادان نے کہا تعجب ہے
چو مردی چه سیراب و چه خشک لب
جب مرتا ہے تو کیا پیاسا اور کیا سیراب

بگفتا نه آخر دهان تر کنم
کہا آخر منہ تر کرونگا اس سے ایک غرض و منفعت یہ ہے
که تا جان شیرینش در سر کنم
تاکہ جان شیرین اوسکی یاد مین فدا کرون

فتد تشنه در آبدان عمیق
پیاسا گہرے حوض مین اسواسطے گرتا ہے
که داند که سیراب میرد غریق
کہ جانتا ہے کہ ڈوبنے والا آسودہ ہوکے مرتا ہے

اگر عاشقی دامن او بگیر
اگر عاشق ہے اوسکا دامن پکڑ لے
وگر گویدت جان بده گو بگیر
اور اگر جان دینے کو کہے جان دیدے

بهشت تن آسانی آنگه خوری
آرام بہشت کا اوسوقت حاصل ہوگا جب بہشت ملیگی
که بر دوزخ نیستی بگذری
جبکہ ہستی کے دوزخ سے گذر جائیگا اپکو نیست کریگا

دل تخم کاران بود بار کش
کسانون کے دل کو کھٹکا رہتا ہے
چو خرمن برآید بخسپند خوش
جب کھریان لگالیتے ہین تو آرام سے سوتے ہین

درین مجلس آنکس بکامی رسید
اس محفل مین وہ شخص کامیاب ہوا
که در دور آخر بجامی رسید
جسکو دور آخر کا پیالہ ملا اسے خاتمہ بخیر ہوا

## حکایت در صبر و ثبات روندگان

قصه مسافرون کے صبر اور استقلال کے بیان مین

چنین نقل دارم ز مردان راه
مردان طریقت سے مین نے یہ نقل سنی ہے
فقیران منعم گدایان شاه
جو محتاجی مین مالدار اور فقیری مین بادشاہ ہین

که پیری بدریوزه شد بامداد
کہ ایک بڈھا صبح کے وقت بھیک مانگنے گیا
در مسجدی دید و آواز داد
ایک مسجد کا دروازہ دیکھا اور سوال کیا

یکی گفتش این خانه خلق نیست
ایک شخص نے اوس سے کہا یہ خلق کا گھر نہین
که چیزی دهندت بشوخی مایست
کہ کچھ تجھے دین ڈھیٹہ ہوکے کھڑا نہ رہ

بپرسید این خانه کیست پس
اوسنے پوچھا کہ پھر یہ کسکا گھر ہے
که بخشایشش نیست برحال کس
جسکو کسیکے حال پر رحم نہین

بگفتا خموش این چه لفظ خطاست
کہا چپ یہ کیا گناہ کی بات ہے
خداوند خانه خداوند ماست
اس گھر کا مالک ہمارا مالک ہے

نگه کرد قندیل و محراب دید
اوسنے سر اوٹھاکے قندیل اور محراب دیکھی
بسوز از جگر نعره برکشید
سوز دل کے ساتھ رونے لگا

که حیفست ازینجا فراتر شدن
کہ حیف ہے یہانسے کہین اور جانا
دریغست محروم ازین در شدن
افسوس ہے یہانسے محروم پھر جانا

نرفتم بنومیدی از هیچ کوی
جب مین کسی کوچہ سے مایوس نہین پھرا
چرا از در حق روم زردروی
کیون خدا کی درگاہ سے شرمندہ پھر جاؤن

هم آنجا کنم دست خواهش دراز
وہین حاجت کا ہاتھ پھیلاؤن
که دانم نگردم تهیدست باز
کیونکہ مجھے یقین ہے کہ یہانسے خالی ہاتھ نہ پھرونگا

شنیدم که سالی مجاور نشست
مین نے سنا ہے کہ سال بھر اعتکاف رہا مین
چو فریادخواهان برآورده دست
فریادیون کیطرح ہاتھ پھیلائے بیٹھا رہا

شبی پای عمرش فرو شد بگل
ایک رات اوسکی عمر کا پیر کیچڑ مین پھنسا
طپیدن گرفت از ضعیفیش دل
ضعیفی سے اوسکا دل تڑپنے لگا

سحر برد شخصی چراغش بسر
صبح کو ایک شخص اوسکے سرہانے چراغ لیگیا
رمق دیدازو چون چراغ سحر
چراغ سحر کیطرح تھوڑی سی جان اوسمین پائی

همی گفت غلغل کنان از فرح
خوشی سے پکارکے یہ کہتا تھا
و من دق باب الکریم انفتح
جسنے سخی کا دروازہ کھٹکایا فوراً کھل گیا

طلبگار باید صبور و حمول
چاہنے والے کو صبر اور قرار چاہئے
که نشنیده ام کیمیاگر ملول
کہ مین نے کیمیاگر کو ملول نہین سنا

چه زرها بخاک سیه در کند
بہت سونا خاک مین ڈالتا ہے
که باشد که روزی مسی زر کند
اس امید پر کہ ایک روز تانبے کا سونا بنالے گا

زر از بهر چیزی خریدن نکوست
زر کچھ مول لینے کیواسطے خوب ہے یعنے کام آتا ہے
نخواهی خریدن به از ناز دوست
اگر خریدنا ہی تو معشوق کا ناز سے زیادہ عمدہ کوئی چیز نہین

گر از دلبری دل بتنگ آیدت
اگر کسی معشوق سے دل کو نفرت ہو جائے
دگر غمگساری بچنگ آیدت
تو کوئی اور دوست ملجائے گا

مبر تلخ عیشی ز روی ترش
بدخو کے ساتھ عیش تلخ نہ کر
بآبی دگر آتشش بازکش
دوسری پانی سے اوسکی آگ بجھادے یعنے اور ڈھونڈلے

و لیکن گر بخوبی ندارد نظیر
مگر جسکا حسن مین مثل نہو
باندک دل آزار ترکش مگیر
تھوڑے سے رنج مین اوسکو نہ چھوڑنا چاہئے

توان از کسی دل بپرداختن
اوس شخص سے دل پھیر سکتے ہین
که دانی که بی او توان ساختن
جسکو جانتے ہین کہ بغیر اوسکے بسر ہو جائیگی

## حکایت در معنی آنکه طالب صادق بجفا برنگردد

قصہ اس بیان مین کہ عاشق صادق ظلم پر بھی عشق سے باز نہین آتے

شبی تا سحر صالحی زنده داشت
ایک متقی عابد ایک رات کو صبح تک جاگتا رہا
سحر دستهای دعا برفراشت
صبح کو دعا کیواسطے ہاتھ اوٹھایا

یکی هاتف انداخت در گوش پیر
ایک ہاتف غیب نے اوس بڈھے کے کان مین کہا
که بیحاصلی رو سر خویش گیر
کہ بیفائدہ ہے جا اپنی راہ لے

برین در دعای تو مقبول نیست
اس بارگاہ مین تیری دعا قبول نہو گی
بخواری برو یا بزاری بایست
ذلت کے ساتھ چلا جا یا کھڑا رویا کر

شبی دیگر از ذکر و طاعت نخفت
دوسری رات کو بھی ذکر اور عبادت مین جاگتا رہا
مریدی ز حالش خبر داشت گفت
ایک مرید اوسکے حال سے واقف تھا اوسنے کہا

چو دیدی کزان روی بستست در
جب تجھے معلوم ہو گیا کہ ادھر کا دروازہ بند ہے
به بیحاصلی سعی چندین مبر
تو اسقدر کوشش بیکار ہے

بدیباچه بر اشک یاقوت فام
سر نیچے کئے ساتھ اوسکے رخسار پر خون کے آنسو
بحسرت ببارید و گفت ای غلام
اور کہا کہ اے لڑکے

پندار اگر وی عنان شکست برست
اگرچہ اوسنے باگ پھیر لی مگر یہ نہ سمجھ
کہ من باز دارم ز فتراک دست
کہ میں اوسکا شکاربند چھوڑدونگا یعنے

بنومیدی آنگہ بگردیدمی
مایوسی سے میں اوسوقت پھر جاتا
ازین رہ کہ راہ دگر دیدمی
جب اس دروازہ سے بہتر اور کوئی دوسرا دروازہ پاتا

چو خواہندہ محروم گشت از دری
اگر سائل ایک دروازہ سے مایوس پھرے
چہ غم گر شناسد در دیگری
توکیا غم ہی جب اور دروازہ معلوم ہے

شنیدم کہ راہم درین کوی نیست
مین نے سنا ہے کہ اس کوچہ مین مجھے راہ نہ ملیگی
ولی ہیچ راہی دگر روی نیست
مگر اور طرف بھی میرے واسطے کوئی راہ نہین ہے

درین بود سر بر زمین فدی
اسی حالت مین سر سجدہ مین رکھے تھا
کہ گفتند در گوش جانش ندی
کہ اوسکے گوش دل مین یہ آواز آئی

قبولست گرچہ ہنر نیستش
قبول ہے اگرچہ اوسمین لیاقت نہین
کہ جز ما پناہی دگر نیستش
کیونکہ میرے سوا اوسکو کہین اور پناہ بھی نہین

## حکایت
قصہ

یکی در نشاپور دانی چہ گفت
تجھے معلوم ہے کہ ایک شخص نے نیشاپور مین کیا بات کہی
چو فرزندش از فرض خفتن بخفت
جب اوسکا لڑکا عشا کی نماز سے پہلے سو گیا

توقع مدار ای پسر گر کسی
اگر عقل ہے تو اے لڑکے اس بات پر کبھی توقع نہ رکھنا
کہ بی سعی ہرگز بجایی رسی
کہ بغیر کوشش کے منزل پر پہونچ جائیگا

سمیلان چو برنگیرد قدم
جو جو کاٹنے سے رہجائے وہ ہمیشہ سرسبز نہین رہتا
وجودیست بی منفعت چون عدم
ہستی بیفائدہ و بیکار مثل نہونے کے ہے

طمع دار سود و بترس از زیان
فائدہ سے طمع رکھے اور نقصان سے ڈرتا رہے
کہ بی بہرہ باشند فارغ زیان
کہ بے فکر بدنصیب رہتے ہین

## حکایت در صبر بر جفای آنکہ از و صبر نتوان کرد
قصہ جس ظلم پر صبر نہو سکے اوسپر صبر کے بیان مین

شکایت کند نوعروسی جوان
ایک دولھن جوان نے
بہ پیری ز داماد نامہربان
اپنے باپ سے اوسکے داماد نامہربان کی شکایت کی

کہ مپسند چندین کہ با این پسر
کہ یہ بات گوارا نہ کر کہ اس لڑکے کے ساتھ
بتلخی رود روزگارم بسر
میری عمر بدمزگی سے بسر ہوگی

کسانیکه با من درین منزل اند
جو لوگ میرے ساتھ اس گھر میں ہیں
نه بینم که چون من پریشان دل اند
میں کسی کو اپنا سا پریشان نہیں پاتی

زن و مرد با هم چنان دوستند
عورت اور مرد اسطرح محبت رکھتے ہیں
که گوئی دو مغز و یکی پوستند
اگر گویا ایک جان دو قالب ہیں

ندیدم درین مدت از شوی من
میں نے اتنی مدت میں اپنے خاوند کو کبھی نہیں دیکھا
که باری بخندید بر روی من
کہ میری طرف مخاطب ہو کر کبھی ہنسا ہو

شنید این سخن پیر فرخنده فال
اوس بڈھے مبارک قسمت نے یہ بات سنی
سخندان بود مرد دیرینه سال
بوڑھے آدمی خوب بات سمجھتے ہیں

جوابی چه پیرانه اش گفت خوش
بزرگوں کیطرح کیا اچھا اسکو جواب دیا
که گر خوبرو هست بارش بکش
اگر خوبصورت ہے اوسکا ناز اوٹھا

دریغست روی از کسی تافتن
اوس شخص سے منہ پھیر لینا افسوس ہے
که دیگر نشاید چنو یافتن
کہ جسکے مثل دوسرا نہیں ملسکتا

چه سر کشی زانکه گر سر کشد
ایسے شخص سے تو کیوں منحرف ہو اسی لیے کہ اگر وہ تجھسے پھر جاویگا
بحرف وجودت قلم در کشد
تو تیری ہستی کا حرف قلم زد کردیگا یعنی زندگی مشکل ہوگی

رضا ده بفرمان حق بنده وار
غلاموں کی طرح خدا کے حکم پر راضی رہ
که چون او نه بینی خداوندگار
کیونکہ تو اوس ایسا مالک نپاویگی

## حکایت
قصہ

یکم روزه بر بنده دل بسوخت
ایکدن ایک غلام پر مجھے بڑا رحم آیا
که میگفت و فرماندهش میفروخت
کہ وہ یہ بات کہتا تھا اور اسکا مالک اوسکو بیچتا تھا

ترا بنده از من به افتد بسی
تجھے مجھ ایسے غلام بہت مل جاینگے
مرا چون تو دیگر نیفتد کسی
مگر مجھے تجھ سا مالک دوسرا نہ ملے گا

## حکایت در معنی اختیار درد بر درمان از قبل دوست
قصہ۔ دوست کے دیکھنے کے واسطے درد سہنا اور علاج نکرنا

طبیبی پریچهره در مرو بود
ملک مرو میں ایک طبیب پری چہرہ تھا
که در باغ دل قامتش سرو بود
کہ باغ دلمیں اوسکا قد سرو سا خوشنما تھا

نه از درد دلهای ریشش خبر
نہ اوسے اپنے زخمی دلوں کے درد کی خبر
نه از چشم بیمار خویشش خبر
نہ اپنے آنکھ کے بیماروں پر نظر

حکایت کند دردمندی غریب
ایک بیمار مسافر بیان کرتا ہے
که خوش بود چندی بهم با طبیب
کہ مین چند روز اسی خیال مین اس طبیب کے ساتھ خوش تھا

نمیخواستم تندرستی خویش
مین اپنی صحت نہین چاہتا تھا
که دیگر نیاید طبیبم به پیش
اسواسطے کہ پھر طبیب میرے پاس نہ آئیگا

بسا عقل زورآور چیردست
بہت سے عقل کے زبردست زور آور
که سودای عشقش کند زیردست
کہ انکو عشق کا سودا کمزور کر دیتا ہے

چو سودا خرد را بمالید گوش
جب عشق کے سودے نے عقل کے کان اینٹھے
نیارد دگر سر برآورد ز هوش
پھر ہوشیاری سے سر نہین اٹھا سکتے

## حکایت در معنی استیلای عشق بر عقل

قصہ۔ عقل پر غلبہ عشق کے بیان مین

یکی پنجه آهنین راست کرد
ایک شخص نے لوہے کا پنجہ بنوایا
که با شیر زورآوری خواست کرد
کیونکہ شیر سے زور کرنے کا قصد کیا تھا

چو شیرش بسرپنجه درخود کشید
جب اسکو شیر نے پنجہ کے زور سے اپنی طرف کھینچ لیا
دگر زور در پنجهٔ خود ندید
پھر اسنے اپنے پنجہ مین کچھ زور نہ پایا

یکی گفتش آخر چه خسپی چو زن
ایک شخص نے اس سے کہا کہ آخر عورتون کی طرح کیون پڑا ہے
بسرپنجهٔ آهنینش بزن
اب لوہے کے پنجہ سے اسکو مار

شنیدم که مسکین دران زیر گفت
مینے سنا کہ اس غریب نے شیر کے نیچے سے جواب دیا
نشاید بدین پنجه با شیر گفت
اس پنجہ سے شیر کا مقابلہ نہین ہو سکتا

چو بر عقل دانا شود عشق چیر
جب عقلمند کی عقل پر عشق غالب ہو جاتا ہے
همان پنجهٔ آهنین است و شیر
تب یہی لوہے کا پنجہ اور شیر کی مثال صادق آتی ہے

تو در پنجهٔ شیر مردا وژنی
جب پنجہ سے شیر مردون کو گرا دیتا ہے
چه سود دست کند پنجهٔ آهنی
تو تجکو لوہے کا پنجہ کیا فائدہ کریگا

چو عشق آمد از عقل دیگر مگوی
جب عشق ہوا تو عقل کا کیا ذکر ہے
که در دست چوگان اسیرست گوی
کیونکہ گیند چوگان کے اختیار مین ہوتا ہے

## حکایت در معنی عزت محبوب در نظر محب

قصہ۔ عاشق کی نظر مین معشوق کی عزت کے بیان مین

میان دو عم زاده وصلت فتاد
دو چچا زادون مین شادی ہوئی
دو خورشید سیمای مهتر نژاد
دونون آفتاب چہرہ اور رئیس زادے

یکی را بغایت خوش افتاده بود
ایک نہایت محبت کرتی
دگر نافرو بر کشش افتاده بود
دوسرا ناراضی اور نفرت ظاہر کرتا تھا

یکی لطف و خلق پری وار داشت
ایک پری کی طرح لطف و محبت سے پیش آتی
یکی روی در روی دیوار داشت
ایک منہ پھیر کے دیوار کی طرف دیکھا کرتا

یکی خویشتن را بیاراستی
ایک اپنے جسم کو آراستہ کرتی
دگر مرگ خویش از خدا خواستی
ایک اپنی موت خدا سے چاہتا

پسر را نشاندند پیران ده
لڑکے کو گانوں کے بزرگوں نے بٹھایا
که مہرت برو نیست مہرش بده
کہ جب تجھے اس سے محبت نہیں تو اسکا مہر دے

بخندید گفتا بصد گوسفند
اوسنے ہنسکے کہا کہ سو بکریاں دے کے
تغابن نباشد رہائی ز بند
قید سے رہائی پانے میں کچھ افسوس نہیں

بناخن پری چہره می کند پوست
وہ پری چہرہ ناخونوں سے کھال نوچتی تھی
که ہرگز بدین کی شکیبم ز دوست
کہ مجھے اس بات پر دوست سے ہرگز صبر نہو سکیگا

کند ترک مہر و وفا و وصول
چلہے وہ محبت اور وفاداری اور ملاقات ترک کردے
مرا زان چه گر رد کند یا قبول
مجھے اس سے کیا چاہے رد کرے چاہے قبول

بیا ہمچنین زندگانی کنیم
آ اسیطرح عمر بسر کریں گے
جفا بینم و مہربانی کنم
میں ظلم جھیلوں گی اور محبت کرونگی

نه صد گوسفندم که سی صد ہزار
سو بکریاں نہیں بلکہ تیس لاکھ بھی
نباید بنادیدن روی یار
یار کی جدائی سے مجھے اچھی نہ معلوم ہونگی

ترا ہرچه مشغول دارد ز دوست
تجھے جو دوست کی طرف مشغول رکھے
گر انصاف پرسی دلارام تست
اگر انصاف سے پوچھو تو دل کا آرام دینے والا وہی ہے

یکی پیش شوریده حالی نبشت
ایک شخص نے ایک دیوانہ کو لکھا
که دوزخ تمنا کنی یا بہشت
کہ تجھے دوزخ کی تمنا ہے یا بہشت کی

بگفتا مپرس از من این ماجرا
کہا مجھسے اسکا کچھ حال نہ پوچھو
پسندیدم آنچه او پسندد مرا
جو اسنے میرے واسطے پسند کیا وہی مجھے پسند ہے

## حکایت مجنون در صدق محبت او با لیلی

قصہ مجنون اور اسکی سچی محبت لیلا کے ساتھ

مجنون کسی گفت کای نیک پی
مجنون سے کسی نے پوچھا کہ اے مبارک قدم
چه بودت که دیگر نیائی بحی
تجھکو کیا ہوا جو قبیلہ ہی کی طرف اب نہیں آتا

مگر در سرت شور لیلی نماند
شاید تیرے دل میں لیلی کا عشق باقی نہیں رہا
خیالت دگرگشت و میلی نماند
خیال بدل گیا اب کچھ خواہش نہیں رہی

چو بشنید بیچارہ بگریست زار
جب اس بیچارہ نے یہ سنا خوب بلک بلک کر رویا
کہ ای خواجہ دستم ز دامن بدار
کہ اے صاحب میرا دامن چھوڑ دے کیونکہ مجھپر اعتراض مکر

مرا خود دل دردمند ست خیز
میرا دل خود دردمند ہے
تو نیزم نمک بر جراحت مریز
تو میرے زخم پر نمک نہ چھڑک

نہ دوری دلیل صبوری بود
دور رہنا صبر کی دلیل نہیں ہے
کہ بسیار دوری ضروری بود
بلکہ اکثر دوری مجبوری سے بھی ہوتی ہے

بگفت ای وفادار فرخندہ خوی
کہا اے وفادار مبارک خو
پیامی کہ داری بلیلی بگوی
لیلی سے کوئی پیغام کہنا ہو تو کہہ

بگفتا مبر نام من پیش دوست
کہا میرا نام اسکے سامنے نہ لینا
کہ حیف ست نام من آنجا کہ اوست
اوسکے سامنے میرا ذکر بڑا افسوس کی بات ہے

## حکایت سلطان محمود و صدق محبت او در سیرت ایاز

قصہ سلطان محمود کا اور اوسکی سچی محبت ایاز کے ساتھ

یکی خردہ بر شاہ غزنین گرفت
ایک شخص نے سلطان محمود پر اعتراض کیا
کہ حسنی ندارد ایاز ای شگفت
کہ ایاز کچھ ایسا حسین نہیں مگر تعجب ہے

گلی را کہ نہ رنگ باشد نہ بو
جس گل میں رنگ اور خوشبو نہو
غریب ست سودای بلبل برو
بلبل کا عشق اوسپر تعجب ہے

بمحمود گفت این حکایت کسی
محمود سے بھی کسی نے یہ ذکر کیا
بپیچید از اندیشہ بر خود بسی
فکر سے دل میں بہت رنجیدہ ہوا

کہ عشق من ای خواجہ بر خوی اوست
کہ اے صاحب میں اسکی عادت کا عاشق ہوں
نہ بر قد و بالای نیکوی اوست
نہ اوسکے قد اور اچھی صورت کا

شنیدم کہ در تنگنای شتر
میں نے سنا ہے کہ ایک تنگ گلی میں
بیفتاد و بشکست صندوق در
ایک اونٹ گر گیا اور موتیوں کا بھرا صندوق ٹوٹ گیا

بیغما ملک آستین برفشاند
بادشاہ نے اوسکے لوٹنے کے واسطے حکم دیا
وز آنجا بتعجیل مرکب براند
اور جلد وہاں سے گھوڑا دوڑایا

سواران پی در و مرجان شدند
سوار موتی اور مونگے کے پیچھے دوڑ پڑے
ز سلطان بہ یغما پریشان شدند
لوٹنے کے باعث بادشاہ سے چھوٹ گئے

نماند از وشاقان گردن فراز — کسی در قفای ملک جز ایاز

عزت دار تابعداروں مین سے کوئی — ایاز کے سوا بادشاہ کے پیچھے نہ تھا

نگہ کرد کای دلبر پیچ پیچ — ز یغما چہ آوردہ گفت ہیچ

بادشاہ نے دیکھکر کہا کہ اے معشوق گھونگر بال والے — تو کیا لوٹ کے لایا اوسنے جواب دیا کچھ نہیں

من اندر قفای تو می تاختم — ز خدمت بہ نعمت نپرداختم

مین تیرے پیچھے دوڑتا تھا — تیری خدمت کے آگے مینے لوٹ کی کچھ حقیقت نہ سمجھی

گرت قربتی ہست در بارگاہ — بخلعت مشو غافل از پادشاہ

اگر تجکو بارگاہ مین قربت حاصل ہو — خلعت پانے پر بھی بادشاہ کی خدمت سے غافل نہ ہو

خلاف طریقت بود کاولیا — تمنا کنند از خدا جز خدا

طریقت کے خلاف ہے اگر اولیا — خدا سے سوائے خدا ملنے کے اور کچھ مانگے

گر از دوست چشمت بر احسان اوست — تو در بند خویشی نہ در بند دوست

اگر دوست سے تو احسان کا امیدوار ہے — تو اپنی فکر مین ہے نہ دوست کی اطاعت مین

ترا تا دہن باشد از حرص باز — نیاید بگوش دل از غیب راز

جبتک تیرا منہ حرص سے کھلا رہیگا — جبتک غیب سے راز کی بات تیرے کان مین نہ سنائی دیگی

حقیقت سرایست آراستہ — ہوا و ہوس گرد برخاستہ

حقیقت کا گھر ایسا آراستہ ہے — ہوا و حرص جسکے پاس نہین اسے چھو نہین گئی

نہ بینی کہ جای کہ برخاست گرد — نہ بیند نظر گرچہ بیناست مرد

نہین دیکھا کہ جب غبار اوٹھتا ہے — دیکھنے والون کو بھی سجھائی نہین دیتا

## حکایت در معنی قدم درست مردان

قصہ مردون کی ثابت قدمی کے بیان مین

قضا را من و پیری از فاریاب — رسیدیم در خاک مغرب بآب

اتفاقا مین اور ایک بڈھا مقام فاریاب سے — ملک مغرب مین دریا کے کنارے پہونچا

مرا یک درم بود برداشتند — بکشتی و درویش بگذاشتند

میرے پاس ایک درم تھا مجھے کشتی پر سوار کرلیا — اور اوس فقیر کو چھوڑ دیا

سیاہان براندند کشتی چو دود — کہ آن ناخدا ناخدا ترس بود

سیاہ دلون نے کشتی دھوئین کی طرح دوڑائی — کیونکہ اوس کشتی کا ناخدا بیرحم تھا

مرا گریہ آمد ز تیمار جفت — بر آن گریہ قہقہ بخندید و گفت

ساتھی کے غم سے میرے آنسو ٹپک پڑے — میرے رونے پر وہ ہنسے قہقہہ مارکے کہا

حاشیہ بقیہ صفحہ ۱۳۹ تم اسکا جواب محمود نے دیکھا ایاز ایاز کے اور کوئی ساتھ نہ تھا محمود نے ایاز سے دریافت کیا کہ کسقدر لوٹ سے لایا ایاز نے جواب دیا کہ نہیں محمود نے کہا تو دولت مین کیون نہ شریک ہوا ایاز نے کہا کہ حضور کی صحبت کی نسبت سے ساری دنیا [illegible]

مخور غم برای من ای پر خرد
اے عقلمند میرے واسطے غم نہ کھا
بگسترد سجاده بر روی آب
اوسنے اپنا مصلا پانی پر بچھا دیا
زمدهوشیم دیده آن شب نخفت
تعجب سے مجھے رات بھر نیند نہ آئی
عجب ماندی ای یار فرخنده رای
اے یار مبارک عقل تجھے کیون تعجب آیا
مر اہل صورت بدین نگروند
میری نسبت اہل دنیا یہ اعتقاد نہ کرین
نه طفلی کز آتش ندارد خبر
کیا ایسا نہین ہوتا جو لڑکا آگ کو نہین جانتا
پس آنانکه در وجد مستغرق اند
پس جو لوگ دریائے بیخودی مین ڈوبے ہوئے ہین
نگهدارد از تاب آتش خلیل
خلیل اللہ علیہ السلام کو آگ کے صدمہ سے بچایا ہے
چو کودک بدست شناور برست
جیسے کوئی لڑکا پیرنے والے کے ہاتھ مین ہو
تو بر روی دریا قدم چون زنی
تو دریا مین کیونکر قدم اوٹھا سکیگا

مرا آنکس آرد که کشتی برد
مجھے وہ شخص لائیگا جو کشتی پار لگاتا ہے
خیالست پنداشتم یا بخواب
مین سمجھا کہ یہ خواب دیکھتا ہون یا خیال ہے
نگه بامدادان بمن کرد و گفت
اوسنے صبح کو مجھکو دیکھکے کہا
ترا کشتی آورد و ما را خدای
تجھے کشتی لائی اور مجھے خدا لایا
که ابدال در آب و آتش روند
کہ ابدال پانی اور آگ پر چلتے ہین
نگهداردش مادر مهرور
تو اوسکو مادر مہربان حفاظت مین رکھتی ہے
چنین دان که منظور عین الحق اند
وہ خدا کی نظر حفاظت مین محفوظ ہین
چو تابوت موسی ز غرقاب نیل
جیسے حضرت موسی کا صندوق نیل مین ڈوبنے سے
نترسد وگر دجله پهناور است
وہ کبھی نہ ڈریگا چاہے دریا کا کیسا ہی پاٹ ہو
چو مردان که بر خشک تر دامنی
جب تو ایسے مردون کی طرح ہو کہ تیرا سوکھے مین دامن تر ہے

## گفتار اندر معنی فنای موجودات با کبریای باری عز اسمه

قول اس بیان مین کہ جمیع موجودات سوای ذات خدا کہ جسکا نام غالب ہے نیست ہونیوالے ہین

ره عقل جز پیچ بر پیچ نیست
حکما اور متکلمین کی عقل کی راہ پیچ در پیچ سے خالی نہین
توان گفتن این با حقایق شناس
اہل حقیقت سے یہ بات بیشک کہہ سکتے ہین
که پس آسمان و زمین چیستند
کہ آسمان اور زمین کیا ہین

بر عارفان جز خدا هیچ نیست
عارفون یعنی بزرگون کی نظر مین خدا کے سوا اور کچھ نہین
ولے خرده گیرند اهل قیاس
مگر اہل قیاس یعنی حکیم اور متکلمین عیب پکڑینگے
بنی آدم و دام و دد کیستند
یہ آدمی چرند اور درند کیا چیز ہین

پسندیده پرسیدی ای هوشمند
اے عقلمند تو نے کیا اچھا سوال کیا ہے
بگویم گر آید جوابت پسند
مین تجھے جواب دیتا ہون اگر پسند ہو

که هامون و دریا و کوه و فلک
کہ جنگل اور دریا پہاڑ اور آسمان
پری و آدمی زاد و دیو و ملک
پری اور انسان دیو اور فرشتے

همه هرچه هستند ازان کمتراند
یہ سب جو کچھ ہین ایسے لائق نہین
که با هستیش نام هستی برند
کہ اسکی ہستی کے مقابل انکی ہستی کسی شمار مین ہو

عظیمست پیش تو دریا بموج
صرف تجھے دریا کی موج بڑی معلوم ہوتی ہے
بلندست گردون گردان باوج
آسمان گردش کرنیوالا بلند دکھائی دیتا ہے

ولے اہل صورت کجا پی برند
مگر اہل دنیا اسکا سراغ کہان پا سکتے ہین
که ارباب معنی بملکے درند
کیونکہ اہل حقیقت کسی اور ہی ملک مین ہین

که گر آفتابست یکذره نیست
کیونکہ اگر آفتاب ہو تو وہ ایک ذرہ سے کم ہے
دگر هفت دریاست یکقطره نیست
اور ساتون سمندر ایک قطرہ کے برابر بھی نہین

چو سلطان عزت علم بر کشد
جب عزت والے بادشاہ کا نشان بلند ہوگا
جهان سر بجیب عدم در کشد
جہان ہستی کے گریبان مین سر چھپائیگا اور فنا ہو جائیگا

## حکایت دهقان در لشکر سلطان

قصہ - ایک گنوار کا جو بادشاہی لشکر مین نکلا

رئیسے دهے با پسر در رهی
کسی گانون کا ایک رئیس اپنے لڑکے کے ساتھ جاتا تھا
گذشتند بر قلب شاهنشهی
کسی بادشاہ کے بیچ لشکر سے نکلا

پسر چاوشان دید و تیغ و تبر
لڑکے نے دھوم دھڑکا تلوار اور تبر
قباهای اطلس کمرهای زر
اطلس کی قبائین سنہری کمربند دیکھے

یلان کماندار نخجیر زن
شکاری پہلوان کمان باندھے
غلامان ترکش کش تیر زن
تیرانداز غلام ترکش لگائے ہوئے

یکی در برش پرنیانی قباه
ایک شخص کے گلے مین اطلس کی قبا
یکی بر سرش خسروانی کلاه
ایک کے سر پر بادشاہی تاج

پسر کان همه شوکت و پایه دید
لڑکے نے جب وہ سامان اور عزت دیکھی
پدر را بغایت فرومایه دید
تو اپنے باپ کو نہایت ہی کم حقیقت سمجھا

که حالش بگردید و رنگش بریخت
کیونکہ ناگاہ حال اسکا بدلا اور رنگ اڑ گیا
ز هیبت به بیغوله در گریخت
ڈر کے مارے ایک گوشہ مین دبک رہا

پسر گفتش آخر بزرگ دہی
لڑکے نے پوچھا اوس سے آخر تو بھی گانون کا رئیس ہے
بسر داری از سر بزرگان مہی
حکومت مین بڑے بڑے سردارون کا سردار ہے

چہ بودت کہ بیریدی از جان امید
تجھے کیا ہوگیا کہ جان سے نا امید ہوگیا
بلرزیدی از بادشاہی چو بید
ایک بادشاہ سے تو بید کی طرح کانپنے لگا

بلی گفت سالار و فرماندہم
اوسنے جواب دیا ہان مین سردار اور حاکم ہون
ولے عزتم ہست تا در دہم
مگر گانون کے اندر ہی میری عزت ہے

بزرگان ازان وحشت آلودہ اند
بزرگ اس سبب سے ڈرتے رہتے ہین
کہ در بارگاہ ملک بودہ اند
کہ بارگاہ خدا مین رہتے ہین

تو ای بیخبر ہمچنان در دہے
ایسے نادان تو ابھی اوسیطرح گانون مین ہے
کہ بر خویشتن منصبی می نہی
جو آپ کو عزت والا جانتا ہے

نگفتند حرفی زبان آوران
شاعرون نے کوئی ایسی بات نہین کہی
کہ سعدی نگوید مثالی بران
جسپر سعدی نے ایک مثال نہ دی ہو

## حکایت کرم شب تاب

قصہ جگنو کا

سلہ مگر دیدہ باشی کہ در باغ و راغ
ہارن تونے باغ اور جنگل مین دیکھا ہوگا
بتابد بشب کرمکی چون چراغ
ایک کیڑا رات کو چراغ کی طرح چمکتا ہے یعنی جگنو

یکی گفتش ای مرغک شب فروز
ایک شخص نے اوس سے پوچھا کہ اے رات کو چمکنے والے
چہ بودت کہ بیرون نیائی بروز
مگر کیا وجہ ہے کہ دن کو نہین دکھائی دیتا

بہ بین کآتشین کرمک خاکزاد
خیال کرنا چاہیے کہ اس کیڑے نے جو مٹی سے پیدا ہوا تھا
جواب از سر روشنائی چہ داد
عقلمندی سے کیا خوب جواب دیا

کہ من روز و شب جز بصحرا نیم
کہ مین رات دن جنگل مین رہتا ہون
ولے پیش خورشید پیدا نیم
مگر سورج کے سامنے معلوم نہین ہوتا

## حکایت دانشمند با اتابک سعد بن زنگی غفر اللہ لہ

قصہ ایک عقلمند اور اتابک سعد بیٹے زنگی کا اللہ اوسے بخشے

ثنا گفت بر سعد زنگی کسی
کسی نے سعد زنگی کی تعریف کی
کہ بر تربتش باد رحمت بسی
کہ اوسکی قبر پر ہمیشہ رحمت ہو

درم داد و تشریف و بنواختش
اوسکو درم اور خلعت دیا اور خاطر کی
بمقدار خود منزلت ساختش
اپنے حوصلے کے موافق خوب عزت دی

چو الله و بس دید بر نقش زر
جب اوسنے شہری خط سے خلعت پر لفظ الله بس دیکھا
ز سوزش چنان شعله در جان گرفت
اوس گرمی سے اوسکی جان میں ایسی آگ بھڑک اوٹھی
یکی گفتش از همنشینان دشت
ایک جنگل کے رہنے والے نے اوس سے پوچھا
تو اول زمین بوسه دادی سه جای
تو نے پہلے تین جگہ زمین پر بوسہ دیا تھا
بخندید کاول ز بیم و امید
اوسنے ہنسکر جواب دیا کہ پہلے خوف اور امید میں
بآخر ز تمکین الله و بس
پھر آخر کو الله ۔۔۔ کی عزت کے سامنے

بشورید و بر کند خلعت ز بر
بیخود ہوگیا اور اوس خلعت کو بدن سے اوتارا
که بر جست و راه بیابان گرفت
کہ اوچھلا کودا اور جنگل کو چلا گیا
چه دیدی که حالت دگرگونه گشت
تو نے کیا دیکھا جو غیر حالت ہوگئی
نبایستی آخر زدن پشت پای
پھر اسطرح ٹھوکر مارنا نہ چاہیے یعنی اسقدر بےپروائی مناسب نہیں
همی لرزه بر تن فتادم چو بید
میرا بدن بید کی طرح کانپتا تھا
نه چیزم بچشم اندر آمد نه کس
میری آنکھ میں نہ کسی چیز اور نہ کسی آدمی کی حقیقت باقی

## حکایت مرد حق شناس

قصہ ایک مرد حق شناس کا

بشهری در از شام غوغا فتاد
شام کے ملکون مین کسی شہر مین شور ہوا
هنوز آن حدیثم بگوش اندر است
ابھی تک مجھے وہ بات یاد ہے
که گفت ار نه سلطان اشارت کند
اوسنے کہا جو بادشاہ کا اشارہ نہو
بباید چنین دشمنی دوست داشت
ایسے دشمن کو بھی دوست جاننا چاہیے
اگر عز و جاه است و گر ذل و قید
اگر عزت اور مرتبہ یا ذلت اور قید ہو
ز علت مدارای خردمند بیم
اے عقلمند بیماری کا اندیشہ نکر
بخور هر چه آید ز دست حبیب
دوست کے ہاتھ سے جو ملے کھا لے

گرفتند پیری مبارک نهاد
ایک بڈھے بھلے آدمی کو پکڑ لیا
چو قیدش نهادند بر پا و دست
جبکہ اوسکے پیر میں بیڑیاں اور ہاتھ میں ہتکڑیاں ڈالیں
کرا زهره باشد که غارت کند
کس کی مجال ہے جو مار سکے
که میدانمش دوست بر من گماشت
جبکہ سمجھیں کہ دوست نے بھیجا ہے
من از حق شناسم نه از عمر و زید
مین خدا کی طرف سے سمجھتا ہون نہ عمر و زید کیطرف سے
چو داروی تلخت فرستد حکیم
اگر تجھے حکیم کڑوی دوا دیتا ہے اوس سے شفا ہو جاویگی
نه بیمار دانا تر است از طبیب
کیونکہ بیمار طبیب سے زیادہ عقلمند نہیں ہوتا

زنی جنگ پیوست با شوی خویش
ایک عورت اپنے شوہر سے لڑی

شبانگه چو رفتش تهیدست پیش
جب رات کو وہ اوسکے پاس خالی ہاتھ گیا

که کس چو تو بدبخت درویش نیست
کہ کوئی تیری طرح محتاج بدنصیب نہیں

چو زنبور سرخت جز این نیش نیست
مثل بھڑ کی طرح اس ڈنک یعنی آزار دہی کے سوا تیرے پاس کچھ نہیں

بیاموز مردی ز همسایگان
ہمسایہ والون سے جوانمردی سیکھ لے

که آخر نیم قحبهٔ رایگان
کہ مین مفت کی بدکار نہین ہون یعنے حقوق میرے

کسان را زر و سیم و ملکست و رخت
اور لوگون کے پاس چاندی سونا اور اسباب ہر

چرا همچو ایشان نهٔ نیکبخت
تو ان کی طرح کیون نیکبخت نہین

برآورد صافی دل صوف پوش
اس صاف دل نے جو موٹے کپڑے پہنے ہوے تھا

چو طبل از تهی گاهِ خالی خروش
خالی طبل کی طرح سے فریاد کی

که من دست قدرت ندارم بهیچ
کہ مجکو کسی امر کی طاقت نہین ہے

بسر پنجه دست قضا بر مپیچ
زبردستی حکم خدا کا پنجہ نہ پھیر اس سے کچھ فائدہ نہین

نکردند در دست من اختیار
میرے قبضۂ قدرت مین یہ اختیار نہین دیا ہے

که من خویشتن را کنم بختیار
کہ مین آپکو بختیار بناؤن

## حکایت

قصہ

یکی مرد درویش در خاک کیش
ایک فقیر آدمی نے ملک کیش مین

نکو گفت با همسر زشت خویش
اپنی بدصورت بی بی سے کیا اچھی بات کہی

چو دست قضا زشت روئیت نوشت
جب قضا کے ہاتھ نے تیری صورت بدلکھی ہے

میندای گلگونه بر روی زشت
پس اب بدصورت پر گلگونہ نہ مل

که حاصل کند نیکبختی بزور
زبردستی سے کون نیکبختی لے سکتا ہے

بسرمه که بینا کند چشم کور
اندھی آنکھین سرمہ سے کون بینا کرسکتا ہے

نیاید نکوکاری از بدرگان
بدکارون سے نیک کام نہین ہوسکتا

محالست دوزندگی از سگان
کتے سلائی کرین یہ امر محال ہے

همه فیلسوفان یونان و روم
یونان اور روم کے حکیم سے بھی

ندانند کرد انگبین از زقوم
تھوہر سے شہد نہین بنا سکتے

ز وحشی نیاید که مردم شود
وحشی کا آدمی ہونا محال ہے

بسعی اندر و تربیت گم شود
اگرچہ اسمین کوشش بھی کیجائے تو ایسی تعلیم بیفائدہ ہی

توان پاک کردن ز زنگ آئنه
آئنہ کا زنگ تو دور ہو سکتا ہے
ولیکن نیاید ز سنگ آئنه
ولیکن پتھر سے آئینہ نہیں بن سکتا

بکوشش نروید گل از شاخ بید
بید کی شاخ میں کوشش سے گلاب نہیں لگ سکتا
نه زنگی بگرمابه گردد سپید
نہ حبشی حمام میں نہانے سے سفید ہو سکتا ہے

چو رد می نگردد خدنگ قضا
جب قضا کا تیر پھر نہیں سکتا
سپر نیست مر بنده را جز رضا
پس بندہ کیواسطے صبر کے سوا کوئی سپر نہیں

## حکایت کرکس و زغن
قصہ چیل اور گدھ کا

چنین گفت پیش زغن کرکسی
کسی گدھ نے چیل سے کہا
که نبود ز من دوربین ترکسی
کہ مجھسے زیادہ کوئی دوربین نہیں

زغن گفت ازین در نشاید گذشت
چیل نے کہا اچھا اسکو آزمانا چاہیے
بیا تا چه بینی در اطراف دشت
آ دیکھوں تو چار طرف جنگل میں تو کیا دیکھ سکتا ہے

شنیدم که مقدار یک روزه راه
میں نے سنا ہے کہ ایک دن کی راہ کے فاصلہ پر
بکرد از بلندی به پستی نگاه
بلند ہوئی اور وہاں سے نیچے دیکھا

چنین گفت دیدم گرت باورست
گدھ نے کہا میں دیکھتا ہوں اگر تجھے بھی یقین آوے
که یکدانه گندم به هامون برست
کہ ایک دانہ گیہوں کا ایک ہموار جنگل میں پڑا ہے

زغن را نماند از تعجب شکیب
چیل کو تعجب ہوا اور صبر نہ آیا
ز بالا نهادند سر در نشیب
پس اوپر سے نیچے اتری

چو کرکس بر دانه آمد فراز
جب گدھ دانے کے پاس آیا
بر او بر به پیچید قیدی دراز
ایک بڑی قید میں گرفتار ہوگیا

ندانست از آن دانه خوردنش
نہیں جانتا تھا کہ اوس دانے کے کھانے سے
که دهر افگند دام در گردنش
زمانہ اوسکے گلے میں جال ڈالے گا

نه آبستن در بود هر صدف
ہر سیپی میں موتی نہیں پیدا ہوتا
نه هربار شاطر زند بر هدف
کوئی شاطر جیسے قادر انداز ہر بار نشانہ نہیں مار سکتا

زغن گفت از آن دانه دیدن چه سود
چیل نے کہا اوس دانہ دیکھنے سے کیا فائدہ تھا
چو بینائی دام خصمت نبود
جب تجھے اپنے دشمن کا جال نظر نہ آیا

شنیدم که میگفت و گردن به بند
میں نے سنا ہے کہ اوسکی گردن پھنسی ہوئی تھی اور وہ یہ بات کہتا تھا
نباشد حذر با قدر سودمند
حکم خدا سے پرہیز بیفائدہ ہے

اجل چون بخونش بر آورد دست
موت نے جب اوسکے خون کی طرف ہاتھ لپکایا
قضا چشم باریک بینش ببست
قضا نے اوسکی باریک بین نظر بند کر دی

در آبی که پیدا ندارد کنار
جس پانی کا کنارہ ہی نہو
غرور شناور نیاید بکار
پیرنے والے کا غرور کچھ کام نہیں آتا

## حکایت
قصہ

چه خوش گفت شاگرد منسوج باف
ایک زربفت بننے والیکے شاگرد نے کیا اچھی بات کہی
چو عنقا بر آورد و پیل و زراف
جب وہ عنقا اور ہاتھی اور زرافہ کی شکل بننے لگا

مرا صورتی بر نیاید ز دست
میرے ہاتھ سے کوئی ایسی صورت نہیں بنتی
که نقشش معلم ز بالا نبست
کہ اوسکی صورت اوپر سے معلم نہیں بنا دیتا

گرت صورت حال بد یا نکوست
اگر تیری اصلی صورت بد ہو یا نیک
نگاریدهٔ دست تقدیر اوست
پس وہ تقدیر یعنے حکم خدا کے ہاتھ کا لکھا ہے

درین نوعی از شرک پوشیده هست
اس بات میں ایک شرک چھپا ہے
که زیدم بیازرد و عمرم بخست
کہ کوئی کہے مجھے زید نے ستایا اور عمر نے رنجیدہ کیا

گرت دیده بخشد خداوند امر
اگر صاحب امر یعنے اللہ تعالی جل شانہ تیری حقیقت کی آنکھ کھولدے
نه بینی دگر صورت زید و عمر
پھر تجھے کبھی زید اور عمرو کی صورت نہ دکھائی دیگی

نپندارم ار بنده دم در کشد
مجھے کبھی یقین نہیں آتا ہے کہ اگر بندہ خاموش ہو رہے اپنے دوا دوش
خدایش بروزی قلم در کشد
تو خدا اوسکا رزق موقوف کر دے

جهان آفرینت گشایش دهاد
جہان کا پیدا کرنیوالا تیرے رزق میں وسعت دیگا
اگر وی ببندد نشاید گشاد
کیونکہ اگر وہ موقوف کریگا تو کون جاری کر سکیگا

## حکایت
قصہ

شتر بچه با مادر خویش گفت
ایک اونٹنی کے بچے نے اپنی ماں سے کہا
پس از رفتن آخر زمانی بخفت
بس اب چلتے چلتے تھک گئے ذرا ٹھہر جا

بگفت ار بدست منستی مهار
کہا اگر میرے ہاتھ میں مہار ہوتی
ندیدی کسم بارکش در قطار
کوئی مجھے اس قطار میں لدا ہوا نپاتا

قضا کشتی آنجا که خواهد برد
قضا یعنے حکم خدا جدھر چاہتا ہے کشتی لیجاتا ہے
وگر ناخدا جامه بر خود درد
چاہے ناخدا اپنے کپڑے پھاڑے یعنی کتنا ہی بیقرار و مضطر ہو

مکن سعدیا دیدہ بر دست کس
اے سعدی کسیکا ہاتھ نہ دیکھ یعنے کسی سے امید نہ کر
کہ بخشندہ پروردگارست و بس
کیونکہ پروردگار تیرا رزق دینیوالا کافی ہے

اگر حق پرستی ز درہا بست
اگر تجھ خدا کی طرف رجوع کرے تو کافی ہے
کہ گر وی براند نخواند کست
کہ اگر خدا محروم کریگا تو کوئی سرفراز نہیں کرسکتا

گر او تیکبخت کند سر بر آر
اگر اوسنے تجھے نیکبخت کیا تو سربلند کر یعنے فخر کر
و گرنہ سر نا امیدی بخار
نہیں تو مایوسی اور شرمندگی کا سر جھکائے رہ

## گفتار اندر اخلاص و برکت آن و ریا و آفت آن

قول۔ اخلاص درا وسکی برکت اور فریب اور اوسکی آفت کے بیان مین

عبادت باخلاص نیت نکوست
سچی نیت کے ساتھ عبادت کرنا اچھا ہے
و گرنہ چہ آید ز بی مغز پوست
نہیں پوست بے مغز یعنے عبادت بے اخلاص کیا حاصل

چہ زنار مغ بر میانت چہ دلق
تیری کمر مین چاہے جنبہ ہو یا جنیو دونون برابر ہین
کہ در پوشی از بہر پندار خلق
اگر خلق کے فریب دینیکو واسطے تونے یہ پارسائی کا کرتا پہنا ہے

مکن گفتمت مردی خویش فاش
مین تجھسے کہتا ہون کہ اپنی شجاعت ظاہر نکر یعنے پوشیدہ عبادت کر
چو مردی نمودی مخنث مباش
اور جب ظاہر کرے تو پھر نامرد نہ بن

باندازہ بود باید نمود
نمود سرمایہ کے موافق ہونا چاہیے
خجالت نبرد آنکہ بنمود بود
جسقدر پاس ہو اور ویسا ہی ظاہر کرے تو نہیں شرمندہ ہوگا

کہ چون عاریت برکشند از سرش
جبکہ جامہ عاریت اوسکے سر سے اوتار لیا جائیگا
بماند کہن جامہ در برش
پھر وہی پرانے کپڑے اوسکے جسم پر رہجائینگے

اگر کوتہی پای چوبین مبند
اگر تو قدر مین چھوٹا ہے تو لکڑی کا پیر نہ باندھ
کہ در چشم طفلان نمائی بلند
کیونکہ صرف لڑکے ہی تجھے بلند قد سمجھین گے

و گر نقرہ اندودہ باشد نحاس
اگر تانبے پر چاندی کا ملمع ہو
توان خرج کردن بر نا شناس
جو کھوٹا پیسا تھا ہوگا وہ لیگا نہ کہ جاننے والا

منہ جان من آب زر بر پشیز
میری جان پیسے پر سونیکا ملمع نکر یعنے ریاکاری نکر
کہ صراف دانا نگیرد بچیز
کیونکہ دانا صراف پرکھنے اہل حقیقت کے نزدیک وسکی

زر اندودگان را باتش برند
ملمع والی چیز کو جب آگ پر رکھتے ہین یعنے امتحان کرتے ہین
پدید آید آنگہ کہ مس یا زرند
تو اوسکی سونے اور تانبے کی حقیقت کھلجاتی ہے

## حکایت

قصہ

ندانی که بابای کوهی چه گفت
تونے نہین سنا ہی کہ باباے کوہی یعنے اس بزرگ نے
بمردی که ناموس را شب نخفت
ایک مرد سے جسنے مکر اور خود نمائی سے تمام رات عبادت کی اور

برو جان بابا در اخلاص پیچ
ای جان بابا جا اور خالص نیت سے عبادت کر
که نتوانی از خلق بربست هیچ
کہ اس خود نمائی یعنے لوگ کی ظاہرداری سے کچھ فائدہ نہوگا

کسانیکه فعلت پسندیده اند
جو لوگ تیرے کام کو پسند کرتے ہین
هنوز از تو نقش برون دیده اند
ابھی اونھون نے صرف تیرے ظاہر پر نظر کی ہی

چه قدر آورد بندهٔ حور دیس
اوس غلام پاکیزہ حور صورت کی کب قدر ہوگی
که زیر قبا دارد اندام پیس
جسکا کوڑھی بدن قبا سے چھپا ہوگا

نشاید بدستان شدن در بهشت
ریا اور مکر سے بہشت مین نہین جا سکتے
که بازت رود چادر از روی زشت
کیونکہ قیامت مین تیری صورت بد سے چادر اوتاری

## حکایت طفل روزه دار

قصہ ایک روزہ دار لڑکے کا

شنیدم که نابالغی روزه داشت
مین نے سنا ہے کہ ایک نابالغ نے روزہ رکھا
بصد محنت آورد روزی بچاشت
بہت تکلیف اور مصیبت سے دوپہر گذارا

بکتابش آن روز سابق نبرد
مکتب خانہ سے اوسدن سبق پڑھانیوالا اوسکو
بزرگ آمدش طاعت از طفل خرد
اس سبب کہ چھوٹے لڑکے کی عبادت اوسکو پسند آئی

پدر دیده بوسید و مادر سرش
باپ نے آنکھ چومی اور ماں نے سر پر بوسہ دیا
فشاندند بادام و زر بر سرش
اور بادام اور سونا اوسکے سر پر نثار کیا

چو بروی گذر کرد یک نیمه روز
جبکہ اوسپر آدھا دن یعنے دوپہر گذر گئے
فتاد اندرو زآتش معده سوز
تو اوسکے معدہ کی آگ خوب بھڑکی یعنے بھوکا ہوا

بدل گفت اگر لقمه چندی خورم
دل مین سوچا کہ اگر تھوڑے سے لقمے چھپا کر کھاؤن
چه داند پدر غیب یا مادرم
تو میرے ماں اور باپ کیا جانین گے

چو روی پسر در پدر بود و قوم
جیسا اوس لڑکے کا خیال اپنے باپ اور قوم
نهان خورد و پیدا بسر برد صوم
چھپاکے کھالیا مگر ظاہر مین روزہ رکھا

که داند چو در بند حق نیستی
اگر تجھے خدا کا خیال نہین تو کبھی کوئی نہین جان سکتا
اگر بی وضو در نماز ایستی
اگر تو بے وضو نماز مین کھڑا ہو

پس این پیر از آن طفل نادان ترست
بس یہ بڈھا اوس لڑکے سے بھی زیادہ نادان ہے
که از بهر مردم بطاعت درست
جو صرف آدمیون کے دکھانیکو عبادت کرتا ہے

کلید در دوزخ ست آن نماز
وہ نماز دوزخ کے دروازہ کی کنجی ہے
کہ در چشم مردم گزاری دراز
جو آپ یہ سوچ کر دکھانیکے واسطے اور بہت پڑھی جاوے

اگر جز بحق میرود جادہ ات
اگر تیرا طریقہ اور عمل خدا کے سوا اور کسیکے واسطے ہو
در آتش فشانند سجادہ ات
تو تیرے اوس مصلے کو آگ مین جلا دینگے

نکو سیرت بی تکلف برون
جس نیک سیرت کا ظاہر بے تکلف ہو
بہ از پارسائی خراب اندرون
وہ اوس پارسا سے اچھا ہی جسکا دل خراب ہو

بنزدیک من شب رو راہزن
میرے نزدیک عیار چور ڈاکو
بہ از فاسق پارسا پیرہن
اوس بدکار سے اچھا ہے جو لباس پارسائی پہنے ہو

یکی بر در خلق رنج آزمای
ایک شخص جو مخلوق کے دروازے پر محنت کرتا ہو
چو مزدش دہد در قیامت خدای
اور اوسکا خدا سے عوض چاہتا ہو تو خدا قیامت مین

زعمرو ای پسر چشم اجرت مدار
تجھے عمرو سے اجرت کی امید نہ رکھنا چاہیے
چو در خانۂ زید باشی بکار
اگر تو زید کے گھر مین کام کرتا ہے

نگویم توانند رسیدن بدوست
اس راہ مین اپنے دوست تک پہونچتے نہین دیکھتا
درین رہ جز آنکس کہ رویش بدوست
مگر ہان جو اوسکا طالب ہے اور محتاج

رہ راست رو تا بمنزل رسی
سیدھی راہ چل تا کہ منزل تک پہونچ جاوے
تو بر رہ نۂ زین قبل واپسی
تو راہ پر نہین ہے اس سبب سے پیچھے پڑا ہی

چو گاوی کہ عصار چشمش ببست
ریاکارون کا حال ایسا ہی ہے جیسے تیلی کا بیل کہ جب اوسکی
دوان تا بشب شب ہم آنجا کہ ہست
تو وہ روز رات چلتا ہی مگر تمام رات وہین

کسی گر بتابد ز محراب روی
مشہور ہے کہ کوئی شخص اگر محراب سے قبلہ سے منہ پھیرتا ہی
بکفرش گواہی دہند اہل کوی
تو اہل محلہ اوسکے کفر پر گواہی دیتے ہین

تو ہم پشت بر قبلہ در نماز
تو بھی قبلہ کی طرف پیٹھ کر کے نماز پڑھتا ہے
گرت در خدا نیست روی نیاز
اگر خدا کیطرف تو عاجزی سے رجوع نہین کرتا

درختی کہ بیخش بود برقرار
جس درخت کی جڑ قائم ہو
بپرور کہ روزی دہد میوہ بار
اوسکی پرورش کر کہ ایک روز وہ پھلیگا

گرت بیخ اخلاص در بوم نیست
اگر تیرے اخلاص کی جڑ قائم نہو
از ین بر کسی چون تو محروم نیست
تو تیری طرح کوئی بھی اوسکے پھل سے محروم ہوگا

ہر آنکہ افگند تخم بر روی سنگ
جو شخص پتھر پر بیج بوئے گا
جوی وقت دخلش نیاید بچنگ
تو جمع کرنے کے وقت اوسکو جو بھی نہ ملیگا

بسے آبروی ریا را محل — که این آب در زیر دارد وحل

فریب اور ریاکاری سے آبرو کی وقعت بچان — کیونکہ اوس پانی کے نیچے بالکل کیچڑ ہے

چو در خفیه بد باشم و خاکسار — چه سود آب ناموس بر روی کار

اگر مین پوشیدہ بد اور گنہگار رہون — اور ظاہر مین عزت دار تو کچھ فائدہ نہین

بروی وریا خرقه سهلست دوخت — گرش با خدا در توانی فروخت

فریب اور مکر کا خرقہ سے لینا تو سہل ہے — اگر اوسکو خدا کے ہاتھ بیچ بھی سکین

چه دانند مردم که در جامه کیست — نویسنده داند که در نامه چیست

آدمی لباس کے اندر کا حال کیا جان سکتے ہین — لکھنے والا خط کا جانتا ہے جو کچھ اوسمین لکھا ہو

چه وزن آورد جای انبان باد — که میزان عدلست و دیوان داد

ہوا بھری ہوئی مشک یعنی ریا و مکر کی وہان کیا قدر ہوگی — جہان میزان عدل اور روز انصاف قائم ہوگا

مرائی که چندین ورع مینمود — بدیدند و هیچش در انبان نبود

جو ریاکار ایسی پرہیزگاری دکھلاتا تھا — آدمیون نے تو اوسکو سوا ہوا سے بھری ہوئی مشک

کنند ابره پاکیزه تر ز استر — که آن در حجابست و این در نظر

استر سے ابرہ عمدہ بناتے ہین — اس سبب سے کہ وہ پوشیدہ اور یہ ظاہر رہتا ہے

بزرگان فراغ از نظر داشتند — از آن پرنیان آستر داشتند

جو بزرگ ظاہری اور نمود کی پروا نہین کرتے ہین — وہ اسی سبب سے پرنیان کا استر لگاتے ہین کہ باطن خوب ہے

ور آوازه خواهی در اقلیم فاش — برون حله کن گو درون حشو باش

اگر ظاہر یعنے دنیا مین شہرت منظور ہو — تو اوپر کا لباس عمدہ ہو چاہے اندر بھرتی ہو

ببازی نگفت این سخن بایزید — که از منکر ایمن ترم کز مرید

حضرت بایزید بسطامی نے یہ بات کچھ مذاق کی راہ سے نہین کہی — کہ بنسبت مرید کے مجھے منکر سے زیادہ اطمینان ہے

کسانیکه سلطان و شاهنشه اند — سراسر گدایان این درگه اند

سلاطین اور شہنشاہ — بالکل اس بارگاہ کے محتاج ہین

طمع در گدا مرد معنی نبست — نشاید گرفتن در افتاده دست

اہل باطن نے فقیرون کی کچھ پروا نکی — گرا جز کسیکی دستگیری نہین کرسکتے

همان به گر آبستن جوهری — که همچون صدف سر بخود در بری

اگر جوہر حاصل کرنے کی امید ہو تو یہ بہتر ہے — تو سیپی کی طرح سے قناعت اختیار کر

چو روی پرستیدنت در خداست — اگر جبرئیلت نه بیند رواست

اگر خدا کی عبادت کا قصد رکھتا ہے — تو جبرئیل ہو بھی تجھکو نہ دیکھ پائے تو اچھا ہے

تراپند سعدی بس ست ای پسر
اے لڑکے تیرے واسطے سعدی کی نصیحت کافی ہو
اگر گوش گیری چو پند پدر
اگر اسنے باپ کی نصیحت کی طرح تو اوسے مانے

گر امروز گفتار ما نشنوی
اگر تو آج میرا کہنا نمانے گا
مبادا که فردا پشیمان شوی
تو ایسا ہو کہ کل قیامت مین پشیمان ہو

## باب ششم در قناعت
چھٹا باب قناعت کے بیان مین

خدا را ندانست و طاعت نکرد
اوسنے خدا کو نہین پہچانا اور کچھ عبادت نکی
که بر بخت و روزی قناعت نکرد
جسنے اپنے نصیب اور روزی پر قناعت نکی

قناعت توانگر کند مرد را
قناعت سے مرد بے پروا ہو جاتا ہے
خبر کن حریص جهانگرد را
کہدو حریص جہان مین پھرنے والے سے

سکونی بدست آور ای بی ثبات
اے بیقرار صبر اختیار کرنا چاہیے
که بر سنگ گردان نروید نبات
اسوجہ سے کہ چکی پر گھاس نہین جمتی

مپرور تن ار مرد رای و هشی
اگر تو مرد ہشیار اور عاقل ہی تو تن پروری نکر
که او را چو می پروری میکشی
اسوجہ سے اگر تو اوسکی پرورش کرتا ہی تو گویا اوسے مارتا ہی

خردمند مردم هنر پرورند
عقلمند آدمی ہنر سیکھتے ہین
که تن پروران از هنر لاغرند
اسوجہ سے کہ تن پرور ہنر سے محروم رہتے ہین

کسی سیرت آدمی گوش کرد
وہ شخص آدمیون کی خصلت سیکھتا ہے
که اول سگ نفس خاموش کرد
جو پہلے نفس کے کتے کو خاموش کرلیتا ہے یعنے صبر کرتا ہی

خور و خواب تنها طریق دد است
فقط کھانا اور سونا درندون کی عادت ہی
برین بودن آیین نابخرد است
یہ طریقہ بیوقوفون کا ہے

خنک نیکبختی که در گوشهٔ
وہ نیکبخت کیا اچھا ہے جو کسی گوشہ مین
بدست آرد از معرفت توشهٔ
معرفت کا توشہ حاصل کرے

بر آنانکه شد سر حق آشکار
جنپر راز حق ظاہر ہوا
نکردند باطل بر او اختیار
وہ مقابلہ حق کے باطل پسند نہین کرتے

ولیکن چو ظلمت نداند ز نور
مگر جو تاریکی اور نور مین فرق نہین کرسکتا
چه دیدار دیوش چه رخسار حور
اوسکے سامنے دیو کی صورت اور حور کی برابر ہے

تو خود را از آن در چه انداختی
تو آپ اس سبب سے کنوئین مین گرا
که چه را ز ره باز نشناختی
کہ کوئین اور راہ مین سمجھے فرق نہ معلوم

ف قناعت کے معنی لغت مین راضی ہونا [illegible] ۱۲

[illegible]

بدین ای فرومایه دنیا مخر
دیکھ جو شخص ای کمینہ بنیاد مول لے یعنے دنیا داری میں دین برباد نکر

چو خر با انجیل عیسے مخر
حضرت عیسیٰ کی انجیل بیچ کے گدھے کا دانہ خرید

مگر می نداری که دد را دوام
کیا تو نہیں جانتا ہے کہ چارپایہ ہمیشہ

نینداخت جز حرص خوردن بدام
بغیر دانہ کی حرص کہ جال میں نہیں پھنستے

پلنگی که گردن کشد بر وحوش
چیتا جو وحشیوں میں متکبر ہے

بدام افتد از بهر خوردن چو موش
وہ دانہ کے لالچ سے چوہے کی طرح جال میں پھنستا ہے

چو موش آنکه نان و پنیرش خوری
جب چوہے کیطرح تو ہمیشہ اوسکی روٹی اور پنیر کھاتا رہیگا

بدامش در افتی و تیرش خوری
تو اسکے جال میں پھنسیگا اور اوسکا تیر بھی کھاویگا

## حکایت

قصہ

مرا حاجیی شانهٔ عاج داد
مجھے ایک حاجی نے ہاتھی دانت کا ایک کنگھا دیا

که رحمت بر اخلاق حجاج باد
کہ حاجیوں کے اخلاق پر ہمیشہ خدا رحم کرے

شنیدم که باری سگم خوانده بود
میں نے سنا ہی کہ ایکبار مجھے اوسنے کتا کہا

که از من بنوعی دلش مانده بود
اسوجہ سے کہ مجھسے کچھ اوسکو ملال ہوا

بینداختم شانه کاین استخوان
میں اوسکے آگے وہ کنگھا پھینکدیا

نمی بایدم دیگرم سگ مخوان
کہ یہ ہڈی مجھے نہیں چاہیے مجھکو کتا نہ بنا

مپندار چون سرکه خود خورم
جب میں اپنی محنت کا سرکہ کھاتا ہوں

که جور خداوند حلوا برم
تو یہ کبھی نہ سمجھنا کہ میں صاحب حلوے کا ظلم اوٹھاؤنگا

قناعت کن ای نفس بر اندکی
اے نفس تھوڑے پر قناعت کر

که سلطان و درویش بینی یکی
تاکہ فقیر اور بادشاہ تجھے یکسان معلوم ہوں

چرا پیش خسرو بخواهش روی
تو بادشاہ کے سامنے کیوں مانگنے جائیگا

چو یکسو نهادی طمع خسروی
اگر تونے سلطنت کی طمع چھوڑدی

وگر خود پرستی شکم طبله کن
اور اگر تو خود پرست ہو تو طبلہ کیطرح پیٹ پھلا

در خانهٔ این و آن قبله کن
انکے اسکے دروازوں کو قبلۂ حاجت بنا

## حکایت

قصہ

یکی با طمع پیش خوارزم شاه
ایک حریص خوارزم شاہ کے پاس

شنیدم که شد بامداد پگاه
میں نے سنا ہے کہ بہت تڑکے گیا

چو دیدش بخدمت دوتا گشت و راست
جب دیکھا کہ وہ اور بہی خمیدہ اور سیدھا ہوا

پسر گفتش ای بابک نامجوی
اوسکے لڑکے نے کہا کہ اے نامور پدر

نگفتی که قبله ست راه حجاز
تو نے مجھسے نہین کہا تھا کہ حجاز کی طرف قبلہ ہے

مبر طاعت نفس شهوت پرست
نفس حریص کی تابعداری ذکر

مبر ای برادر بفرمانش دست
بھائی صاحب نفس کی غلامی نکیجے

قناعت سرافرازد ای مرد هوش
اے مرد ہوشیار قناعت سے عزت حاصل ہوتی ہے

طمع آبروی توقر بریخت
طمع آبرو ضائع کرتی ہے

چو سیراب خواهی شدن زآب جوی
جب تو چشمہ کے پانی سے سیراب ہو سکتا ہے

مگر کز تنعم شکیبا شوی
اگر نعمت پانے سے تو صبر کرے تو بہتر ہے

برو خواجه کوتاه کن دست آز
جا اے صاحب حرص کا ہاتھ سمیٹ لے

کسی را که درج طمع در نوشت
جسنے طمع کے فرمان کو لپیٹ لیا یعنے حرص چھوڑ دی

توقع براند ز هر مجلست
طمع تجھے ہر مجلس سے نکلوائے گی

وگر روی بر خاک مالید و خاست
اور خاک پر سر جھکایا اور اوٹھ لیا

یکی مشکلت می بپرسم بگوی
ایک بات مجھ مشکل معلوم ہوئی ہے وہ مین تجھسے پوچھتا ہوں بیان کر

چرا کردی امروز ازین سو نماز
بس تو نے آج کیون ادھر نماز پڑھی

که هر ساعتش قبله دیگرست
کیونکہ ہمیشہ اوسکا قبلہ بدلتا رہتا ہے

که هر کس که فرمان نبردش برست
کیونکہ جسنے اوسکا حکم نہ مانا وہ خوب بچا

سر پر طمع بر نیاید ز دوش
جسکے سر مین طمع بھری ہوتی ہے اوسکا سر کندھے سے

برای دو جو دامن دُر بریخت
دو جو یعنے تھوڑی چاندی کے واسطے دامن کے بھرے

چرا ریزی از بهر برف آبروی
پھر کیون برف کیواسطے آبرو کھوتا ہے

وگر نه ضرورت بدر ها شوی
نہین تو بضرورت دروازہ بدر پھریگا یعنی گدائی کریگا

چه می بایدت زآستین دراز
لانبی آستین سے کیا حاصل یعنے طمع فضول سے کیا

نباید بکس عبد و خادم نبشت
اوسکو خوشامد کر کلمات یعنے عبد و خادم لکھنے کی ضرورت نہین

بران از خودش تا نرانند کست
اوسکو تو خود دور کر تا کہ تجھے کوئی نہ نکالے

## حکایت

یکی را تب آمد ز صاحبدلان
صاحبدلون مین سے ایک شخص کو تب آئی

کسی گفت شکر بخواه از فلان
کسینے کہا کہ فلان شخص سے گلقند مانگ کے کھائے

بگفت ای پسر تلخی مردنم — به از جور روی ترش بردنم
کہا اے لڑکے مجھے سختی سے مرنا قبول ہے — مگر بخیل کی ترش روئی گوارا نہیں

شکر عاقل از دست آنکس نخورد — که روی از تکبر بر و سرکه کرد
عقلمند نے اوسکے ہاتھ کی شکر کھانا گوارا نہ کی — جو کہ غرور سے اسپر سرکہ روئیعنے چین بجبین یا بدمزاج ہو

مرو در پی هرچه دل خواهدت — که تمکین تن نور جان کاهدت
نفس کی تمناکی پیروی نہ کر — کہ نفس پروری جان کا نور کم کرتی ہے

کند مرد را نفس اماره خوار — اگر هوشمندی عزیزش مدار
نفس سرکش انسان کو ذلیل کرتا ہے — اگر تو عقلمند ہے تو اوسکو عزیز نہ رکھ

وگر هرچه باشد مرادش خوری — ز دوران بسی نامرادی بری
اور اگر اوسکی ہمیں خواہش کے موافق حاجت روائی کریگا — تو تو زمانہ میں بالکل نامرادی یعنے ناکام و ذلیل رہیگا

تنور شکم دم بدم تافتن — مصیبت بود روز نایافتن
پیٹ کا تنور ہردم گرم رکھنا یعنے ہر وقت کھانے دوڑنے سے — ناداری کے دن مصیبت ہوتی ہے

به تنگی بریزاندت روی رنگ — چو وقت فراخی کنی معده تنگ
تنگی کی حالت میں رنگ فق ہوگا — اگر وسعت کے وقت معدہ تنگ یعنے خوب بھرا رہیگا

کشد مرد پرخواره بار شکم — وگر در نیابد کشد بار غم
بہت کھانیوالا آدمی پیٹ کا بوجھ اوٹھاتا ہے — اور اگر نہیں پاتا ہے تو بھوک کا غم کھاتا ہے

شکم بنده بسیار بینی خجل — شکم پیش من تنگ بهتر که دل
شکم بندہ یعنے پیٹو حریص ہمیشہ ندامت اوٹھاتا ہے — میرے نزدیک پیٹ خالی رہنا بہتر ہے نہ کہ دل تنگ

## حکایت در مذلت بسیار خواران

بہت کھانے والون کی ذلت مین

چه آوردم از بصره دانی عجب — حدیثی که شیرین‌تر است از رطب
تجھے معلوم کہ میں بصرہ سے کیا چیز عجیب لایا ہوں — وہ ایک ذکر ہے جو خرمے سے بھی شیرین زیادہ ہی

تنی چند در خرقهٔ راستان — گذشتیم بر طرف خرماستان
ہم چند آدمی صوفیوں کے خرقہ پہنے ہوئے — ایک خرمے کا باغ مین پہونچے

یکی در میان معده انبار بود — ز بیر خواری خویش پرخوار بود
ایک شخص انمین سے پیٹو تھا — بہت کھانیکے سبب ہمیشہ ذلیل و خراب رہتا

میان بست مسکین و شد بر درخت — وز آنجا بگردن در افتاد سخت
اس بھوکے نے کمر باندھی اور درخت پر چڑھ گیا — اور وہاں سے گردن کے بل زور سے گرا

نه هر بار خرما توان خورد و برد

ہر بار خرما کھا اور لیجا نہین سکتے

لت انبان بدعاقبت خورد و مرد

اوس حریص پرخوار بدانجام نے کھایا اور مرگیا

رئیس ده آمد که این را که کشت

اوس گانون کا رئیس ... پاس آیا کہ اسے کسنے مارڈالا

بگفتم مزن بانگ بر ما درشت

مین نے کہا مجھ پر خفا نہو

شکم دامن اندر کشید از شاخ

اوسکے پیٹ نے حرص کا دامن پھیلایا اور درخت پر

بود تنگدل روزگاری فراخ

جسکی آنتین بڑی ہون وہ ہمیشہ دلتنگ رہتا ہے

شکم بند دست ست و زنجیر پای

پیٹ ہاتھ کی ہتکڑی ہے اور پیر کی زنجیر ہے

شکم بنده نادر پرستد خدای

حریص پیٹو بہت کم خدا کی عبادت کرتا ہے

سراسر شکم شد بلا جرم

بیایش کشد مور کوچک شکم

چیونٹی جسکا پیٹ بہت چھوٹا ہوا اوسے کھینچتی ہے

برو اندرونی بدست آر پاک

جا نفس پاک کر

شکم پر نخواهد شد الا بخاک

کیونکہ اونکا پیٹ خاک کے سوا کسی سے پر نہوگا

## حکایت

قصہ

شکم صوفیی را زبون کرد و فرج

ایک صوفی کو بھوک اور شہوت نے عاجز کیا

دو دینارش بد هر دو آن کرد خرج

اون دونون کیواسطے دو اشرفیان خرچ کین

یکی گفتش از دوستان در نهفت

دوستون مین سے ایک شخص نے چپکے سے پوچھا

چه کردی بدین هر دو دینار گفت

ان دونون اشرفیون مین تونے کیا کیا اوسنے کہا

بدیناری از پشت راندم نشاط

ایک اشرفی سے پیٹھ کا عیش حاصل کیا

بدیگر شکم را کشیدم سماط

دوسری سے پیٹ کیواسطے دسترخوان تیار کیا

فرومایگی کردم و ابلهی

مین نے کمینگی اور نادانی کی

که این همچنان پر نشد وان تهی

کہ یہ بھرا نہین اور وہ ویسا ہی خالی ہے

غذا گر لطیف ست و گر سرسری

غذا چاہے عمدہ ہو یا بد مزہ

چو دیرت بدست اوفتد خوش خوری

جب دیر کو ملیگی تو اوسے طبیعت گوارا کریگی

سر آنگه بیالین نهد هوشمند

عقلمند اوسوقت سر تکیہ پر رکھتے ہین

که خوابش بقهر آورد در کمند

جبکہ اچھی طرح سے نیند غالب ہوجاتی ہے

مجال سخن تا نیابی مگوی

بات کرنیکا جب تک موقع نہو زبان نہ ہلا

چو میدان نبینی نگهدار گوی

جب میدان نہو تو گیند نہ پھینک

مگوی و منه تا توانی قدم — از اندازه بیرون وز اندازه کم
جب تک ہو سکے نہ زبان اور نہ قدم بڑھاؤ — اندازہ سے زیادہ نہ اندازہ سے کم

## حکایت

قصہ

یکی نیشکر داشت در طبقی — چپ و راست گردید بر مشتری
ایک شخص نے طبق میں گنے رکھے تھے — ادہر ادہر خریدار کی تلاش کرتا

بصاحبدلی گفت در کنج ده — که بستان و چون دست یابی بده
ایک صاحبدل سے گاؤں کے گوشہ میں کہا — کہ تو مول لے لے اور جب تیرے پاس ہو قیمت دینا

بگفت آن خردمند نیکو سرشت — جوابی که بر دل بباید نوشت
اوس عقلمند نیک سرشت نے کہا اچھی بات کہی — جو دل پر لکھنا چاہیے

ترا صبر بر من نباشد مگر — ولیکن مرا باشد از نیشکر
مجھ پر تجھ کو صبر نہ ہو سکے گا یعنی قیمت کا تقاضا کریگا — اگر مجھے نیشکر سے صبر ممکن ہے کیونکہ اب مجھے کچھ ضرورت نہیں

حلاوت ندارد شکر در نیش — چو باشد تقاضای تلخ از پیش
اوس شخص کو نیشکر میں بلکہ مزا نہ ملے گا — جسکے پیچھے تقاضے کی تلخی ہو

## حکایت

قصہ

امیر ختن جامهٔ از حریر — به پیری فرستاد روشن ضمیر
ختن کے امیر نے حریر کا جامہ — ایک پیر روشن ضمیر کے پاس بھیجا

بپوشید و بوسید دست و زمین — که بر شاه عالم هزار آفرین
اوس نے اوسے پہنا اور ہاتھ پر بوسہ دیا اور آداب بجالایا — کہ شاہ عالم پر ہزار آفرین

چه خوبست تشریف شاه ختن — دزو خوبتر خرقهٔ خویشتن
بادشاہ ختن کا یہ خلعت بہت اچھا ہے — اور اس سے زیادہ عمدہ میرا خرقہ ہے

گر آزاده بر زمین خسپ و بس — مکن بهر قالی زمین بوس کس
تو اگر آزاد ہے تو خالی زمین پر سو جا — قالین کے واسطے کسیکے آگے سر نہ جھکا

## حکایت

یکی نان خورش جز پیازی نداشت — چو دیگر کسان برگ و سازی نداشت
ایک شخص کو پیاز کے سوا کچھ روٹی کے ساتھ کھانیکو نہیں تھا — اوروں کی طرح عیش و عشرت کا سامان میسر نہ تھا

بقیہ حاشیہ صفحہ ۲۱۲

پراگندہ گفتش ای خاکسار
ایک بیہودہ گو نے اوس سے کہا کہ اے عاجز
بروطبخی از خوان یغما بیار
جا اور پکا ہوا کھانا بادشاہی لنگرخانہ سے لا

بخواہ و مدار از کس ای خواجہ باک
مانگنا اور اے صاحب کسی سے شرمانا نہین
کہ مقطوع روزی شود شرمناک
اسوجہ سے کہ شرم کرنے والیکو روزی بہت کم ملتا ہی

قبابست و چابک نوردید دست
اوسنے فوراً قبا پہنی اور آستین چڑھائی
قبایش دریدند و دستش شکست
لوگون نے اوسکی قبا پھاڑ ڈالی اور ہاتھ توڑ ڈالا

شنیدم کہ میگفت و خوش میگریست
مین نے سنا ہے کہ وہ یہ بات کہتا اور خوب روتا تھا
کہ ای نفس خود کردہ را چارہ چیست
کرلے نفس اپنے کیے کا کیا علاج

بلاجوی باشد گرفتار آز
گرفتار حرص خود اپنے اوپر بلا گوارا کرتا ہے
من و خانہ من بعد و نان و پیاز
اب مین ہونگا اور میرا گھر اور روٹی اور پیاز ہوگی

جوینی کہ از سعی بازو خورم
جو کی ایک روٹی جو مین اپنی محنت سے کھاؤن
بہ از میدہ برخوان اہل کرم
اہل کرم کے دسترخوان کی میدہ کی روٹی سے اچھی ہے

چہ دلتنگ خفت آن فرومایہ دوش
وہ کمینہ کل رات کو کیسا رنجیدہ سویا
کہ بر سفرۂ دیگران داشت گوش
جو اورنکے دسترخوان کا امیدوار تھا

## حکایت
قصہ

یکی گربہ در خانۂ زال بود
ایک بڑھیا کے گھر ایک بلی تھی
کہ برگشتہ ایام و بدحال بود
جو بہت بدقسمت اور پریشان حال رہتی

روان شد بمہمانسرای امیر
وہ ایک امیر کی مہمانسرا کیطرف گئی
غلامان حاکم زدندش بہ تیر
اوس حاکم کے غلامون نے اوسے تیر مارا

چکان خونش از استخوان میدوید
اوسکی ہڈی سے خون ٹپکتا تھا اور بھاگتی تھی
ہمیگفت و از ہول جان میدوید
یہی بات کہتی اور جان کے خوف سے بھاگتی تھی

اگر جستم از دست این تیرزن
اگر مین اس تیرانداز کے ہاتھ سے بچ گئی
من و موش و ویرانۂ پیرزن
تو پھر مین ہونگی اور چوہے اور اوس بڑھیا کا

نیرزد عسل جان من زخم نیش
میری جان شہد اس لائق نہین کہ ڈنک کی اذیت اوسکے واسطے
قناعت نکوتر بدوشاب خویش
پس اپنے خرمے کے درخت کے اوپر قناعت بہتر ہے

خداوند از آن بندہ خرسند نیست
خدا اوس بندے سے خوش نہین
کہ راضی بقسم خداوند نیست
جو خدا کے دیے ہوئے حصہ پر رضامند نہین

## حکایت مرد کوتاه نظر و زن عالی همت

قصہ کم ہمت مرد اور سخی عورت کا

یکی طفل دندان برآورده بود
ایک شخص کے لڑکے کے دانت نکلے تھے
پدر سر بفکرت فرو برده بود
اوسکا باپ فکر سے سر جھکائے تھا

که من نان و برگ از کجا آرمش
کہ اب مین کہا سے اسکے واسطے کھانا پینا لاؤن
مروت نباشد که بگذارمش
یہ مروت نہین ہے کہ اوس سے دست بردار ہون

چو بیچاره گفت این سخن پیش جفت
جب اوس بیچارے نے اپنی بی بی سے یہ بات کہی
نگر تا زن اوراچه مردانه گفت
خیال کر کہ اوسنے اوسے کیا مردانہ جواب دیا

مخور هول ابلیس تا جان دهد
اس شیطانی خیال سے خوف نکر اسو جہسے کہ جب تک زندگی ہی
هم آنکس که دندان دهد نان دهد
جو شخص دانت دیتا ہے کھانیکو بھی دیتا ہے

تواناست آخر خداوند زور
آخر وہ زبردست حاکم بڑی قدرت والا ہے
که روزی رساند تو چندین مشور
کہ بے سعی و تردد رزق دیتا ہی پس تو کیون اسقدر پریشان ہی

نگارنده کودک اندر شکم
جو لڑکے کی پیٹ مین صورت بناتا ہی
نویسنده عمر و روزیست هم
وہی عمر اور رزق بھی عطا فرماتا ہے

خداوندگاری که عبدی خرید
جو شخص غلام مول لیتا ہی تو اوسکا خبرگیران رہتا ہے
بدارد فکیف آنکه عبد آفرید
پس جسنے غلام کو پیدا کیا وہ کیون نہ خبر لیگا

ترا نیست آن تکیه بر کردگار
کیا تجھے خدا پر ایسا بھروسہ بھی نہین ہے
که مملوک را بر خداوندگار
جیسا غلام کو مالک پر ہوتا ہے

شنیدی که در روزگار قدیم
تو نے سنا ہے کہ ایک زمانہ مین
شدی سنگ در دست ابدال سیم
ابدال کے ہاتھ مین پتھر چاندی ہو جاتا تھا

نه پنداری این قول معقول نیست
کیا تجھے یقین نہین آتا کہ یہ بات عقل کے خلاف ہے
چو قانع شدی سیم و سنگت یکیست
بلکہ جب تو قناعت اختیار کریگا تو چاندی اور پتھر دونون

چو طفل اندرون دارد از حرص پاک
جب لڑکون کے دل مین ذرا حرص نہین ہے
چه مشتی زر و سیم پیشش چه مشت خاک
تو مٹھی بھر کے سونا اور خاک اوسکے سامنے دونون یکسان ہین

خبر ده بدرویش سلطان پرست
جو فقیر بادشاہ کی خاطر کرنے والے ہین بادشاہ سے
که سلطان ز درویش مسکین ترست
کہ بادشاہ فقیر سے بھی زیادہ محتاج ہے

گدا را کند یک درم سیم سیر
فقیر ایک درم چاندی مین آسودہ ہو جاتا ہے
فریدون بملک عجم نیم سیر
فریدون ملک عجم پانے پر بھی آسودہ ہوتا ہے

بقیہ صفحہ ۲۱۴

نگهبانی ملک و دولت بلاست
ملک و دولت کی نگہبانی یعنی حکومت بھی بلا یعنی سر آفت ہے

گدا پادشاهست و نامش گدست
گدا در حقیقت بادشاہ ہے اگرچہ نام اسکا فقیر ہے

گدائی که بر خاطرش بند نیست
جس فقیر کے دل کو کچھ فکر نہیں بے پروا ہے

که از پادشاهی که خرسند نیست
وہ اس بادشاہ سے اچھا ہے جو خوش نہو

بخسپند خوش روستائی و جفت
گنوار اپنی بی بی کے ساتھ چین سے سوتے ہیں

بذوقی که سلطان در ایوان تخت
کہ ایسے آرام سے بادشاہ اپنے محل میں بھی نہیں سوتا

چو سیلاب خواب آمد و مرد برد
جب نیند کے سیلاب نے غلبہ کیا اور بالکل غافل کر دیا

چه بر تخت سلطان چه بر دشت کرد
خواہ تخت پر بادشاہ ہو خواہ جنگل میں کرد ہو

اگر پادشاهست وگر پینه دوز
اگر چاہے بادشاہ ہو چاہے گدڑی یا پینہ یا کفش کا پیوند کرنیوالا ہو

چو خفتند گردد شب هر دو روز
جب سو گئے دونوں کی رات برابر ہو جاویگی

چو بینی توانگر سر از کبر مست
اگر تو کسی توانگر کا سر غرور سے مست دیکھے

برو شکر یزدان کن ای تنگدست
تو اے مفلس خدا کا شکر کر کہ تو اس امر سے اچھا ہے

نداری بحمد الله آن دسترس
خدا کا شکر ہے کہ تجھے اسقدر طاقت نہیں ہے

که بر خیزد از دستت آزار کس
کہ تیرے ہاتھ سے کسیکو تکلیف پہونچے

## حکایت
قصہ

ربا خواری از نردبانی فتاد
ایک سود خوار سیڑھی پر سے گر پڑا

شنیدم که هم در نفس جان بداد
میں نے سنا کہ اسیوقت دم نکل گیا

پسر چند روزی گرستن گرفت
اوسکا لڑکا چند روز تو رویا کیا

دگر با حریفان نشستن گرفت
پھر دوستوں کی صحبت گرم ہونے لگی

بخواب اندرش دید و پرسید حال
اوسکو خواب میں دیکھا اور حال پوچھا

که چون رستی از حشر و نشر و سوال
کہ تجھکو حشر اور پریشانی اور سوال نکیرین سے کیونکر نجات ملی

بگفت ای پسر قصه بر من مخوان
کہا اے لڑکے یہ قصہ مجھسے نہ پوچھ

بدوزخ در افتادم از نردبان
میں زینے سے گرتے ہی دوزخ میں پہونچا

## حکایت
قصہ

شنیدم که صاحبدلی نیکمرد
میں نے سنا ہے کہ ایک صاحبدل نیکمرد نے

یکی خانه بر قامت خویش کرد
اپنے قد کے برابر ایک گھر بنایا یعنی بہت چھوٹا سا

[illegible]

کسی گفت میدانمت دسترس
کسی نے اوس سے کہا کہ مجھے تیری مقدرت معلوم ہے
گزین خانه بهتر کنی گفت بس
کہ تو اوس سے عمدہ گھر بنا سکتا ہے اوسنے جواب دیا کہ یہ مجھے

چه میخواهم از طارم افراشتن
بلند شدہ مکان بنانے سے مجھے کیا فائدہ
همینم بس از بهر بگذاشتن
چھوڑ جانے کیواسطے یہ بھی بہت ہے

مکن خانه بر راه سیل ای غلام
اے فرزند سیلاب کی راہ مین گھر نہ بنا یعنے دنیا قابل گھر بنانے کے نہین ہے
که کس را نگشت این عمارت تمام
اسوجہسے کہ کسی کی یہ عمارت ختم نہین ہوئی

نه از معرفت باشد و عقل و رای
معرفت اور عقل اور دانائی کی بات نہین
که بر ره کند کاروانی سرای
کہ کوئی اہل قافلہ راہ مین گھر بنائے

## حکایت
قصہ

یکی سلطنت ران صاحب شکوه
ایک بادشاہ اور صاحب حشمت تھا
فرو خواست رفت آفتابش بکوه
جسکا آفتاب سر کوہ ہوا یعنے عمر آخر ہوئی

بشیخی دران بقعه کشور گذاشت
ایک بزرگ کو اوس ملک کا حاکم مقرر کیا
که در دوده قائم مقامی نداشت
اسوجہسے کہ اوسکے خاندان مین کوئی قائم مقام نہ تھا یعنی اولاد نہ تھی

چو خلوت نشین کوس دولت شنید
جب خلوت نشین کے کانمین دولت کی آواز پہونچی
دگر ذوق در کنج خلوت ندید
پھر گوشہ تنہائی مین اوسے آرام نہ ملا

چپ و راست لشکر کشیدن گرفت
ادہر اودہر لشکر کشی شروع کی
دل پُردلان زو رمیدن گرفت
بہادرون کا دل اوس سے کانپتا تھا

چنان سخت بازو شد و تیز چنگ
ایسا سخت بازو اور پنجہ مین چالاک یعنے زبردست ہوا
که با جنگ جویان طلب کرد جنگ
کہ بڑے بڑے شورہ پشتون سے مقابلہ کرتا تھا

ز خصم پراگنده خلقی بکشت
پراگندہ دشمن کے ایک گروہ کو قتل کیا
دگر جمع گشتند هم رای و پشت
اور جو لوگ بچ رہے تھے وہ جمع اور باہم متفق و مددگار ہوئے

چنانش در حصار کشیدند تنگ
معلوم کرکے اوسکو قلعہ مین ایسا تنگ کیا
که عاجز شد از تیرباران و سنگ
کہ پتھر اور تیر کے مینہ سے عاجز ہوگیا

بر نیکمردی فرستاد کس
ایک نیکمرد کے پاس ایک آدمی بھیجا
که صعبم فرو مانده فریاد رس
کہ مین بہت پریشان ہوا ہون میری فریاد کو پہونچ

بهمت مدد کن که شمشیر و تیر
دعا سے میری مدد کر کہ تلوار اور تیر
نه در هر وغائی بود دستگیر
ہر لڑائی مین کام نہین آتے

چو بشنید عابد بخندید و گفت
جب اوس عابد نے سنا ہنسکے جواب دیا
چرا نیم نانے نخورد و نخفت
کہ کیون آدمی روٹی کھائی اور چین سے سویا

ندانست قارون نعمت پرست
قارون دولتمند دنیا پرست نہین سمجھا
کہ گنج سلامت بہ کنج اندرست
کہ عافیت کا خزانہ گوشۂ تنہائی مین ہے

## گفتار اندر صبر بر ناتوانی بامید بہروزی

قول ـ بہتری کی امید پر ناتوانی مین صبر کرنا

کمالست در نفس مرد کریم
کریم کے نفس مین کرم خود ہی کمال ہے
گرش زر نباشد چہ نقصان و بیم
اگر اوسکے پاس دولت نہو تو کیا خوف اور نقصان ہے

مپندار گر سفلہ قارون شود
اگر کوئی کمینہ قارون یعنی امیر ہو جاوے تو کبھی یہ بات یقین نکرنا
کہ طبع لئیمش دگرگون شود
کہ اوسکی بخیلی کی عادت بدل جائیگی

وگر در نیابد کرم پیشہ نان
اور اگرچہ کوئی سخی روٹیوں کو محتاج ہو
نہادش توانگر بود ہمچنان
مگر اوسکا دل ویسا ہی مالدار ہوگا

سخاوت زمینست و سرمایہ زرع
سخاوت زمین ہے اور مال اوسکا تخم
بدہ کاصل خالی نماند ز فرع
بخشش کر کہ جڑ شاخون سے خالی نہین رہتی

خدائی کہ از خاک مردم کند
جس خدا نے خاک کم حقیقت سے آدمی کو صاحب عزت بنایا ہے
عجب دارم ار مردمی گم کند
مجھے تعجب ہے کہ آسمان آدمی جیسی بڑی چیز کو کبھی ضائع کریگا

ز نعمت نہادن بلندی مجوے
صرف مال اسباب جمع کرنے سے غرور نکر اور آپکو توانگر نہ جان
کہ ناخوش کند آب استادہ بوے
اسواسطے کہ بندھا ہوا پانی بدبو ہو جاتا ہے اور بدبودار ہو جاتا ہے

بہ بخشندگی کوش کاب روان
سخاوت کیا کر اسوجہ سے کہ چشمہ جاری رہتا ہے
بسیلش تفقد کنان آسمان
آسمان اوسکی رفاقت اور غمخواری کرکے سیلاب کرتا ہے

گر از جاہ و دولت بیفتد لئیم
اگر بخیل دولت اور مرتبہ سے گرجاتا ہے
دگر بارہ نادر شود مستقیم
تو دوبارہ پھر عروج اوسکا محال ہے

وگر قیمتی گوہری غم مدار
اگر تو گوہر قیمتی یعنے صاحب علم و ہنر ہے تنگی معاش
کہ ضائع نگرداندت روزگار
کہ زمانہ تیری قدر و قیمت برباد نہین کر سکتا ہے

کلوخ ار چہ افتادہ باشد براہ
ڈھیلا اگرچہ راہ مین پڑا ہو
نہ بینم کہ در وی کند کس نگاہ
مگر مین نہین جانتا کہ کوئی اودھر نگاہ کرتا ہو

وگر خردہ زر ز دندان گاز
اور اگر کوئی سونے کا ٹکڑا اکترنی کے منہ سے
بیفتد بشمعش بجویند باز
گر پڑتا ہے تو اوسکو شمع لیکے ڈھونڈھتے ہین

بدر می کنند آبگینہ زسنگ — کجا ماند آئینہ در زیر زنگ

شیشہ کو سبب جوہر کے پتھر سے علیحدہ کر لیتے ہین — پس آئینہ زنگ کے سبب سے چھپ نہین سکتا

پسندیدہ و نغز باید خصال — کہ گاہ آید و گہ رود جاہ و مال

عادت عمدہ اور پسندیدہ ہونا چاہیے — کہ دولت کبھی آتی اور کبھی چلی جاتی ہے

## حکایت در معنی آسانی در پی دشواری

قصہ دشواری کے بعد آسانی کے بیان مین

شنیدم ز پیران شیرین سخن — کہ بود اندرین شہر پیری کہن

شیرین کلام بزرگون سے مین نے سنا ہی — کہ اس شہر یعنے شیراز مین ایک شخص بہت بڈھا تھا

بسی دیدہ شاہان و دوران و امر — سر آوردہ عمری ز تاریخ عمر

اوسنے بہت سی بادشاہت اور زمانے اور حکومت دیکھی تھین — عمر و لیث بانی شیراز کے زمانہ سے تا ابوبکر کے عہد تک عمر تھی

درختی کہن میوۂ تازہ داشت — کہ شہر از نکوئی پر آوازہ داشت

اوس پرانے درخت مین ایک نئے رس پھل پیدا ہوا تھا یعنے ایک فرزند تھا — جسکے حسن کا تمام شہر مین شہرہ تھا

عجب در زنخدان آن دلفریب — کہ ہرگز نبودست بر سرو سیب

اوس دلفریب کا زنخ ایسا عجیب تھا — کبھی نہ دیکھا ہوگا کسینے درخت سرو مین سیب

ز شوخی و مردم خراشیدنش — فرج دید در سر تراشیدنش

اوسکی شوخی اور زیادہ دلفریبی سے — اوسکے باپنے اوسکے بال ترشوانے مین بہتری دیکھی

بموسی کہن عمر کوتہ امید — سرش کرد چون دست موسی سپید

اوس ضعیف کوتاہ امید نے استرہ کی مدد سے — اوسکا سر مونڈکے سفید یعنے مثل ید بیضا کر دیا

ز سرتیزی آن آہن سنگ زاد — بعیب پریرخ زبان در نہاد

شوخی سے اوس آہن سنگ زاد یعنے استرہ نے — اوس پریرخ کے عیب پر زبان درازی کی یعنے عیب دار کر دیا

بموی کہ کرد از نکوئیش گم — نہادند حالی سرش در شکم

اوسکے سر کے بال تراش کے اوسکا حسن ایک بال برابر — اس سبب سے فوراً استرہ کا سر پیٹ کے اندر کر دیا یعنے بند کر دیا

چو چنگ از خجالت سر خوبروی — نگونسار و در پیشش افتادہ موی

وہ خوبرو چنگ کیطرح شرمندگی سے سر جھکائے تھا — اور اوسکے سامنے سر کے بال پڑے تھے

یکی را کہ خاطر درو رفتہ بود — چو چشمان دلبندش آشفتہ بود

ایک شخص کا دل اوسپر فریفتہ تھا — اوسکی مست آنکھون کی طرح بھی وہ دیوانہ تھا

کسی گفت جور آزمودی و درد — دگر گرد سودای باطل مگرد

کسینے اوسے سمجھایا کہ تو نے تکلیف سہی اور درد اوٹھایا — پھر اس سودائے باطل کے گرد مجا یعنے ترک محبت کر

ز مهرش بگردان چو پروانه پشت
اوسکی محبت مین جو تو پروانہ ہی اوس سے باز آ
که مقراض شمع جمالش بکشت
کہ مقراض نے اوسکے حسن کی شمع خاموش کردی

برآمد خروش از هوادار چست
اوس دوست سچے نے ایک چیخ ماری
که تردامنان را بود عهد سست
کہ فاسقون کا عہد سست ہوتا ہے

پسر خوش منش باید و خوبروی
لڑکا خوشخو اور خوبرو چاہیے
پدر گو بجهلش بیند از موی
اگرچہ اوسکا باپ جہالت سے بال منڈواڈالے

مرا جان بمهرش برآمیخته ست
میری جان اوسکی محبت مین گرفتار ہی
نه خاطر بموی درآویخته ست
نہ دل اوسکے بالون مین اولجھا ہوا

چو روی نکو داری انده مخور
جب تیری صورت اچھی ہو تو غم نکرنا
که موی ار بپیند بروید دگر
کہ بال اگر گرجائینگے تو پھر جمینگے

نه پیوسته رز خوشه تر دهد
انگور ہمیشہ نہین پھلا رہتا ہے
گهی برگ ریزد گهی بر دهد
کبھی پت جھاڑ ہوتا ہی اور کبھی پھلتا ہی

بزرگان چو خور در حجاب اوفتند
بزرگ حالت گرفتاری مین ایسے ہوتے ہین
حسودان چو اخگر در آب اوفتند
اور دشمن جیسے پانی مین انگارا

برون آید از زیر ابر آفتاب
رفتہ رفتہ بدلی سے آفتاب نکل آتا ہی
بتدریج و اخگر بمیرد در آب
اور انگارا پانی مین بجھ جاتا ہے

ز ظلمت مترس ای پسندیده دوست
ای دوست عزیز تاریکی یعنے تکلیف سے خوف کر
چه دانی که آب حیات اندر وست
کیا تجھے نہین معلوم کہ آب حیات اوسمین ہے

نه گیتی پس از جنبش آرام یافت
کیا دنیا کو جنبش کے بعد آرام نہین ملا ہی ای عزیز ملا
نه سعدی سفر کرد تا کام یافت
کیا سعدی نے سفر نہین کیا کہ اوسکا مقصد حاصل ہوا

دل از بیمرادی بفکرت مسوز
اگر تیری مراد نہ بر آئے تو دل جلا یعنے فکر نکر
شب آبستن است ای برادر بروز
رات حاملہ ہے روز کی ای عزیز دیکھا چاہیے

## باب هفتم در تربیت
### ساتوان باب تعلیم مین

سخن در صلاحست و تدبیر و خوی
اس باب مین اصلاح طبیعت اور سعی اور تدبیر اور عادت کے بیان مین ہے
نه در اسپ و میدان و چوگان و گوی
نہ کہ جنگ اور چوگان اور شہسواری کے ذکر مین

چو با دشمن نفس همخانهٔ
کیونکہ دشمن نفس کا ہمخانہ یعنی ساتھی اندر مطیع ہو رہا ہی
چه در بند بیگانهٔ
کیا بیگانہ غیر کی فکر کر رہا ہی کیون اپنا نقصان کرتا ہی

عنان باز پیچان نفس از حرام
جو لوگ اپنے نفس کی باگ حرام سے روکے ہوئے ہین

بمردی ز رستم گذشتند و سام
وہ دلیری مین رستم اور سام سے بھی بڑھے ہوئے ہین

کس از چو تو دشمن ندارد غمی
مجھ ایسے دشمن سے کوئی بھی نہ ڈریگا

که با خویشتن بر نیائی همی
جبکہ تو اپنے نفس سے بھی جیت نہین پاتا

تو خود را چو کودک ادب کن بچوب
تو لڑکون کی طرح اپنے نفس کو لکڑی سے تنبیہ کر

بگرز گران مغز مردم مکوب
گرزگران سے دشمن کا مغز نہ نکال

وجود تو شهریست پر نیک و بد
تیرا جسم ایک شہر کی طرح نیک و بد سے بھرا ہوا ہے

تو سلطان و دستور دانا خرد
جسمین تو بادشاہ اور تیری عقل وزیر عاقل ہے

همانا که دونان گردن فراز
بیشک مغرور کمینے جنکا اول قلع قمع واجب ہے

درین شهر کبرند و سودای و آز
اس شہر مین غرور اور غصہ اور حرص ہین

رضا و ورع نیکنامان حر
رضا اور پرہیزگاری نیکنام اور آزاد ہین

هوا و هوس رهزن و کیسه بر
جنکے واسطے حرص و شہوت راہزن اور گرہ کاٹ ہین

چو سلطان عنایت کند با بدان
جب بادشاہ بدون پر عنایت کریگا

کجا ماند آسایش بخردان
تو عقلمندون کو کب آرام ملے گا

ترا شهوت و حرص و کین و حسد
تیرے نفس مین شہوت اور حرص اور غصہ اور حسد ایسے ہی

چو خون در رگانند و جان در جسد
جیسے رگون مین خون اور جسم مین جان

گر این دشمنان تربیت یافتند
اگر ان دشمنون نے پرورش پائی

سر از حکم و رای تو بر تافتند
تیرے حکم اور رائے سے سر پھیر لین گے

هوا و هوس را نماند ستیز
شہوت اور حرص مقابلہ نہین کر سکتے

چو بینند سر پنجهٔ عقل تیز
جب عقل کا پنجہ زبردست دیکھتے ہین

نه بینی که شب دزد و اوباش و خس
کیا تونے نہین دیکھا کہ چور بدمعاش اور کمینہ

نگردند جائے که گردد عسس
جہان کوتوال روند کو جاتا ہے تو نہین جاتے

رئیسی که دشمن سیاست نکرد
جو رئیس دشمن پر سیاست نہین کرتا اپنے رعب نہین بٹھاتا

هم از دست دشمن ریاست نکرد
وہ اپنے دشمن کے مقابلہ مین حکومت نہین کر سکتا

نخواهم درین نوع گفتن بسے
اس بارہ مین مین زیادہ کہنا نہین چاہتا ہون

که حرفے بس از کار بندد کسے
اس وجہ سے کہ اگر کوئی عمل کرے تو اوسکے واسطے ایک

## گفتار اندر فضیلت خاموشی و حلاوت خوشین وقار

قول خاموشی کی بزرگی اور اسکو سننے کے بیان مین

اگر پای در دامن آری چو کوه
اگر پہاڑ کیطرح تو اپنا پیر دامن میں سمیٹیگا

سرت ز آسمان بگذرد در شکوه
تو تیرا سر عظمت و ہیبت میں آسمان تک بلند ہوگا

زبان درکش ای مرد بسیار دان
اے مرد عاقل زبان بند کر

که فردا قلم نیست بر بی زبان
کیونکہ کل یعنے قیامت مین جانورون سے حساب نہوگا

صدف وار گوهرشناسان راز
راز کے موتی پرکھنے والے

دهن جز بلؤلؤ نکردند باز
سیپی کی طرح صرف موتی ہی کیواسطے منہ کھولتے ہین

فراوان سخن باشد آگنده گوش
بہت باتین ایسی ہوتی ہین جنسے کان بھرجاتے

نصیحت نگیرد مگر در خموش
مگر وہ خاموشی کے سوا کسیکو اثر نہین کرتین

چو خواهی که گویی نفس بر نفس
اگر تو چاہتا ہے کہ دمبدم بولے

حلاوت نیابی ز گفتار کس
تو تجھے کسیکی بات کا کبھی مزا نہ ملے گا

نباید سخن گفت ناساخته
بے سمجھی بات زبان سے نہ نکالنا چاہیے

نشاید بریدن نینداخته
بغیر ختم کلام کے کسیکی بات نہ کاٹنا چاہیے

تأمل کنان در خطا و صواب
جو لوگ نیک و بد بات مین سوچ لیتے ہین

به از ژاژخایان حاضر جواب
وہ بیہودہ گو حاضر جواب سے اچھے ہین

کمالست در نفس انسان سخن
جو کمال انسان کے نفس مین ہے خوبی کلام ہے

تو خود را بگفتار ناقص مکن
بس تو اپنے کو باتون سے ذلیل نہ کر

کم آواز هرگز نبینی خجل
کم سخن ہرگز شرمندہ نہین ہوتا

جوی مشک بهتر که یک توده گل
لیک جو بھر مشک بہتر ہے کہ ایک تودہ مٹی کا

حذر کن ز نادان ده مرده گوی
اوس بیوقوف سے جو دس بات بیہودہ کہے پرہیز چاہیے

چو دانا یکی گوی و پرورده گوی
عقلمندون کیطرح ایک ایسی بات کہ کہ معقول ہو

صد انداختی تیر و هر صد خطاست
سو تیر لگائے اور سب ادھر ادھر خالی گئے

اگر هوشمندی یک انداز راست
بس اگر تو عقلمند ہو تو سنبھال کے ایک تیر سیدھا لگا

چرا گوید آن چیز در خفیه مرد
عقلمند ایسی بات پوشیدہ کیون زبان سے نکالے

که گر فاش گردد شود روی زرد
کہ اگر ظاہر ہوجاے تو ندامت حاصل ہو

مکن پیش دیوار غیبت بسی
دیوار کے آگے بھی کسیکی غیبت نکر

بود کز پسش گوش دارد کسی
کہ شاید اوسکے پیچھے کوئی سنتا ہو

درون دلت شهربندست راز
دل کا جو قلعہ راز کا قیدخانہ ہے

نگر تا نبیند در شهر باز
جب تو نے اسے کہدیا یعنے چھوڑ دیا پھر قید مین نہیں آسکتا

ازان مرد دانا دہان دوختست
مرد عاقل اسی سبب سے زبان بند کیے اسے خاموش رہتا ہی
کہ بیند کہ شمع از زبان سوختست
کیونکہ دیکھتا ہے زبان نکالنے سے شمع جلائی جاتی ہے

## حکایت در حفظ اسرار

قصہ راز کا نگاہ رکھنا

تکش با غلامان یکی راز گفت
تکش نے اپنے غلامون سے راز کی بات کہی
کہ این را نباید بکس باز گفت
کہ اسکو خبردار کسی سے دوہرانا نہین

بسالے نیامد ز دل بر دہان
وہ راز برسون زبان پر نہ آیا
بیک روز شد منتشر در جہان
مگر ایکدن مین تمام جہان مین مشہور ہوگیا

بفرمود جلاد را بے دریغ
جلاد کو حکم کیا کہ بلا رو و رعایت
کہ بردار سرہای اینان بہ تیغ
تلوار سے انکا سر کاٹ لے

یکی زان میان گفت و زنہار خواست
ایک شخص نے اونمین سے شفاعت چاہی اور یہ بات کہی
مکش بندگان کاین گناہ از تو خاست
غلامون کو قتل مکر کہ یہ تیرا قصور ہے

تو اول نبستی کہ سرچشمہ بود
تونے جب سرچشمہ یعنے سوتا تھا تو بند نہ کیا
چو سیلاب شد پیش بستن چہ سود
جب سیلاب ہوگیا بند باندھنے سے کیا فائدہ

تو پیدا مکن راز دل بر کسے
تو خود ہی راز دل کسی سے نکہہ
کہ او خود بگوید بر ہر کسے
تاکہ وہ اوسکو ہر شخص سے بیان کرے

جواہر بگنجینہ داران سپار
جواہر خزانچیوان کے سپرد کر
ولے راز را خویشتن پاس دار
مگر راز کو اپنی ہی حفاظت مین رکھ

سخن تا نگوئی بر او دست ہست
بات جبتک زبان سے نہین نکلتی اوسوقت تک اختیار ہی
چو گفتہ شود یابد او بر تو دست
اور جب زبان سے نکلی اوسوقت تو اوسکے اختیار مین ہی

سخن دیو بندیست در چاہ دل
راز گویا دل کے کنوے مین دیو قید ہے
بالای کام و زبانش مہل
اوسکو تالو اور زبان پر نہ آنے دے

توان باز دادن رہ نرہ دیو
کیونکہ دیو قیدی کا چھوڑ دینا تو آسان ہے
ولی باز نتوان گرفتن بریو
مگر دو فریب پھر اوسے گرفتار نہین کرسکتے

تو دانی کہ چون دیو رفت از قفس
تو خوب جانتا ہی کہ شیطان پنجرے سے رہا ہوکے
نیاید بلا حول کس باز پس
پھر کسیکے لا حول یعنے افسون سے پھر نہین آسکتا

یکی طفل بردارد از رخش بند
ایک بچہ رخش یعنے رستم کے گھوڑے کی رسی کھولدیتا ہے
نیاید بصد رستم اندر کمند
مگر سو رستم کی طاقت سے کمند مین نہین پھنس سکتا

مگوی آنکه گر بر ملا اوفتد
ایسی بات نہ کہہ کہ اگر وہ ظاہر ہو جاوے
وجودی از آن در بلا اوفتد
کسیکی جان پر بلا نازل ہو یعنے صدمہ پہونچے

بدهقان نادان چه خوش گفت زن
گنوار بیوقوف سے اوسکی بی بی نے کیا اچھی بات کہی
بدانش سخن گوی یا دم مزن
معقول بات کہہ ورنہ خاموش رہ

## حکایت سلامت جاهل در حجاب خاموشی

قصہ۔ خاموشی کے پردے مین جاہلون کی سلامتی ہے

یکی خوب خلق و خلق پوش بود
ایک نیکخو اور کہنہ لباس تھا
که در مصر یک چند خاموش بود
جو ملک مصر مین تھوڑے دنون تک نہین بولتا تھا

خردمند مردم ز نزدیک و دور
نزدیک اور دور کے عقلمند اوسکے پاس جمع ہوتے
بگردش چو پروانه جویان نور
جیسے پروانہ روشنی کی تلاش مین

تفکر شبی بر دل خویش کرد
ایک روز وہ اپنے دل مین سوچا
که پوشیده زیر زبانست مرد
کہ انسان اپنی زبان سے چھپا رہتا ہے

اگر من چنین سر بجود دربرم
اگر مین اسیطرح سر جھکائے رہونگا
چه دانند مردم که دانشورم
تو لوگ مجھے کب عقلمند جانینگے

سخن گفت و دشمن بدانست و دوست
پس اوسنے باتین کی اور دوستون اور دشمنون کو
که در مصر نادان تر از وی هوست
کہ ملک مصر مین کوئی اوس سا ایسا بیوقوف نہین

حضورش پریشان شد و کار زشت
اوسکی محفل پریشان اور کام خراب ہوا
سفر کرد و بر طاق مسجد نبشت
پس وہان سے چلا گیا اور یہ مسجد کی محراب پر لکھدیا

در آئینه گر خویشتن دیدمی
آئینہ مین اگر مین اپنی صورت دیکھ لیتا یعنے تامل کرتا
به بیدانشی پرده ندریدمی
تو بیوقوفی سے اپنا عیب نہ ظاہر کرتا

چنین زشت از آن پرده بر داشتم
اس بدصورتی پر یہ سمجھکے مین نے پردہ اوٹھایا یعنے
که خود را نکو روی پنداشتم
کہ مین نے اپنے آپکو خوبصورت جانا تھا

کم آواز را باشد آوازه تیز
کم سخن کی شہرت زیادہ ہوتی ہے
چو گفتی و رونق نماندت گریز
جب تونے گفتگو کی اور لطف نہ حاصل ہوا

ترا خامشی ای خداوند هوش
اے ہوشیار خاموشی تیرے واسطے باعث عزت کا ہے
وقارست و نااهل را پرده پوش
اور جاہل کی پردہ پوش یعنے عیب چھپانیوالی ہے

اگر عالمی هیبت خود مبر
اگر تو عالم ہے تو اپنی ہیبت نہ کھو
وگر جاهلی پرده خود مدر
اور اگر تو جاہل ہے تو پردہ نہ پھاڑ یعنے عیب ظاہر کر

ضمیر دل خویش منمای زود
راز اپنے دل کا جلد نہ ظاہر کر اے بیوقت و محل ہو
که هرگه که خواهی توانی نمود
کیونکہ ہر وقت اوسکے ظاہر کرنیکا اختیار ہے

ولیکن چو پیدا شود راز مرد
مگر جب مرد کا راز ظاہر ہو جاتا ہے
بکوشش نشاید نهان باز کرد
تو کیسی ہی کوشش کیجائے مگر چھپ نہیں سکتا

قلم سر سلطان چه نیکو نهفت
قلم نے بادشاہی راز کیا اچھی طرح چھپایا ہے
که تا کارد بر سر نبودش نگفت
کہ جب تک سر پر چھری نہیں چلی نہیں بتاتا

بهائم خموشند و گویا بشر
چارپایہ چپ ہیں اور انسان گویا ہے
پراگنده گوی از بهائم بتر
واہیات بکنے والا چارپایوں سے بھی بدتر ہے

چو مردم سخن گفت باید بهوش
آدمی کی طرح ہوشیاری سے باتیں کرنا چاہیے
وگرنه شدن چون بهائم خموش
نہیں تو چارپایوں کیطرح خاموش ہو رہنا

بنطق است و عقل آدمیزاده فاش
گویائی اور عقل کے سبب انسان مشہور ہوا ہے
چو طوطی سخنگوی نادان مباش
پس طوطے کیطرح گویا مرد نادان نہ بن

## حکایت

قصہ

یکی ناسزا گفت در وقت جنگ
ایک شخص نے لڑائی میں لوگونکو گالیاں دین
گریبان دریدند وی را بچنگ
پس لوگوں نے اوسکا گریبان پکڑ کے پھاڑ ڈالا

قفا خورده عریان و گریان نشست
گدی کھائے اور ننگا بیٹھا روتا تھا
جهاندیده‌ گفتش ای خودپرست
ایک جہاندیدہ نے اوسکو سمجھایا کہ اے نادان

چو غنچه گرت بسته بودی دهن
اگر کلی کیطرح تیرا منہ بند رہتا
دریده ندیدی چو گل پیرهن
تو اپنا پیراہن تو گلاب کی طرح پھٹتا نہ پاتا

سراسیمه گوید سخن بر گزاف
پریشان واہیات باتیں بکتا ہے
چو طنبور بی مغز بسیار لاف
جیسے بیمغز طنبور بہت لاف گوئی کرتا ہے

نبینی که آتش زبانست و بس
نہیں دیکھا کہ آگ کی صرف زبان ہی زبان ہے
به آبی توان کشتنش در نفس
پس فوراً اوسے پانی سے بجھا دیتے ہین

اگر هست مرد از هنر بهره ور
اگر مرد صاحب ہنر ہے
هنر خود بگوید نه صاحب هنر
تو اوسکا ہنر خود بیان کریگا نہ کہ صاحب ہنر خود کہے

اگر مشک خالص نداری مگوی
اگر تیرے پاس مشک خالص نہو اوسکی تعریف نہ کر
گرت هست خود فاش گردد ببوی
اور جو خالص ہے تو خوشبو سے آپ ظاہر ہو جائیگا

**بسوگند گفتن که زر مغربیست**
قسم کھا کے کہنا سونا خالص ہی

**چہ حاجت محک خود بگوید که چیست**
کیا ضرورت ہو کسوٹی خود بیان کردیگی جیسا ہوگا

**بگویند ازین حرف گیران هزار**
اسیطرح عیب جو ہزار باتین بناتے ہونگے

**که سعدی نه اهلست و آمیزگار**
کہ سعدی مین اہلیت ولیاقت نہین نہ موافقت وظرافت ہی

**روا باشد ار پوستینم درند**
مجہپر اگر ایسی طعنہ زنی کرین تو بہتر ہے

**که طاقت ندارم که مغزم برند**
کیونکہ مجہہ ایسی قوت نہین کہ امیر ابیہودہ باتون سے

## حکایت
قصہ

**عضد را پسر نیک رنجور بود**
عضد الدولہ دیلمی بادشاہ شیراز کا ایک پیارا بیٹا بیمار تھا

**شکیب از نهاد پدر دور بود**
اوسکے باپ سے صبر نہین ہوسکتا تھا

**یکی پارسا گفتش از روی پند**
ایک پرہیزگار نے اوسے نصیحت کی اور سمجھایا

**که بگذار مرغان وحشی ز بند**
کہ وحشی چڑیون کو چھوڑ دے

**قفسهای مرغ سحرخوان شکست**
جو چڑیان خوش آواز صبح کو چہچہاتی تہین انکو پنجرے سے توڑ دیگئے

**که در بند ماند چو زندان شکست**
جب قیدخانہ ٹوٹا تو کون قید مین رہ سکتا ہے یعنے اڑ گئین

**نگهداشت بر طاق بستانسرای**
خانہ باغ کے محل مین رکھ لیا

**یکی نامور بلبل خوش سرای**
ایک نامور بلبل خوش آواز کو

**پسر صبحدم سوی بستان شتافت**
اوسکا لڑکا صبح کو جب باغ مین گیا

**جز آن مرغ بر طاق ایوان نیافت**
محل کے طاق پر سوائے اوس بلبل کے اور کوئی نہ پایا

**بخندید کای بلبل خوش نفس**
اوسنے ہنس کے کہا کہ اے بلبل خوش آواز

**تو از گفت خود مانده در قفس**
تو گرفتار رہی اپنی صدا کے باعث

**ندارد کسی با تو ناگفته کار**
جبتک تیری بات ہی کوئی بات نہین نکلتی کسیکو کچھ غرض نہین

**ولیکن چو گفتی دلیلش بیار**
مگر جب زبان سے نکلے تو اوسکی دلیل ضرور دینا چاہیے

**چو سعدی که چندی زبان بسته بود**
جیسے سعدی کہ تھوڑے دنتک خاموش تھا

**ز طعن زبان آوران رسته بود**
تو شاعرون کی طعنہ زنی سے بچا ہوا تھا

**کسی گیرد آرام دل در کنار**
وہ شخص آرام دل سے بغلگیر ہوگا یعنے اوسکو آرام ملیگا

**که از صحبت خلق گیرد کنار**
جو خلق کی صحبت سے علحدہ ہو

**مکن عیب خلق ای خردمند فاش**
اے عقلمند خلق کا عیب ظاہر نہ کر

**بعیب خود از خلق مشغول باش**
بلکہ اپنا عیب خلق سے سنتا رہ

چو باطل سرایند مگمار گوش | چو بی ستر بینی بصیرت بپوش
اگر جھوٹھ بولین تو کان نہ لگا | اگر برہنہ یعنے پر عیب دیکھ تو آنکھین بند کرلے

## حکایت
قصہ

شنیدم کہ در بزم ترکان مست | مریدی دف و چنگ مطرب شکست
مین نے سُنا ہے کہ مست عاشقون کی مجلس مین | ایک مرید نے دف و چنگ توڑ ڈالا
چو چنگش کشیدند حالی بموی | غلامان و چون دف زدندش بروی
فوراً چنگ کی طرح اوسکے بال پکڑکے کھینچا | مریدون نے دف کی طرح اوسکے منہ پر تھپڑ مارے
شب از درد چوگان و سیلی نخفت | دگر روز پیرش بتعلیم گفت
رات بھر گھونسون کی اور تھپڑون کے درد سے نیند نہ آئی | دوسرے دن اوسکے پیر نے نصیحت کی راہ سے سمجھایا
نخواہی کہ باشی چو دف روی ریش | چو چنگ ای برادر سر انداز پیش
اگر تو دف کی طرح اپنا منہ تھپڑون سے زخمی نہین چاہتا | تو چنگ کی طرح سر جھکائے رہ یعنے خاموش رہ

## مثل
کہاوت

دو کس گرد دیدند و آشوب و جنگ | پراگندہ نعلین و پرندہ سنگ
دو آدمیون نے غبار اور شور اور غوغا لڑائی کا دیکھا | جوتیان اور پتھر ایک دوسرے پر پھینکتے ہوے
یکی فتنہ دید از طرف بر شکست | یکی در میان آمد و سر شکست
ایک شخص فساد دیکھکے وہان سے علیحدہ ہوگیا | ایک درمیان مین پھر بچا اور سر پھوڑوایا
کسی خوشتر از خویشتن دار نیست | کہ با خوب و زشت کسش کار نیست
جو شخص اپکو حفاظت مین رکھے اوس سے کوئی اچھا نہین | کہ کسیکی بھلائی برائی سے اوسے کچھ واسطہ نہین
ترا دیدہ در سر نہادند و گوش | دہن جای گفتار و دل جای ہوش
تیرے سر مین آنکھ اور کان دئیے ہین | باتین کرنے کو منہ اور سمجھنے کو دل
مگر باز دانی نشیب از فراز | نگوئی کہ این کوتہ است آن دراز
اسواسطے کہ تو زمانہ کا نشیب و فراز سمجھے | بیہودہ اندر بانی درازی سے تو کسیکو چھوٹا اور کسیکو بڑا نہ بتائے

## حکایت در معنی راحت خاموشی و آفت بسیار سخنی
قصہ۔ خاموشی سے آرام اور بک بک مین آفت کے بیان مین

چنین گفت پیری پسندیدہ ہوش | خوش آید سخنہای پیران بگوش
ایک بڈھے نیک عقل نے کیا اچھی بات کہی | بڈھون کی باتین بھی کیا اچھی معلوم ہوتی ہین

که در هند رفتم بکنجی فراز
کہ ملک ہند مین ایک گوشہ مین گیا تھا
چه دیدم چو یلدا سیاهی دراز
کیا دیکھتا ہون کہ اوس شب تاریک کیطرح ایک سیہ فام

در آغوش او دختری چون قمر
پایا صورت آغوش مین ایک لڑکی تھی
فرو برده دندان بلبهاش در
اور اسکے لبون پر دانت لگائے اسے اختلاط کرتا تھا

چنان تنگش آورده اندر کنار
اسے خوب تنگ دبوچے ہوئے ہم آغوش تھا
که پنداری اللیل یغشی النهار
کہ معلوم ہوتا کہ رات نے دن کو چھپایا

مرا امر معروف دامن گرفت
حکم شرع میرا دامنگیر ہوا یعنی یکبارگی خلاف شرع
فضول آتشی گشت و در من گرفت
بیفائدہ میرے دل مین غصہ کی آگ بھڑک اوٹھی

طلب کردم از پیش و پس چوب و سنگ
ادھر اودھر سے یعنی لکڑی اور پتھر اوٹھائے
که ای ناخدا ترس بی نام و ننگ
اور کہا کہ اے ناخدا ترس بیشرم و بےحیا

بتشنیع و دشنام و آشوب و زجر
ملامت اور گالیون اور شورا اور تنبیہ سے
سپید از سیه فرق کردم چو فجر
مین نے سفید کو سیاہ سے مثل صبح کے علیحدہ کردیا

شد آن ابر ناخوش ز بالای باغ
اوس باغ سے اسطرح کالی گھٹا نکلی
پدید آمد آن بیضه از زیر زاغ
جیسے زاغ کے نیچے سے انڈا نکل آتا ہے

ز لاحولم آن دیو هیکل بجست
میری لاحول سے وہ شیطان کی صورت بھاگ گیا
پری پیکر اندر من آویخت دست
اوس پری پیکر نے میرا دامن پکڑ لیا

که ای زرق سجاده ازرق پوش
کہ اے مصلے کے دغاباز نیلے رنگ کا لباس پہنے ہوے
سیه کار دنیا خر دین فروش
بدکار دین بیچ کے دنیا لینے والے

مرا عمر با دل ز کف رفته بود
عمر گذر گئی کہ میرا دل دیوانہ
برین شخص و جان بر وی آشفته بود
اوس شخص پر تھا اور اسپر جان جاتی تھی

کنون پخته شد لقمهٔ خام من
اب میرا لقمہ خام پک کے تیار تھا
که گرمش بدر کردی از کام من
ناگاہ اوس گرم لقمہ کو تونے میرے منھ سے نکال لیا

تظلم بر آورد و فریاد خواند
زار نالے کرکے فریاد کی
که شفقت بر افتاد و رحمت نماند
کہ ہائے دنیا سے شفقت اور رحمت اوٹھ گئی

نماند از جوانان کسی دستگیر
کوئی جوان میرا مددگار نہین ہوتا
که بستاندم داد ازین مرد پیر
جو اس بڈھے سے میرا عوض لے

که ترسش نیاید ز پیری همی
کہ اوسکو اس بڑھاپے مین شرم نہین آتی
زدن دست در ستر نامحرمی
کسی نامحرم کے ستر پر ہاتھ لگانے سے

همی کرد فریاد دامن بچنگ
وہ دامن پکڑے ہوئے یہی فریاد کرتی تھی

مرا مانده سر در گریبان ز ننگ
مین شرم سے سر گریبان مین جھکائے تھا

برون رفتم از جامه در دم چو سیر
لہسن کیطرح مین فوراً لباس سے باہر ہو گیا

که ترسیدم از زجر برنا و پیر
اسوجہسے کہ مجھے جوان اور بڈھونکی تنبیہ کا خوف تھا

برهنه دوان رفتم از پیش زن
عورت کے سامنے سے ننگا بھاگا

که در دست او جامه بهتر که من
کیونکہ میرا لباس اوسکے ہاتھ مین بہتر تھا نہ کہ مین

پس از مدتی کرد بر من گذار
ایک مدت کے بعد میرے پاس آئی

که میدانیم گفتمش زینهار
کہ تو مجھے پہچانتا ہے مین نے کہا ہان تجھسے خدا کی پناہ

که من توبه کردم بدست تو بر
کہ مین نے تیرے باعث توبہ کی تھی

که گرد فضولی نگردم دگر
کہ آیندہ فضول باتون کے پاس نہ جاؤنگا

کسی را نیاید چنین کار پیش
اوس شخص کو ایسا کام نہین پڑتا ہے

که عاقل نشیند پس کار خویش
جو اپنے کام یعنے فکر سے غافل رہے مینے اپنے کام سے کام

ازین شنعت این پند بر داشتم
اس ملامت سے مجھے یہ نصیحت ہوئی

دگر دیده نادیده انگاشتم
کہ آیندہ دیکھے ہوکو نادیدہ سمجھا یعنے اوس سے چشم پوشی کی

گرت عقل و رایست و تدبیر و هوش
اگر تیری عقل و رائے اور تدبیر اور ہوش درست ہون

چو سعدی سخن گوی ورنه خموش
تو سعدی کیطرح تو بھی نصیحت کر ورنہ خاموش رہ

## حکایت در فضیلت ستر پوشی

قصہ پردہ پوشی کی فضیلت مین

یکی پیش داؤد طائی نشست
ایک شخص داؤد طائی کے پاس آکے بیٹھا

که دیدم فلان صوفی افتاده مست
اور کہا کہ مین نے فلانے صوفی کو نشہ مین مست دیکھا

قی آلوده دستار و پیراهنش
کثرت شرابخواری سے اوسکی پگڑی اور پیراہن قے آلودہ تھا

گروهی سگان حلقه پیرامنش
بہت سے کتے اوسکے گرد حلقہ باندھے ہوئے

چو فرخنده خوی این حکایت شنید
جب اوس مبارک خو نے یہ ذکر سنا

ز گوینده ابرو بهم در کشید
اوس کہنے والے پر تیوری چڑھائی

زمانی بر آشفت و گفت ای رفیق
تھوڑی دیر تک پریشان رہا اور کہا اے دوست

بکار آید امروز یار شفیق
یار وفادار اسی دن کام آتے ہین

برو زان مقام شنیعش بیار
جا اور وہ بد مقام سے ایسے بیتاب کو اوٹھا لا

که در شرع نهی ست و بر خرقه عار
کیونکہ شرع مین شرابخواری حرام اور فقیر دن

**به پشتش برآور چو مردان که مست**
جوان مردون کی طرح اوسکو اپنی پیٹھ پر لادلے کہ مست

**عنان طریقت ندارد بدست**
طریقت کی باگ اختیار مین نہین رکھتا اور راہ سے نہین چل سکتا

**نیوشنده شد زین سخن تنگدل**
سننے والا اس بات سے ملول ہوا

**بفکرت فرورفت چون خر بگل**
فکر سے ششدر تھا جیسے کیچڑ مین گدھا

**نه یارا که فرمان نگیرد بگوش**
نہ ایسی قدرت تھی کہ داؤد کا حکم نہ مانتا

**نه رغبت که مست اندر آرد بدوش**
نہ رغبت تھی کہ اوس مست کو پیٹھ پر لادتا

**زمانے به پیچید و درمان ندید**
تھوڑی دیر تک سوچا کیا اور کوئی علاج نہ دیکھا

**ره سرکشیدن ز فرمان ندید**
اور داؤد کے حکم سے انحراف کی مجال نہوئی

**میان بست و بی اختیارش بدوش**
کمر باندھی اور کراہت کے ساتھ اوسے پیٹھ پر

**در آورد و شهری برو عام جوش**
اور خلق کا گرد اوسکے ہجوم تھا

**یکی طعنه میزد که درویش بین**
ایک طعنہ زنی کرتا تھا کہ ذرا اس فقیر کو تو دیکھ

**زهی پارسائی و تقوی و دین**
واہ کیا پارسائی اور پرہیزگاری اور دینداری ہے

**یکی صوفیان بین که می خورده اند**
کوئی کہتا کہ ان صوفیون کو دیکھو کہ شراب پی ہے

**مرقع به سیکی گرو کرده اند**
خرقہ شراب مثلث پینے کے واسطے رہن کیا

**اشارت کنان این و آن را بدست**
اسے اور اوسے ہاتھ کے اشارے سے بتاتے تھے

**که این سرگرانست و آن نیم مست**
کہ یہ بالکل بیہوش اور وہ نیم مست ہے

**بگردن بر از جور دشمن حسام**
دشمن کے ظلم کی تلوار گردن پر چلنا

**به از شنعت شهر و جوش عوام**
شہر والون کی ملامت اور طعنہ زنی خلق سے بہتر ہے

**بلا خورد و روزی بمحنت گذاشت**
تکلیف اور رنج کی برداشت کی اور تمام دن گزری

**بناکام بردش بجائیکه داشت**
ناچار جہان لیجانا تھا پہونچایا

**شب از شرمساری و فکرت نخفت**
اوسے تمام رات ندامت اور فکر سے نیند نہ آئی

**بخندید طائی دگر روز و گفت**
داؤد طائی نے دوسرے روز ہنس کے کہا

**مریز آبروے برادر بکوے**
کسی کوچہ مین تو کسی بھائی کی آبرو نہ برباد کر

**که دهر ت بریزد بشهر آبروے**
تاکہ زمانہ تمام شہر مین تجھے بے آبرو نکرے

## حکایت

قصہ

**بد اندر حق مردم نیک و بد**
بدی نیک اور بد آدمی کے حق مین یعنے غیبت

**مگو ای جوانمرد صاحب خرد**
اے جوانمرد عقلمند کبھی نہ کر

بقیہ حاشیہ صفحہ ۲۲۸
[illegible]

که بد مرد را خصم خود میکنی
بمرد کی غیبت سے گویا اوسے اپنا دشمن بناتا ہی

وگر نیکمردست بدمی کنی
اور اگر نیکمرد ہی تو غیبت گویا اپنے حق مین بدی کرتا ہے

ترا هر که گوید فلان کس بدست
اگر تجھسے کوئی شخص کہے کہ فلان شخص برا ہی

چنین دان که در پوستین خودست
ایسا سمجھنا چاہیے کہ اپنا عیب خود ظاہر کرتا ہے

که فعل فلان را بباید بیان
اسواسطے کہ جسکو وہ کہتا ہی اوسکی دلیل بھی چاہیے

وزین فعل بدمے ترا بد عیان
اور اس سے برے فعل کا ظاہر ہوتا ہی

به بد گفتن خلق چون دم زدی
اگر تو خلق کی بدگوئی کیواسطے دم مارتا ہے یعنے زبان ہلاتا ہے

اگر راست گولی سخن هم بدے
پس اگر سچ بات بھی کہتا ہی تو بھی برا ہی

## حکایت

قصہ

زبان کرد شخصی بغیبت دراز
ایک شخص نے کسی پر زبان درازی کی یعنے غیبت کی

بدو گفت دانندهٔ سرفراز
اوس سے ایک عقلمند عزت دار نے کہا

که یاد کسان پیش من بد مکن
کہ لوگون کو میرے سامنے برائی سے نہ یاد کر

مرا بدگمان در حق خود مکن
اور مجھے اپنے حق مین بدگمان نہ کر

گرفتم ز تمکین او کم بود
مین نے مانا کہ اوسکی عزت کم ہو گئی

نخواهد بجاه تو اندر فرود
مگر اس سے تیری بھی عزت نہ بڑھ جائیگی

## حکایت

قصہ

کسی گفت و پنداشتم طیبت ست
ایک شخص نے مجھسے بیان کیا کہ مگر مین اوسے

که دزدی بسامان تر از غیبت ست
ہنسی سمجھا کہ غیبت سے تو چوری اچھی ہے

بدو گفتم ای یار آشفته هوش
مین نے اوس سے کہا کہ اے یار پریشان عقل

شگفت آمد این داستانم بگوش
اس بات کے سننے سے مجھے تعجب ہوا

بناراستی در چه بینی بهی
چوری مین تونے کیا خوبی پائی

که بر غیبتش مرتبت می نهی
جو اوسکو غیبت سے بہتر سمجھا ہے

بلی گفت دزدان تهور کنند
اوسنے کہا ہان اس سبب سے افضل ہے کہ چور بہادری کرتے ہین

ببازوی مردی شکم پر کنند
اور قوت بازو یعنے جوانمردی سے پیٹ بھرتے ہین

نه غیبت کن ناسزاوار مرد
نہ مثل غیبت کرنے والے نالائقون کے

که دیوان سیه کرد و چیزی نخورد
مفت و بیکار نامۂ اعمال سیاہ کرتے یعنی گنہگار ہوتے

## حکایت

تتمہ

مرا در نظامیہ ادرار بود
مدرسہ نظامیہ مین میرا وظیفہ مقرر تھا

شب و روز تلقین و تکرار بود
دن رات درس تدریس اور بحث رہتی تھی

مر استاد را گفتم اے پر خرد
ایک روز مین نے اپنے استاد سے کہا کہ اے دانشمند

فلان یار بر من حسد مے برد
فلان دوست مجھپر حسد کرتا ہے

چو من داد معنی دہم در حدیث
جب مین فصاحت اور اچھی طرح حدیث کے مطالب حل دیتا ہون

بر آید بہم اندرون خبیث
تو اوس خبیث کا دل برہم ہو جاتا ہی اسے حسد کرتا ہے

شنید این سخن پیشوای ادب
اوس پیشوا ے ادب یعنی سردار مدرسہ نے یہ بات سُنی

بتندی بر آشفت و گفت ای عجب
غصہ سے خفا ہو کے کہا کہ تعجب ہی

حسودی پسندت نیاید ز دوست
جب تجھکو دوست کا حسد گوارا نہین

ندانم کہ گفتت کہ غیبت نکوست
نہ معلوم اکسنے تجھے بتایا ہی کہ غیبت اچھی ہی

گر او راہ دوزخ گرفت از خسی
اگر وہ کمینگی یعنے حسد سے دوزخ کی راہ چلا

ازین راہ دیگر تو در وی رسی
تو اس دوسری راہ یعنے غیبت سے وہان پہونچیگا

## حکایت

تتمہ

کسی گفت حجاج خونخوارہ ایست
کسی نے کہا کہ حجاج ظالم ہے

دلش ہمچو سنگ سیہ پارہ ایست
اوسکا دل سیاہ ہی پارۂ سیاہ سنگ کیطرح

نترسد ہمی ز آہ و فریاد خلق
وہ آہ اور فریاد خلق سے نہین ڈرتا

خدایا تو بستان از و داد خلق
اے خدا تو اوس سے خلق کی داد لے

جہاندیدۂ پیر دیرینہ زاد
ایک بڈہے سن رسیدہ اور جہاندیدہ نے

جوان را یکے پند پیرانہ داد
اوس جوان کو بزرگون کیطرح ایک نصیحت کی

کز و داد مظلوم مسکین او
کہ اوس سے عوض اون غریب اور مظلومون کا لینگے

بخواہند و از دیگران کین او
اور لوگون سے اوسکی عداوت کا

تو دست از وی و روزگارش بدار
تو اوس سے اور اوسکی حکومت سے ہاتھ اوٹھا لے

کہ خود زیر دستش کند روزگار
کہ زمانہ اوسے خود زیر دست کریگا

نہ بیداد ازو و بہرہ مند آمدم
نہ اوسکا ظلم مجھے اچھا معلوم ہوا

تو نیز از تو غیبت پسند آمدم
نہ تیری غیبت مجھے پسند آئی

بدوزخ برد مدبری را گناه
اوس بدبخت کو گناہ دوزخ تک پہونچاتا ہی

که پیمانه پر کرد و دیوان سیاه
کہ پیمانہ پر اور نامۂ اعمال سیاہ ہوتے ہین

دگر کس بغیبت پیش می دود
اور غیبت کرنے والا بھی اوسکے پیچھے ہوتا ہے

مبادا که تنها بدوزخ رود
مبادا کہ وہ اکیلا دوزخ مین جاے

## حکایت
قصہ

شنیدم که از پارسایان یکی
مین نے سنا ہی کہ پارسایون مین سے ایک شخص

بطیبت بخندید با کودکی
خوش طبعی سے ایک لڑکے سے ہنسا

دگر پارسایان خلوت نشین
اور پارسا خلوت نشین

بغیبش فتادند در پوستین
غائبانہ اوسپر عیب جوئی کرنے لگے

باخر نماند اینحکایت نهفت
آخر کو یہ بات چھپی نہ رہی

بصاحب نظر باز گفتند و گفت
اوس پارسا سے بھی لوگون نے بیان کیا اور اوسنے یہ جواب دیا

مدر پرده بر یار شوریده حال
پریشان حال دوستون کی عیب جوئی اور غیبت نہ کر

نه طیبت حرامست و غیبت حلال
اسوجہ سے خوش طبعی حرام نہین نہ غیبت حلال ہے

## حکایت
قصہ

بطفلی درم رغبت روزه خاست
لڑکپن مین میرے دل مین آیا کہ روزہ رکھون

ندانستمی چپ کدامست و راست
جب مین بالکل نادان تھا داہنا بایان کہ کونسا ہے یہ بھی نہین جانتا تھا

یکی عابد از پارسایان کوی
محلے کے پارسایون سے ایک عابد

همی شستن آموختم دست و روی
مجھے وضو کرنا سکھاتا تھا

که بسم الله اول بسنت بگوی
کہ اول بسم اللہ الرحمن الرحیم پڑھنا

دوم نیت آور سوم کف بشوی
دوسرے نیت کرنا تیسرے ہاتھ دھونا

پس آنگه دهن شوی و بینی سه بار
اوسکے بعد تین کلی کرنا پھر تین بار نتھنون مین پانی چھوڑنا

مناخر بانگشت کوچک بخاره
اور بائین چھنگلیا سے نتھنے صاف کرنا

بسبابه دندان پیشین بمال
کلمہ کی انگلی سے اگلے دانت صاف کر

که نهیست در روزه بعد از زوال
کیونکہ مسواک کرنا روزہ مین بعد دوپہر کے منع ہے

وز آن پس سه مشت آب بر روی زن
اوسکے بعد تین بار منھ پانی سے تر کر

ز رستنگه موی سر تا ذقن
اسطرح کہ سر کے بال کی جڑ سے ٹھوڑی تک سب دھوجاے

دگر دستها تا بمرفق بشوی
پھر کہنی تک ہاتھ دھو
ز تسبیح و ذکر آنکه دانی بگوی
اور جو تسبیح اور دعا تجھے آتی ہیں پڑھا کر

دگر مسح سر بعد ازان غسل پای
پھر مسح کرنا تمام سر کا اور ٹخنوں تک پیر دھونا
همینست ختمش بنام خدای
بس وضو اسی کا نام ہے اور سے دعا پر ختم کر

کس از من ندارد درین شیوه به
پھر کہا کہ یہ طریقہ مجھ سے بہتر کوئی نہیں جانتا
نه بینی که فرتوت شد پیر ده
تو نہیں جانتا کہ اس گاؤں کا بڈھا یعنی قاضی بہت بڈھا ہوا

شنید این سخن ده خدای قدیم
اس محلہ کے قدیم رئیس نے جب یہ بات سنی
بشورید و گفت ای خبیث رجیم
بہت غصہ ہو کے کہا کہ پلید مردود

نه مسواک در روزه گفتی خطاست
تو نے مسواک کرنا روزہ میں منع کیا ہی بوجہ خون نکلنے کے
بنی آدم مرده خوردن رواست
مگر تیرے واسطے آدمی اور مردہ کھانا درست ہی

دهان گر ز ناگفتنیها بشست
پہلے منہ ایسی باتوں سے دھوای مسافر جو منہ میں لانیکے لائق نہیں
بشوی که از خوردنیها بشست
کیونکہ کھانیکے بعد کون منہ نہیں دھو ڈالتا ہے

کسے را که نام آمد اندر میان
جس شخص کا نام منہ سے نکلے
به نیکوترین نام و نعتش بخوان
اچھی طرح سے تعریف کے ساتھ اوسے یاد کر

چو همواره گوئے که مردم خرند
اگر تو ہمیشہ آدمیوں کو گدھا بنایا کرے گا
مبر ظن که نامت چو مردم برند
تو کبھی یہ گمان نہ کرنا کہ آدمیونکی طرح لوگ تمہارا نام لین

چنان گوی سیرت بکوی اندرم
محلہ میں میری عادتوں کو اسطرح بیان کر
که گفتن توانے بروی اندرم
جسطرح میرے منہ پر بیان کرسکتا ہو

وگر شرمت از دیدهٔ ناظرست
اور اگر تجھے ہمارے آنکھوں کا ملاحظہ اور شرم ہے
نه بی بصر غیب دان حاضرست
تو کچھ اندھا نہیں دیکھ لے خدا حاضر و ناظر ہے

نیاید همی شرمت از خویشتن
تجھے اپنے فعلوں سے شرم نہیں آتی ہی
کزو فارغ و شرم داری ز من
کہ تجھے خدا کا کچھ خوف نہیں اور مجھ سے شرماتا ہی

## حکایت
قصہ

طریقت شناسان ثابت قدم
چند عارف بات کے دھنی
بخلوت نشستند چندی بهم
تھوڑے سے دنوں تک اکٹھا گوشہ میں رہے

یکے زانمیان غیبت آغاز کرد
ایک شخص نے اونمیں سے غیبت شروع کی
در ذکر بیچارهٔ باز کرد
کسی غریب کے ذکر کا دروازہ کھولا

کسی گفتش ای یار شوریده رنگ
کسی نے اوس سے کہا کہ اے یار دیوانہ وضع
تو هرگز غزا کردهٔ در فرنگ
تو نے کبھی فرنگ یعنی نصارىٰ پر جہاد کیا ہی

بگفت از پس چار دیوار خویش
کہا اپنے گھر کی چار دیواری سے
همه عمر ننهاده ام پای پیش
مین نے کبھی قدم باہر نہین نکالا

چنین گفت درویش صادق نفس
اوس فقیر سچے دل نے یہ بات کہی
ندیدم چنین بخت برگشته کس
کہ تیری طرح مین نے کوئی بدبخت نہین دیکھا

که کافر ز پیکارش ایمن نشست
کہ کافر اوسکی لڑائی سے نڈر رہا
مسلمان ز جور زبانش نرست
مگر مسلمان اوسکی زبان کے ظلم سے نہ بچا

## حکایت

قصہ

چه خوش گفت دیوانهٔ مرغزی
کسی دیوانہ مرغز کے رہنے والے نے کیا اچھی بات کہی
حدیثی کزان لب بدندان گزی
کہ جسکی لذت وشیرینی پر لوگ ہونٹھ چاٹتے ہین

من ار نام مردم بزشتی برم
کہ اگر مین خلق کو بدنام کرون اے غیبت کرون
نگویم بجز غیبت مادرم
پس گویا اپنی مان کی غیبت کرتا ہون

که دانند پرورد گان خرد
اسوجہ سے کہ عقلمند جانتے ہین
که طاعت همان به که مادر برد
کہ عبادت وہی اچھی جسکا ثواب اوسکی مان کو ملے

رفیقی که غائب شد ای نیکنام
جو رفیق غائب ہو جاے
دو چیزست ازو بر رفیقان حرام
تو اوسکے بعد دو چیزین نیکنام رفیقون پر حرام ہین

یکی آنکه مالش بباطل خورند
ایک اوسکے مال کہا جانا
دوم آنکه نامش بزشتی برند
دوسرے اوسکو بدنام کرنا اے غیبت کرنا

هر آنکو برد نام مردم بعار
جو شخص کسیکو بدنام کرتا اے غیبت کرتا ہی
تو چشم نکوگوی ازوی مدار
اپنی تعریف کی تو کبھی اوس سے امید نرکھنا

که اندر قفای تو گوید همان
کہ تیرے بعد بھی ایسا ہی کہے گا
که پیش تو گفت از پس مردمان
جیسے تیرے سامنے اور لوگونکی غیبت کرتا ہی

کسی پیش من در جهان عاقلست
میری دانست مین تو وہ شخص عقلمند ہی
که مشغول خود در جهان غافلست
کہ اپنے عیبونپر خیال کرتا اور جہانکے عیبون سے چشم پوشی کرتا ہی

## حکایت

قصہ

کسی را شنیدم که غیبت رواست / چو زین درگذشتی چهارم خطاست

مین نے سنا ہی کہ تین آدمیونکی غیبت کرنا درست ہی / آگے اس سے چوتھے کی غیبت گناہ ہی

یکی پادشاه ملامت پسند / کزو بر دل خلق بینی گزند

ایک اوس بادشاہ کی جو نصیحت پسند ہو / کہ اوس سے خلق کے دل کو تکلیف ہو

حلالست ازو نقل کردن خبر / مگر خلق باشند ازو پر حذر

اوس سے اوسکے ظلم کا حال بیان کر دینا حلال ہی / تاکہ لوگ اوس سے ڈرتے رہین

دوم پرده بر بیحیائی متن / که خود میدرد پردهٔ خویشتن

دوسرے اوس بیحیائی کی عیب پوشی کرنا / جو اپنا پردہ خود پھاڑتا ہی خود اپنی عیب ظاہر کرتا ہو

ز حوضش مدار ای برادر نگاه / که او مے برافتد بگردن بچاه

اوسکے ڈوبنے کو اے بھائی گناہ نہ جاننا / اسوجہسے کہ وہ خود دیدہ دانستہ گردن کے بل کنوے مین گرتا

سوم کژ ترازوی ناراست گوی / ز فعل بدش هرچه دانی بگوی

تیسرے جھوٹے کی پھیر دار ترازو سے بدمعاملگی کا حال / جسقدر معلوم ہو بیان کردے

## حکایت

قصہ

شنیدم که دزدی درآمد ز دشت / بدروازهٔ سیستان برگذشت

مین نے سنا ہی کہ ایک ڈاکو جنگل سے آیا / اور شہر سیستان کے دروازے پے ہو کے نکلا

چو چیزی خرید او ز بقال کوی / ز ماکول و طعمیکه بایستش اوی

پس اوسنے کوئی چیز اوس محلہ کے بنیے سے مول لی / کھانے پینے کے واسطے جو اوسے درکار تھی

بدزدید بقال ازو نیم دانگ / برآورد دزد سیه کار بانگ

دکاندار نے اوسمین سے آدھا دانگ یعنے چھٹا حصہ درم کا کم دیا / تب وہ چور بدکار چلایا

خدایا تو شب رو بآتش مسوز / که ره میزند سیستانی بروز

کہ اے خدا تو چورونکو آگ مین جلا کر غارت کیا کر اب انکی کچھ قدر نہین رہی / اسوجہسے کہ اہل سیستان دن دہاڑے لوٹتے ہین

## حکایت

قصہ

یکی گفت با صوفی با صفا / ندانی فلانت چه گفت از قفا

ایک شخص نے کسی صوفی صافی یعنے صاف دلسے کہا / کہ تو نے سنا ہی فلان شخص نے پیٹھ پیچھے کیا کہا

بگفتا خموش ای برادر بخفت / ندانسته بهتر که دشمن چه گفت

کہا اے بھائی چاچپ ہو کے سو رہ / جو کچھ دشمن نے کہا اوسکا نہ جاننا ہی بہتر ہی

کسانی که پیغام دشمن برند — ز دشمن همانا که دشمن ترند

جو لوگ دشمن کا پیغام بیان کرتے ہیں — وہ دشمن سے بھی زیادہ بدتر ہیں

کسی قول دشمن نیارد بدوست — جز آنکس که در دشمنی یار اوست

کوئی شخص دشمن کا قول کسی دوست سے بیان نہ کریگا — مگر ان جو دشمنی میں اوس دشمن کا موافق اور مددگار ہوگا

نیارست دشمن جفا گفتنم — چنان کز شنیدن بلرزد تنم

دشمن ایسی بری بات نہیں کہہ سکتا — جسکے سننے سے میرا بدن لرز گیا اور غصہ سے بیخود ہو جاؤن

تو دشمن تری کاوری بر دهان — که دشمن چنین گفت اندر میان

پس تو بہت بڑا دشمن ہے جو تو نے وہ بات منہ سے نکالی — اسوجہ سے کہ دشمن نے تو پوشیدہ بیان کی تھی

سخن چین کند تازه جنگ قدیم — بخشم آورد نیکمرد سلیم

چغلخور پرانی لڑائی تازہ کردیتا ہے — جو نیک دل حلیم کو بھی غصہ دلاتا ہے

ازان همنشین تا توانی گریز — که مر فتنهٔ خفته را گفت خیز

جہان تک ہو سکے اوس دوست سے علیحدہ رہو — جو فتنہ خفتہ کو کہے بیدار ہو

سیه چال و مرد اندرو بسته پای — به از فتنه از جای بردن بجای

تنگ و تاریک کنوئیں میں مرد کا قید ہونا بہتر ہے — مگر فتنہ کو ادہر اودہر لیجانا اور لگائی بجھائی کرنا اچھا نہیں

میان دو تن جنگ چون آتش است — سخن چین بدبخت هیزم کش است

دو آدمیوں میں لڑائی ایسی ہے جیسے بھڑکتی ہوئی آگ — اور چغلخور کمبخت لکڑی ڈالتا ہے تاکہ اور مشتعل ہو جائے

## حکایت

قصہ

فریدون وزیری پسندیده داشت — که روشن دل و دوربین دیده داشت

فریدون کا ایک وزیر پسندیدہ عادت تھا — جو بہت دور اندیش دانشمند تھا

رضای حق اول نگهداشتی — دگر پاس فرمان شه داشتی

اول رضائے خدا کا لحاظ کرتا — پھر بادشاہ کے حکم کا پاس یعنی خیال کرتا

نهد عامل سفله بر خلق رنج — که تدبیر ملکست و توفیر گنج

عامل کمینہ خلق کو رنجیدہ کرتا ہے — پھر ملک کی تدبیر اور خزانہ کی توفیر کا باعث ہو

اگر جانب حق نداری نگاه — گزندت رساند هم از پادشاه

اگر تو خدا کی طرف خیال نہیں رکھتا — تو عوض نفع بادشاہ سے بھی نقصان ہوگا

یکی رفت پیش ملک بامداد — که هر روزت آسایش و کام باد

صبح کو وقت ایک شخص بادشاہ کے سامنے گیا — اور دعا دی کہ تجھے آرام و مقصد حاصل رہے

غرض مشنو از من نصیحت پذیر
میری کچھ غرض نہ سمجھنا بلکہ میں تجھے نصیحت کرتا ہوں
کس از خاص لشکر نماندست و عام
لشکر کے خاص اور عام لوگوں میں سے کوئی ایسا شخص نہیں ہے
بشرطیکہ چون شاہ گردن فراز
شرط ادائے فرض یہ ہی کہ جب بادشاہ گردن بلند
نخواہد ترا زندہ آن خود پرست
وہ خود غرض تیری زیست نہیں چاہتا
یکی سوی دستور دولت پناہ
یکبارگی اوس وزیر دولت پناہ کی طرف
کہ در صورت دوستان پیش من
کہ میرے سامنے تو دوستوں کی صورت یعنی دوست ہی
زمین پیش تختش ببوسید و گفت
اوسنے تخت کے آگے زمین پر بوسہ دیکے کہا
چنین خواہم اے نامور بادشاہ
اے نامور بادشاہ میں یہ چاہتا ہوں
چو مرگت بود وعدہ سیم من
جب میری روپیہ ادا کرنے کا وعدہ تیرے مرنے پر موقوف ہی
نخواہی کہ مردم بصدق و نیاز
کیا تو یہ بات پسند نہیں کرتا کہ لوگ اعتقاد اور آرزو کے ساتھ
غنیمت شمارند مردان دعا
انسان دعا کو غنیمت جانتے ہیں
پسندید از و شہریار آنچہ گفت
بادشاہ نے اوسکا جواب پسند کیا
ز قدر و مکانیکہ دستور داشت
جو عزت اور مرتبہ وزیر کا تھا
ندیدم دغماز سرگشتہ تر
میں چغلخور سے زیادہ کسیکو پریشان نہیں پاتا

ترا در نہان دشمنست این وزیر
کہ در پردہ یہ وزیر تیرا دشمن ہے
کہ سیم و زر از وی ندارد بوام
کہ چاندی اور سونا اوسکا نہ چاہتا ہو
بمیرد و ہند آن زر و سیم باز
مرجائے تو یہ قرضہ لونگا
مبادا کہ نقدش نیاید بدست
خدا نہ کرے کہ وہ مال اوسکے ہاتھ آئے یعنی تو مرے
بچشم سیاست نگہ کرد شاہ
تنبیہ و ہیبت کی منظر سے بادشاہ نے دیکھا
بخاطر چرائی بد اندیش من
اور دل میں کیون میرا دشمن ہی
چو پرسیدی اکنون گشاید نہفت
اب تو نے پوچھا تو چھپانا کیا چاہیے
کہ باشند خلقت ہمہ نیک خواہ
کہ خلق تیری خیر خواہ رہے
بقا بیش خواہندت از بیم من
تو میرے خوف سے تیری بہت زندگی چاہیں گے
سرت سبز خواہند و عمرت دراز
دعا کریں کہ تو سرسبز یعنی خوشحال رہے اور تیری عمر دراز ہو
کہ جوشن بود پیش تیر بلا
اسواسطے کہ دعا تیر بلا کے مقابلہ میں جوشن ہی
گل رویش از تازگی بر شگفت
اوسکا چہرہ خوشی سے چمکنے لگا
مکانش بیفزود و قدرش نگاشت
اوس سے اور زیادہ کر دیا
نگون طالع و بخت برگشتہ تر
دنیا میں کم قسمت اور بدنصیب اوس سے زیادہ کوئی نہوگا

**زنادانی و تیره رائی که اوست** — **خلاف افگند در میان دو دوست**

اپنی نادانی اور بیعقلی سے — دو دوستون کے درمیان تفرقہ ڈالتا ہے

**کنند این و آن خوش دگر باره دل** — **وی اندر میان کوربخت و خجل**

یہ اور وہ تو آئندہ خوش دل ہونگے — مگر درمیان مین وہی بدبخت شرمندہ ہوگا

**میان دو کس آتش افروختن** — **نه عقلست خود در میان سوختن**

دو آدمیون کے بیچ مین آگ جلانا — اور خود درمیان مین جلنا عقل کے خلاف ہی

**چو سعدی کسی ذوق خلوت چشید** — **که از هر که عالم زبان در کشید**

سعدی کی طرح اوس شخص کو خلوت کا مزا ملا — جسنے کہ تمام عالم سے زبان بند کرلی اور خاموش ہوا

**بگو آنچه دانی سخن سودمند** — **وگر هیچکس را نیاید پسند**

فائدہ مند جو بات معلوم ہو بیان کردے — چاہے وہ کسیکو پسند نہ آئے

**که فردا پشیمان برآرد خروش** — **که آیا چرا حق نکردم بگوش**

کہ کل قیامت مین پشیمان روئے گا — کہ ہاے مین نے حق کیون نہ سُنا

## گفتار

قول

**زن خوب فرمانبر پارسا** — **کند مرد درویش را پادشا**

عورت خوبصورت تابعدار اور پرہیزگار — مرد فقیر کو بادشاہ اسے بے پروا کرتی ہی

**برو پنج نوبت بزن بر درت** — **که یار موافق بود در برت**

جا اور دروازہ پر پانچ وقت نوبت بجوا اسے عیش اور مسرت — جبکہ یار موافق تیرا ہم آغوش ہو

**همه روز اگر غم خوری غم مدار** — **چو شب غمگسارت بود در کنار**

تمام دن اگر تکلیف سے گذرے تو غم نہ کر — جبکہ رات کو تو غمگسار سے ہم آغوش ہو

**کرا خانه آباد و همخوابه دوست** — **خدا را برحمت نظر سوی اوست**

جسکا گھر آباد اور بی بی دوست ہو — خدا کی نظر رحمت کی اوسپر ہے

**چو مستور باشد زن خوبروی** — **بدیدار او در بهشت ست شوی**

جب خوبصورت بی بی پاکدامن میسر ہو — تو اوسکے شوہر کو بہشت کی سی راحت دنیا مین ہی

**کسی برگرفت از جهان کام دل** — **که یکدل بود با وی آرام دل**

اوس شخص کا مطلب دلی دنیا مین حاصل ہی — جسکی آرام دل اسے بی بی یکدل ہے

**اگر پارسا باشد و خوش سخن** — **نگه در نکوئی و زشتی مکن**

پس اگر وہ شیرین زبان اور پارسا ہو — تو اوسکے حسن اور بدصورتی پر کبھی خیال نہ کرنا چاہئے

زن خوش منش دل نشان تر کہ خوب
عورت خوش طبع و تسکین دینے والی بہتر ہی نہ صرف خوبصورت

کہ آمیزگاری بپوشد عیوب
اسوجہ سے کہ میل اور محبت کرنے والی شوہر کا عیب پوشیدہ کریگی

چو حلوا خورد سرکہ از دست شوی
سرکہ شوہر کے ہاتھ سے حلوے کی طرح رغبت سے کھائے

نہ حلوا خورد سرکہ اندودہ روی
نہ حلوا ترشی سے اسے تیوری چڑھا کے کھائے

برد از پری چہرۂ زشت خوی
خوبصورت بدخو عورت سے

زن دیو سیمای خوش طبع گوی
دیو صورت خوش طبع بہتر ہے

دلارام باشد زن نیک خواہ
عورت نیک چاہنے والی دوست ہی

ولیکن زن بد خدایا پناہ
بد عورت سے خدا کی پناہ

چو طوطی کلاغش بود ہمنفس
جیسے طوطی کو کوی کی صحبت سے نفرت ہوتی ہی

غنیمت شمارد خلاص از قفس
اور رہائی قفس سے غنیمت جانتی ہی تو بھی بد عورتون سے

سر اندر جہان نہ باوارگی
تمام جہان مین آوارہ پھرنا پسند کر

دگر نہ بنہ دل بہ بیچارگی
اور نہیں تو عاجزی اور پریشانی گوارا کر

بزندان قاضی گرفتار بہ
قاضی کے قیدخانہ مین گرفتاری بہتر ہی

کہ در خانہ دیدن بر ابرو گرہ
نہ کہ گھر مین پیشانی پر گرہ یعنی تیوری چڑھا کے دیکھنا

سفر عید باشد بران کتخداے
اوس صاحب خانہ کو سفر مثل عید کے ہوتا ہی

کہ بانوی زشتش بود در سراے
جسکے گھر مین بدمزاج عورت ہو

در خرمی بر سرای بہ بند
اوس گھر مین خوشی کا دروازہ بند ہوگا خوشی کبھی نصیب نہوگی

کہ بانگ زن از وی بر آید بلند
جس گھر سے عورت کی صدا ایسی بلند ہوکر باہر سنائی دی

چو زن راہ بازار گیرد بزن
جب عورت بازار مین نکل کھڑی ہو تو اوسے خوب مار

وگرنہ تو در خانہ بنشین چو زن
نہیں تو عورتون کی طرح گھر مین بیٹھ

اگر زن ندارد سوی مرد گوش
اگر عورت مرد کی بات پر کان نہ لگائی شنے

سراویل کحلیش در مرد پوش
تو اوسکی سیاہ رنگ کی ازار مرد کو پہنا دے

زنی را کہ جہلست و ناراستی
نادان اور بدخو عورت کرنا

بلای سر خود نہ زن خواستی
سر کی بلا ہی د گھر کی بی بی

چو در کیلہ جو امانت شکست
اگر بمقدار ایک پیالہ جو کی بھی خلاف امانت کیا تو گھر سی باہر گئی

از انبار گندم فرو شوی دست
تو انبار گیہون سے مایوس ہونا چاہیے اوسکی

بر آن بندہ حق نیکوئی خواستست
اوس بندے پر خدا مہربان ہی اسے رحمت نازل کی ہے

کہ با او دل و دست زن راستست
جسکے ساتھ عورت کے دل کا ہاتھ درست ہی عورت پارسا ہی

چو در روی بیگانه خندید زن
جب کسی بیگانہ شخص کے سامنے عورت ہنسے

زن شوخ چون دست در قلیه کرد
جس عورت بیباک نے حرامکاری کی

ز بیگانگان چشم زن کور باد
غیروں سے عورت کی آنکھ اندھی رہے

چو بینی که زن پای بر جای نیست
جب دیکھے کہ عورت کا قدم قائم نہیں یعنے فرمانبردار نہیں

گریز از کفش در دهان نهنگ
اوسکی ہم آغوشی سے مگرمچھ کے منہ میں چلا جانا بہتر ہے

بپوشانش از مرد بیگانه روی
مرد بیگانہ سے اوسے چھپانا چاہیے

زن خوب خوش طبع رنج است و بار
خوبصورت عورت باعث رنج ہے

چه نغز آمد این یک سخن از دو تن
اون دو آدمیوں کی ایک بات کیا اچھی معلوم ہوئی

یکی گفت کس را زن بد مباد
ایک نے کہا کسی کی عورت بری نہو

زن نو کن ای دوست هر نوبهار
اے دوست ہر بہار میں نئی عورت کرنا چاہیے

تهی پای رفتن به از کفش تنگ
تنگ جوتی سے ننگے پیر پھرنا بہتر ہے

زنان شوخ و فرمانده و سرکش اند
عورتیں شوخ اور حکومت پسند اور متکبر ہوتی ہیں

کسی را که بینی گرفتار زن
اگر تو کسی شخص کو عورت کا گرفتار دیکھے

تو هم جور بینی و بارش کشی
تو بھی اوسکا ظلم دیکھے گا اور ناز بردار ہوگا

دگر مرد گو لاف مردی مزن
پھر اوس مرد کو اپنی مردی کا دعوی نکرنا چاہیے

برو گو بنه پنجه بر روی مرد
اوسکے مرد سے کہو اپنے منہ پر طمانچہ مارے

چو بیرون شد از خانه در گور باد
گھر سے باہر نکلنے سے اوسکا مرنا بہتر ہے

ثبات از خردمندی و رای نیست
تو اوس سے بسر کرنا عقلمندی اور تدبیر کے خلاف ہے

برفتن به از زندگانی به ننگ
ایسی بیحیائی زندگی بسر کرنے سے آوارگی اور سفر بہتر ہے

دگر نشنود چه زن آنگه چه شوی
اگر وہ نہ سنے تو وہ عورت نہیں بلکہ مرد ہے

رها کن زن زشت ناسازگار
اور بدصورت ناموافق عورت کا طلاق دینا ہی بہتر ہے

که بودند سرگشته از دست زن
جو عورت کے ہاتھوں سے پریشان تھے

دگر گفت زن در جهان خود مباد
دوسرے نے کہا کہ جہان میں عورت پیدا ہی نہو

که تقویم پارینه ناید بکار
کہ پرانی تقویم کام نہیں آتی

بلای سفر به که در خانه جنگ
گھر میں ہر وقت کی لڑائی سے سفر بہتر ہے

ولیکن شنیدم که در بر خوش اند
مگر میں نے سنا ہے کہ جبتک ہم آغوش ہیں خوش ہی ہیں

مکن سعدیا طعنه بر وی مزن
تو اے سعدی اوس پر طعنہ زنی نکر

اگر یک زمان در کنارش کشی
اگر ایک ساعت بھی اوس سے ہم آغوش ہوگا

## حکایت

جوانی ز ناسازگاری جفت
ایک جوان نے اپنی بی بی کی ناموافقت کے سبب سے
بر پیر مردی بنالید و گفت
ایک پیر مرد کے سامنے رو کے کہا

گرانباری از دست این خصم چیر
اس زبردست دشمن کے سبب سے
چنان می برم کاسیا سنگ زیر
میرا سقدر مشقت اور بار اوٹھاتا ہون جیسے چکی کے نیچے کا پاٹ

بسختی بنه گفتش ای خواجه دل
کہا اے صاحب اوسکی سختی کی برداشت کرنا چاہیے
کس از صبر کردن نگردد خجل
اسواسطے کہ صبر کرنے سے کوئی نادم نہیں ہوتا

بشب سنگ بالای ای خانه سوز
اے خانہ خراب اگر تو رات کو اوپر پاٹ کی طرح رہتا ہے
چرا سنگ زیرین نباشی بروز
تو دن کو کیون نیچے کا پاٹ نہیں ہوتا

چو از گلبنی دیده باشی خوشی
اگر کوئی درخت پھول کا سے تجھے اچھا معلوم ہو
روا باشد ار بار خارش کشی
پس اگر تو اوسکا کانٹے کی صدمہ کی برداشت کرے تو مناسب ہی

درختی که پیوسته بارش خوری
جس درخت کا پھل تو ہمیشہ کھاتا ہے
تحمل کن آنگه که خارش خوری
پس جب اوسکا کانٹا لگ جاے تو بھی اوسکی برداشت کر

## گفتار در بیان تربیت اولاد

قول۔ تربیت اولاد کے بیان مین

پسر چون ز ده بر گذشتش سنین
جب لڑکے کا سن دس برس سے زیادہ ہو
ز نامحرمان گو فراتر نشین
اوسکو نامحرمون سے دور رہنے کی تاکید ہو

بر پنبه آتش نباید فروخت
روئی کے پاس آگ نہ جلانا چاہیے
که تا چشم برهم زنی خانه سوخت
کیونکہ پلک مارنے یعنے تھوڑی سی غفلت مین گھر جلا دیگی

چو خواهی که نامت بماند بجای
اگر ہمیشہ اپنی ناموری چاہتا ہے
پسر را خردمندی آموز و رای
تو اپنے لڑکے کو عقل اور علم سکھا

که گر عقل و رایش نباشد بسی
سو واسطے کہ اگر اوسکو عقل اور علم خوب نہوگا
بمیری و از تو نماند کسی
تو تیرے مرنے کے بعد تیرا کوئی قائم مقام نہ رہیگا

بسا روزگارا که سختی برد
زمانے مین بہت پریشانی اوٹھائیگا
پسر چون پدر نازکش پرورد
وہ لڑکا جو اپنے باپ کا لاڈلا ہو

خردمند و پرهیزگارش برآر
اوسکو عقلمند اور پرہیزگار بنا
گرش دوست داری بنازش مدار
اگر تو اوسکو عزیز رکھتا ہو تو نہ صدمہ کر

سیه نامه تر زان مخنث مخواه | که پیش از خطش روی گردد سیاه
ہیجڑا اوس لڑکے سے زیادہ گنہگار نہوگا | جو خط نکلنے سے پہلے بری کامون سے اپنا نامہ اعمال سیاہ کرے

ازان بی حمیت بباید گریخت | که نامردیش آب مردان بریخت
اوس بیغیرت سے پرہیز کرنا چاہیے | کہ اوسکی نامردی اور کمبختی کے سبب آبا و اجداد کی آبرو برباد ہو جاوے

پسر کو میان قلندر نشست | پدر گو ز خیرش فرو شوی دست
جو لڑکا نادر قلندرون کی صحبت مین شریک ہوا | اوسکے باپ کو اوسکی بہتری و درستی سے مایوس ہونا چاہیے

دریغش مخور بر هلاک و تلف | که پیش از پدر مرده به ناخلف
اوسکی بربادی اور مرنے کا افسوس نکرنا چاہیے | اسوجہ سے کہ ناخلف لڑکا اپنے باپ سے پہلے ہی مرنا اچھا ہے

## حکایت

قصہ

شبی دعوتی بود در کوی من | ز هر جنس مردم درو انجمن
ایک رات میرے محلہ مین دعوت تھی | اوسکی محفل مین ہر طرح کے آدمی جمع تھے

چو آوازه مطرب در آمد ز کوی | بگردون شد آوازهٔ های و هوی
جب گویے کی آواز اوسکے کوچہ مین بلند ہوئی | اور ہا ہو کا شور آسمان تک پہونچا

پری پیکری بود محبوب من | بدو گفتم ای لعبت خوب من
ایک پری کی صورت میرا محبوب تھا | مین نے اوس سے کہا کہ اے معشوق حسین

چرا با جوانان نیایی بجمع | که روشن کنی مجلس ما چو شمع
کیون جوانون کی محفل مین شریک نہین ہوتا | کہ شمع کی طرح تیرے سبب سے محفل روشن ہو جاوے

شنیدم سهی قامت سیمتن | که میرفت و میگفت با خویشتن
مین نے سنا کہ وہ راست قد جسکا بدن گورا تھا | یہ کہتا ہوا اپنی طرف چل کھڑا ہوا

محاسن چو مردان ندارم بدست | نه مردی بود پیش مردان نشست
مردون کی طرح میری داڑھی نہین | پس مردون کی صحبت مین بیٹھنا جوانمردی نہین

## گفتار در احتراز صحبت امردان

قول۔ امردون کی صحبت سے احتراز

خرابت کند شاهد خانه کن | برو خانه آباد گردان بزن
خانہ خراب تجھکو کریگا وہ معشوق امرد جیسے بن جا | جا عورت سے خانہ آبادی کر

نشاید هوس باختن با گلی | که هر بامدادش بود بلبلی
ایسے پھول پر عاشق نہین ہونا چاہیے | کہ ہر صبح کو اوسپر ایک نیا بلبل عاشق ہو

چو خود را بهر مجلسے شمع کرد
جب اوسنے آپکو ہر محفل کی شمع بنایا
تو دیگر چو پروانہ گردش مگرد
تو تو پروانہ کی طرح اوسکے گرد نہ پھر اسے پاس نہ جا

زن خوب خوشخوی آراستہ
عورت خوبصورت خوشخو زیور عفت سے آراستہ کو
چہ ماند بنادان نوخاستہ
شاہد نوجوان سے کیا مشابہت اسے وہ افضل ہے

در و دم چو غنچہ دمے از وفا
اوسی محبت اور الفت کی ہوا سے جیسے غنچہ نسیم سے کھلتا ہے
کہ از خندہ افتد چو گل در قفا
وہ بھی شگفتہ رو ہو کہ تیری گرویدہ ہوگی

نہ چون کودک پیچ بر پیچ شنگ
نہ کہ شوخ و مکار امرد کیطرح
کہ چون مقل نتوان شکستن بسنگ
کہ گر اوسکیطرح اوسکو پتھر سے نہیں توڑ سکتے ای اوس سے وفاداری نہین ہوسکے گی

مبین دلفریبش چو حور بہشت
شاہد امرد کو حور بہشت کی طرح دلفریب نہ جان
کز آن روی دیگر چو غولست زشت
کہ دوسری طرف سے مثل غول بیابانی کے خراب ہے

گرش پای بوسی ندارد ت پاس
اگر تو قدموں پر گرے تو کچھ خیال نہو گا
ورش خاک باشی نداند سپاس
اور اگر تو خاک بھی ہوجاے گا ای ندا ہوگا تب بھی شکر گذار نہو گا

سر از مغز و دست از درم کن تہی
سر مغز سے اور ہاتھ درم سے خالی ہو جائیگا
چو خاطر بفرزند مردم دہے
جب امرد سے دل لگائے گا

مکن بد بفرزند مردم نگاہ
بد نگاہ نہ کر آدمی کے لڑکے پر
کہ فرزند خویشت برآید تباہ
تاکہ تیرا لڑکا تباہ ہو

## حکایت

قصہ

درین شہر باری بسمعم رسید
اس شہر میں ایکبار میں نے سنا
کہ بازارگانے غلامے خرید
کہ ایک سوداگر نے ایک غلام مول لیا

شبانگہ مگر دست بردش بسیب
رات کو اوسکی ٹھوڑی کیطرف ہاتھ بڑھایا
کہ سیمین زنخ بود و خاطر فریب
کہ صاف رخسارہ اور دلفریب تھا

پریچہرہ ہر چہ اوفتادش بدست
اوس پری چہرہ نے جو کچھ ہاتھ میں آیا
بکین در سر و مغز نادان شکست
کینے غصہ سے اوس بیوقوف کا سر پھوڑا

گواکرد بر خود خدا و رسول
اوسنے خدا اور رسول کو درمیان دیا
کہ دیگر نگردم بگرد فضول
کہ پھر ایسا واہیات ارادہ کبھی نکرونگا

رحیل آمدش ہمدران ہفتہ پیش
اوسی ہفتہ میں اوسے سفر کا اتفاق ہوا
دل افگار و سر بستہ و روی ریش
ملول سر بندھا ہوا اور چہرہ زخمی تھا

چو بیرون شد از کازرون یکدو میل
جب کازرون سے ایک دو میل آگے بڑھا
بہ پیش آمدش سنگلاخ مہیل
ایک ہولناک کوہستان اوسکے سامنے آیا

بپرسید کاین قلّہ را نام چیست
پوچھا کہ اس قلہ کا کیا نام ہے
کہ بسیار بیند عجب ہر کہ زیست
کہ انسان اپنی زندگی میں بہت عجائبات دیکھتا ہے

چنین گفتش از کاروان ہمدمی
اس قافلہ میں سے ایک دوست نے کہا
مگر تنگ ترکان ندانی ہمے
کہ یہ تنگ ترکان ہے شاید تو نہیں جانتا

سیہ را یکی بانگ برداشت سخت
اوسنے اوس حبشی غلام کو زور سے پکارا
کہ دیگر چہ رانی بیند از رخت
کہ اب کہان جاتا ہے یہین قیام کر

نہ عقلست و نہ معرفت یک جوم
مجھے عقل و معرفت جو بھر بھی نہ نصیب ہو
اگر من دگر تنگ ترکان روم
اگر مین تنگ ترکان چھوڑ کے آگے بڑھون

در شہوتِ نفس کافر بہ بند
نفس کافر کی شہوت کا دروازہ بند کرا سے ترک کر
وگر عاشقی لت خور و سر بہ بند
اور اگر عاشق ہے تو لاتین کھا اور زخمی سر باندھے رہ

چو مر بندہ را ہمی پروری
اگر تو کسی غلام کی پرورش کرتا ہے
بہیبت برارش کز و بر خوری
تو رعب و ہیبت کے ساتھ کرتا کہ اوس سے فائدہ ہو

وگر بوسدش لب بدندان گزد
اور اگر کسی مالک نے اوسکے لبون پر بوسہ دیا
دماغ خداوندگاری پزد
تو اوسکے دماغ مین حکومت کے دعوی کی بو آجائیگی

غلام آبکش باید و خشت زن
غلام پانی بھرنیوالا اور اینٹ پاتھنے والا چاہیئے
بود بندۂ نازنین مشت زن
نازنین غلام صرف گھونسے مارتا ہے

نہ ہر جا کہ بینی خطِ دلفریب
ایسا نہین ہوسکتا کہ جہان کہین خط دلفریب نظر پڑے
توانی طمع کردنش در کتیب
اوسکو اپنی سند مین لائے اسے خرید کرکے قبضہ مین لائے

## حکایت

قصہ

گروہی نشینند با خوش پسر
ایکگروہ ایک خوبصورت لڑکے کے ساتھ بیٹھے تھے
کہ ما پاکبازیم و صاحب نظر
اور دعوی کرتے تھے کہ ہم سالک بے تعلق ہین

زمن پرس فرسودۂ روزگار
اوسکا سبب مجھسے پوچھ کہ مین زمانہ مین تجربہ حاصل کیا ہے
کہ بر سفرہ حسرت خورد روزہ دار
کہ روزہ دار دسترخوان پر اسکا نعمتان پر غمک کرتا ہے

از آن تخم خرما خورد گوسپند
بکری اس سبب سے چھوہارے کی گٹھلیاں کھاتی ہے
کہ قفلست بر تنگ خرما و بند
کہ خرمے کی گون بندھی ہوئی ہوتی ہے

سر گاو عصار ازان در کہ است　　کہ از کنجدش ریسمان کوتہ است

تیلی کا بیل اس سبب سے گھانس کھاتا ہے　　کہ تلون تک اوسکا منہ نہین پہونچتا

## حکایت

قصہ

یکی صورتی دید صاحب جمال　　بگردیدش از شورش عشق حال

ایک شخص نے ایک صورت حسین دیکھی　　اوسکا حال عشق کی دیوانگی سے پریشان ہوگیا

برانداخت بیچارہ چندان عرق　　کہ شبنم برارد بہشتی ورق

بیچارہ عشق سے اسقدر پسینے پسینے ہوگیا　　کہ جیسے گلاب پر بہار مین شبنم پڑتی ہے

گذر کرد بقراط بروی سوار　　بپرسید کاین راچہ افتاد کار

بقراط حکیم کی اوس طرف سے سواری نکلی　　پوچھا کہ اسکا کیا حال ہے

کسی گفتش این عابد پارساست　　کہ ہرگز خطائی ز دستش نخاست

کسی نے کہا کہ یہ عابد اور پارسا تھا　　کہ اس سے کبھی کوئی گناہ نہین ہوا

رود روز و شب در بیابان و کوہ　　ز صحبت گریزان ز مردم ستوہ

بھاگ کے رات دن جنگل اور پہاڑون مین پھرتا ہے　　انسان کی صحبت سے نفرت اور آدمیوں سے عاجز

ببرد ست خاطر فریبی دلش　　فرو رفتہ پای نظر در گلش

ایک دلفریب کے دیکھنے سے دل ہاتھ سے جاتا رہا　　اب اوسکی نظر کا پیر کیچڑ مین پھنسا ہے اسے عاجز ہے

چو آید ز خلقش ملامت بگوش　　بگرید کہ چند از ملامت خموش

جب خلق اوسکو ملامت کرتی ہے　　تو رو کے کہتا ہے کہ کہانتک ملامت کروگے اے چپ رہو

مگوی ار بنالم کہ معذور نیست　　کہ فریادم از علتی دور نیست

مین مجبوری کے سبب سے روتا ہون اسکو خلاف نہ سمجھو　　کیونکہ میری فریاد بغیر کسی علت و سبب کے نہین

نہ این نقش دل میربایدز دست　　دل آن میرباید کہ این نقش بست

یہ صورت مجھے بیتاب نہین کرتی　　بلکہ اوسنے دیوانہ بنایا ہے جسنے یہ صورت بنائی ہے

شنید این سخن مرد کار آزمای　　کہن سال پروردۂ پختہ رای

اوس مرد تجربہ کار نے جب یہ بات سنی　　جو بزرگ و جہاندیدہ و پختہ عقل تھا

بگفت ارچہ صیت نکوئی رود　　نہ با ہر کسی ہرچہ گوئی رود

کہا اگرچہ اوسنے یہ عمدہ بات مشہور کی ہے　　اگرچہ کچھ وہ کہتا ہے ہر شخص اوسکو نہین قبول کریگا

نگارندہ را خود ہمین نقش بود　　کہ شوریدہ را دل بیغما ربود

اوس پیدا کرنے والے نے کیا ہی عمدہ ایک صورت بنائی ہے　　جسنے ایک دیوانہ کا دل لوٹ لیا اسے بیخود کیا

چرا طفل یک روزه هوشش نبرد — که در صنع دیدن چه بالغ چه خرد

کیون ایک دن کے بچے نے اوسکے ہوش پراگندہ نہ کئے — کہ صرف صنعت دیکھنے کے واسطے جیسے بالغ ہو ویسے بچہ

محقق همان بیند اندر ابل — که در خوبرویان چین و چگل

اہل تحقیق کو جو اونٹ مین نظر آتا ہی — وہی معشوقان چین و چگل مین بھی

نقابیست هر سطر من زین کتیب — فروهشته بر عارض دلفریب

میری اس کتاب کی ہر سطر مثل نقاب کے ہی — جو دلفریب معشوقون کے رخسارون پہ لٹکی ہے

معانیست در زیر حرف سیاه — چو در پرده معشوق و در میغ ماه

ایک مطلب ان سیاہ حرفون کے پردہ مین اس طرح پوشیدہ ہے — جیسے پردہ مین معشوق یا ابر مین چاند

در اوقات سعدی نگنجد ملال — که دارد پس پرده چندین جمال

سعدی کے اوقات مین ملال کا دخل نہین — جو در پردہ آپ سے حسن رکھتا ہے

مرا کاین سخنهاست مجلس فروز — چو آتش درو روشنائی و سوز

میرا یہ کلام محفل کی رونق کا باعث ہے — آگ کی طرح اوسمین نور معرفت اور درد بھرا ہے

نرنجم ز خصمان اگر بر طپند — کزین آتش پارسی در تپند

اگر دشمن اسکو دیکھکے جلین تو مجھے کبھی رنج نہوگا — کہ اس سبب سے وہ عارضہ نار فارسی کی طرح بیقرار رہین

## گفتار در عدم التفات بر قول اهل دنیا

قول۔ اہل دنیا کی باتون پہ التفات نہ کرنے مین

اگر در جهان از جهان رسته ایست — در از خلق بر خویشتن بسته ایست

اگر جہان مین رہ کے جہان سے آزاد ہے — خلق کی طرف سے اپنا دروازہ بند کئے اے قانع ہی

کس از دست جور زبانها نرست — اگر خودنمایست و گر حق پرست

خلق کی زبان کے ظلم سے کوئی نہین بچتا — چاہی مکار ہو یا خدا پرست

اگر بر پری چون ملک ز آسمان — بدامن در آویزدت بدگمان

اگر فرشتون کی طرح تو آسمان تک اوڑ سکتا ہی — تو بھی بدگمان تیرا دامن پکڑے رہین گے

بکوشش توان دجله را پیش بست — نشاید زبان بداندیش بست

کوشش سے دریا کو بند کر سکتے ہین — مگر دشمنون کی زبان نہین روک سکتے

فراهم نشینند تردامنان — که این زهد خشک است و آن دام نان

فاسق ایک جا ہوکے بیٹھتے ای اصلاح کرتے ہین — کہ یہ زاہد خشک ہے صرف دکھانے کے واسطے اور وہ

تو روی از پرستیدن حق مپیچ — بهل تا نگیرند خلقت به هیچ

تو عبادت خدا سے باز [illegible] — چھوڑ دے اسے خبر ہو تا خلق تجھے بھی بیکار نہ [illegible]

چو راضی شد از بنده یزدان پاک — گر اینها نگردند راضی چه باک

جب خدا ے پاک اپنے بندے پر راضی ہو — بس اگر یہ لوگ یعنی اہل دنیا نہ رضامند ہوں تو کیا خوف ہے

بد اندیش خلق از حق آگاه نیست — ز غوغای خلقش بحق راه نیست

خلق کا دشمن خدا کو نہیں جانتا — خلق کی تکرار اور شور سے اوسے خدا کی طرف راہ نہیں ملتی

ازین ره بجای نیاورده اند — که اول قدم پے غلط کرده اند

اسی سبب سے کسی مقام پر نہیں پہونچتے ہیں — کہ پہلے ٹیڑھی راہ پر چلتے ہیں

دو کس بر حدیثی گمارند گوش — ازین تا بدان ز اهرمن تا سروش

دو آدمی ایک نصیحت کو سنتے ہیں — مگر ان میں اور ان میں بڑا فرق ہے جیسے شیطان اور فرشتہ

یکی پند گیرد دگر ناپسند — نپردازد از حرف گیری به پند

ایک تو نصیحت ماننے اور عمل کرتا ہے اور دوسرا ناپسند کرتا ہے — عیب جوئی کے سبب سے وہ نصیحت اوسکی خیال میں نہیں آتی

فرومانده در کنج تاریک جای — چه دریابد از جام گیتی نمای

جو تاریک گوشہ میں سر جھکائے بیٹھا ہو — وہ جام گیتی نما اسے دل میں کیا دیکھیگا

مپندار اگر شیر اگر روبهی — کز اینان بمردی و حیلت رهی

مت سمجھ تو شیر ہو یا لومڑی گر یہ بھی نہ سمجھنا — کہ ان لوگوں سے بسبب جوانمردی یا حیلہ کے بچے

اگر کنج خلوت گزیند کسی — که پروای صحبت ندارد بسی

اگر کوئی ایسا شخص کنج تنہائی اختیار کرے — جسکو بہت لوگوں کی صحبت کی پروا نہیں

مذمت کنندش که زرقست وریو — ز مردم چنان میگریزد که دیو

تو لوگ اسکی مذمت کرینگے کہ حیلہ و مکر کرتا ہے — آدمیوں سے ایسا بھاگتا ہے جیسے بھوت

وگر خنده رویست و آمیزگار — عفیفش ندانند و پرهیزگار

اور اگر خندہ منہ ہے اور ملنسار رہے — اوسکو پرہیزگار اور متقی نہیں جانتے

غنی را بغیبت بکاوند پوست — که فرعون اگر هست در عالم اوست

بغیبت سے مالدار کی کھال کھینچتے اور افشاے راز کرتے ہیں — کہ جہان میں اگر فرعون ہے تو یہی ہے

وگر مرد درویش در سختی است — بگویند ازادبار و بدبختی است

اگر کوئی مفلس سختی میں ہوتا ہے — تو کہتے ہیں کہ اپنی کمبختی و بدبختی کے سبب سے ہے

وگر کامرانی در آید ز پای — غنیمت شمارند و فضل خدای

اور اگر کوئی دولتمند گر جاے اے مفلس ہوتا ہے — تو اسکو غنیمت سمجھتے اسے فضل خدا جانتے ہیں

که تا چند ازین جاه گردن کشی — خوشی را بود در قفا ناخوشی

کہ کب تک اور غرور کہاں تک — خوشی کے بعد رنج بھی ضرور ہوتا ہے

وگر تنگدستی تنک مایۂ
اور اگر کسی محتاج اور مفلس کو
سعادت بلندش کند پایۂ
خوش قسمتی سے دولت حاصل ہے

بخایندش از کینہ دندان بزہر
تو زہر بھرے دانت حسد سے پیستے ہین اسے حسد سے
کہ دون پرورست این فرومایہ دہر
کہ یہ زمانہ کمینہ سفلہ پرور ہے

چو بینند کاری بدستت درست
جب تیرا کام درست یعنی تو دنیا کے کام کو اچھی طرح انجام دیتا ہے
حریصت شمارند و دنیا پرست
تو تجھکو حریص اور دنیادار جانتے ہین

وگر دست ہمت بداری زکار
اور اگر کام سے ہمت کا ہاتھ کھینچے اسے بیکار جانتے ہین
گدا پیشہ خوانندت و پختہ کار
تو تجھے فقیری پیشہ اور پکاہوا کھانے والا سمجھتے ہین

وگر ناطقی طبل پر یاوہ
اگر باتونی اور لسان ہی تو تجھے بکواسی جانتے ہین
وگر خاموشی نقش گرماوہ
اور اگر چپ ہے تو حمام کی تصویر

تحمل کنان را نخوانند مرد
تحمل کرنے والون کو نامرد جانتے ہین
کہ بیچارہ از بیم سر برنکرد
اور کہتے ہین کہ یہ غریب خوف کے مارے سر نہین اوٹھاتا

وگر در سرش ہول مردانگیست
اور اگر اوسکے سر مین جوانمردی کا شور ہے
گریزند ازو کاین چہ دیوانگیست
تو اوس سے نفرت کرتے ہین کہ یہ کیا دیوانگی ہے

تعنت کنندش گر اندک خورست
اگر تھوڑا کھاتا اسے کفایت شعار ہے تو یہ طعنے دیتے ہین
کہ مالش مگر روزی دیگرست
کہ اسکا مال اور دون کی قسمت کا ہے

وگر نغز و پاکیزہ باشد خورش
اور اگر کوئی عمدہ اور خوش خوراک ہی
شکم بندہ خوانند و تن پرورش
تو اوسکو شکم بندہ اور تن پرور کہتے ہین

وگر بے تکلف زید مالدار
اور اگر کوئی مالدار بے تکلفی سے بسر کرتا ہی اور فضول خرچ نہین
کہ زینت بر اہل تمیزست عار
اس خیال سے کہ اہل تمیز کو زینت سے شرم آتی ہے

زبان در نہندش بایذا چو تیغ
اوسکے تکلیف دینے کو زبان تلوار کی طرح تیز کرتے ہین
کہ بدبخت زر دارد از خود دریغ
کہ یہ بدنصیب مالدار ہے مگر آپ نہین خرچ کر سکتا

وگر کاخ و ایوان منقش کند
اور جو مکان اور محل آراستہ کرتا ہے
تن خویش را کسوت خوش کند
اور بدن مین لباس عمدہ پہنتا ہے

بجان آید از طعنہ بروی زنان
لوگ اوسپر طعنہ زنی کرتے ہین کہ تا تنگ ہو جاتا ہے
کہ خود را بیاراست ہمچون زنان
کہ عورتون کی طرح بناؤ سنگار کیا کرتا ہے

وگر پارسائی سیاحت نکرد
اور اگر کوئی پارسا سفر نہین کرتا
سفر کردگانش نخوانند مرد
تو سیاح اوسکو مرد ہی نہین سمجھتے

کہ نارفتہ بیرون ز آغوش زن
کہ عورت کی بغل سے قدم باہر نہین رکھتا ہے
کہ داشش ہنر باشد و رای و زن
بھلا ہنر اور عقل اور تجربہ کیا ہوگا

جہاندیدہ را ہم بدرند پوست
جہاندیدہ کی بھی کھال ادھیڑتے ہین

کہ سرگشتۂ بخت برگشتہ اوست
کہ اس بدنصیب کی قسمت مین ہمیشہ گردش ہے

گرش خط ز اقبال بودی و بہر
اگر اوسکی قسمت مین دولت اور آرام ہوتا

زمانہ نراندی ز شہرش بشہر
تو زمانہ اوسے کبھی شہر شہر نہ پھراتا

عزب را نکوہش کند خردہ بین
مجرد کو عیب جو یہ طعنہ دیتے ہین

کہ می رنجد از خفت و خیزش زمین
کہ اسکے سونے اور بیٹھنے سے زمین کو تکلیف ہوتی ہے

وگر زن کند گوید از دست دل
اگر کوئی عورت کرتا ہے تو کہتے ہین نفس امارہ کے سبب سے

بگردن در افتاد چون خر بگل
گدھے کی طرح گردن کے بل کیچڑ مین پھنسا ای بلا مین گرفتار ہوا

نہ از جور مردم رہد زشت روی
نہ بدصورت آدمیون کے ہاتھ سے بچتا ہے

نہ شاہد ز نامردم زشت گوی
نہ خوبصورت نالائق کی بدزبانی سے

## حکایت

قصہ

غلامی بمصر اندرم بندہ بود
مصر مین میرا ایک غلام تھا

کہ چشم از حیا در بر افگندہ بود
کہ ہمیشہ شرم سے سر جھکائے رہتا

کسی گفت ہیچ این پسر عقل و ہوش
کسی نے کہا کہ یہ لڑکا کچھ عقل نہین رکھتا

ندارد بمالش تعلیم گوش
اسکو تعلیم اور گوشمالی کر

شبی بر زدم بانگ بر وی درشت
ایک رات کو مین اوسپر خفا ہوا

ہمو گفت مسکین بجورش بکشت
اوسنے کہا کہ اس غریب کو ظلم سے قتل کر

اگرت بر کند خشم روزی ز جای
اگر غصہ سے تو ایکروز بھی بے اختیار ہو جاے

سراسیمہ خوانندت و خیرہ رای
تو لوگ تجکو پریشان و بدحواس مشہور کرینگے

وگر بُرد باری سگالی از کسی
اور اگر کسی سے بردباری کریگا

بگویند غیرت ندارد بسے
تو کہینگے تجھے کچھ غیرت نہین

سخی را باندرز گویند بس
سخی کو نصیحت کرتے ہین کہ بس کر

کہ فردا دو دستت بود پیش و پس
نہین تو کل تیرا ایک ہاتھ آگے اور ایک پیچھے ہوگا یعنی برہنہ ہوگا

وگر قانع و خویشتن دار گشت
اور اگر کسینے قناعت کرکے آپ کو سنبھالا

بہ تشنیع خلقی گرفتار گشت
تو خلق کی مذمت مین پھنسا

کہ ہمچون پدر خواہد این سفلہ مرد
کہ یہ کمینہ بھی اپنے باپ کی طرح مرجائیگا

کہ دنیار ہا کرد و حسرت ببرد
کہ جو سامان دنیا کا چھوڑ گیا اور حسرت ساتھ لیگیا

کہ یارد بہ کنج سلامت نشست
کون گوشہ عافیت مین بیٹھ سکتا ہے

کہ پیغمبر از خبث دشمن نرست
جبکہ پیغمبر کو دشمنون کی بدی سے رہائی نہوئی

[illegible]

خدارا که مانند و انباز و جفت
خداکو جسکا نہ مثل و ہمسر اور بی بی نہیں رکھتا ہے
ندارد شنیدی که ترسا چه گفت
تو نے سنا ہے کہ قوم ترسا کیا کہتی ہے

رهائی نیابد کس از دست کس
کسیکو کسیکے ہاتھ سے رہائی نہیں
گرفتار را چاره صبر است و بس
گرفتار دنیا کی تدبیر فقط صبر ہے

## حکایت

جوانی هنرمند فرزانه بود
ایک جوان ہنرمند اور عقلمند تھا
که در وعظ چالاک و مردانه بود
کہ وعظ کہنے میں چالاک اور جوانمرد تھا

نکونام صاحبدل و حق‌پرست
نیکنام اور صاحبدل اور حق پرست
خط عارضش خوشتر از خط دست
جسکے رخسارہ کا خط خط گلزار سے بہتر تھا

قوی در بلاغات و در نحو چست
علم بلاغت میں زبردست اور علم نحو میں ہوشیار
ولی حرف ابجد نگفتی درست
مگر حرف ابجد مخرج سے نہیں ادا کر سکتا

یکی را بگفتم ز صاحبدلان
میں نے ایک صاحبدل سے کہا
که دندان پیشین ندارد فلان
کہ فلاں شخص کے اگلے دانت نہیں

بر آمد ز سودای من سرخ روی
میرے کہنے سے مارے غصہ کے چہرہ سرخ ہو گیا
کزین جنس بیهوده دیگر مگوی
کہا کہ اسطرح بیہودہ بات پھر کبھی نہ کہنا

تو در وی همان عیب دیدی که هست
تو نے اوسکے اوسی عیب پر جو اوسمیں تھا نظر کی
ز چندان هنر چشم عقلت ببست
اور بہت سے ہنروں سے عقل کی آنکھ بند کرلی

یقین بشنو از من که روز یقین
میری بات یقین کر کہ قیامت کے دن
نه بیند بدی مردم نیک بین
جسکو اچھی باتوں کا لحاظ ہے وہ کبھی بدی نہ دیکھیگا

یکی را که علم است و تدبیر و رای
ایک شخص جو علم اور عقل اور تدبیر رکھتا ہو
گرش پای عصمت بخیزد ز جای
اگر اتفاقاً اوسکی عفت میں خلل ہو

بیک خرده مپسند بروی جفا
اوسکے ایک عیب پر ناراضی نہ ظاہر کر
بزرگان چه گفتند خذ ما صفا
بزرگوں کا قول ہے کہ صاف صاف لیلو اور گندہ چھوڑ دو

بود خار و گل باهم ای هوشمند
کانٹے اور پھول دونوں ایک جگہ ہوتے ہیں
چه در بند خاری تو گلدسته بند
تو کیوں کانٹے کی فکر میں ہے گلدستہ پھولونکا بنالے

کرا زشت خوئی بود در سرشت
بدخوئی جسکی سرشت میں ہوتی ہے
نه بیند ز طاؤس جز پای زشت
مور کے خراب پیر کے سوا اور کسیطرف نہیں دیکھتا

**صفائی بدست آور ای بی تمیز**
اے بے تمیز تجھے صفائی حاصل کرنا چاہیے
**که ننماید آئینه تیره نیز**
کہ زنگ آلودہ آئینہ میں صورت نہیں دکھائی دیتی

**طریقی طلب کز عقوبت رهی**
ایسا طریقہ ڈھونڈھ کہ عذاب سے بچے
**نه حرفی که انگشت بر وی نهی**
نہ ایسا حرف جسپر انگشت نمائی اور عیب جوئی کریں

**منه عیب خلق ای فرومایه پیش**
اے کمینہ خلق کی عیب جوئی نہ اختیار کر
**که چشمت فرو دوزد از عیب خویش**
کیونکہ تیری آنکھ اپنے عیب پر بند ہو جائیگی

**چرا دامن آلوده را حد زنم**
میں کسی گنہگار کو کیوں سزا دوں
**چو در خود شناسم که تر دامنم**
جب آپکو گنہگار جانتا ہوں

**نشاید که بر کس درشتی کنی**
پھر کسی پر سختی کرنا اچھا نہیں
**چو خود را بتاویل پشتی کنی**
جب تو باتیں بنا کے اپنے نفس کو مضبوط اور

**چو بد ناپسند آیدت خود مکن**
جب تجھے بری بات ناپسند ہو تو پہلے خود چھوڑ دے
**پس آنگه بهمسایه گو بد مکن**
بعد اوسکے ہمسایہ سے کہہ کہ بدی ترک کرے

**من ار حق شناسم و گر خودنمای**
چاہے میں عارف ہوں یا ریاکار
**برون با تو دارم درون با خدای**
ظاہر میرا تیری طرف ہے اور باطن خدا کیطرف

**چو ظاهر بعفت بیاراستم**
اگر میں نے اپنا ظاہر پرہیزگاری سے درست کر لیا ہے
**تصرف مکن در کژ و راستم**
تو تو میری راست و دروغ میں دخل نہ دے

**تو خاموش اگر من بهم یا بدم**
میں اچھا ہوں خواہ برا ہوں تو خاموش رہ
**که حمال سود و زیان خودم**
اسوجہ سے کہ میں خود اپنے نفع اور نقصان کا ذمہ دار ہوں

**اگر سیرتم خوب و گر منکرست**
چاہے میری عادت اچھی ہو خواہ بری
**خدایم بسر از تو داناترست**
خدا میرے راز کو تجھ سے زیادہ جانتا ہے

**نه چشم از تو دارم به نیکی ثواب**
نیک کام کے عوض مجھے تجھ سے کچھ ثواب ملنے کی امید نہیں
**که بینم بجرم از تو چندین عذاب**
کو بدی کے عوض تیرے اسقدر عذاب سہوں

**نکوکاری از مردم نیک رای**
نیک آدمی کے ایک نیک کام کے عوض میں
**یکی را بده می نویسد خدای**
دس حصہ ثواب خدا اوسکے نامۂ اعمال میں لکھتا ہے

**تو نیز ای عجب هر کرا یک هنر**
تو بھی اگر کسی شخص میں ایک ہنر پائے
**به بینی زده عیبش اندر گذر**
تو اوسکے دس عیبوں پر کبھی نظر نہ کر

**نه یک عیب او را بانگشت پیچ**
نہ کہ اوسکے ایک عیب پر انگشت نمائی کر
**جهانی فضیلت بر آور بهیچ**
اور بہت سی بزرگیوں کی کچھ حقیقت نہ سمجھ

چو دشمن که در شعر سعدی نگاه
جیسے دشمن کہ سعدی کے شعرون پر
ندارد بصد نکتهٔ نغز گوش
سو نادر نکتون پر نظر نہین کرتا
جز این علتش نیست کان بد پسند
سوا اسکے اوسکو اور کوئی بیماری نہین کہ اوس عیب جو کی
نه مخلوق را صنع باری سرشت
کیا خلق کو خدا کی قدرت نے نہین بنایا
نه هر چشم و ابرو که بینی نکوست
سب آنکھین اور ابرو خوبصورت دیکھنے مین نہین آتی ہین

بنفرت کند اندرون تباه
نفرت اور بدولی سے نظر کرتے ہین
چو زحفی ببیند برآرد خروش
اگر ایک زحاف ای شکستگی وزن شعر دیکھتا ہی تو چلاتا ہے
حسد دیدهٔ نیک بینش بکند
بسبب رشک کے نیکی دیکھنے والی آنکھین بند ہوگئین یا اندھا ہو گیا
سیاه و سفید آمد و خوب و زشت
دیکھو سیاہ اور سفید اور اچھے اور برے سب طرح کے لوگ ہین
بخور پستهٔ مغز و بنداز پوست
پستہ کا مغز تو کھالے اور چھلکا پھینکدے

## باب هشتم در شکر
آٹھوان باب شکر کے بیان مین

نفس می نیارم زد از شکر دوست
مین خدا کے شکر مین دم نہین مار سکتا
عطائیست هر موی از و بر تنم
میرے جسم کا بال بال اوسنے عطا کیا ہے
ستایش خداوند بخشنده را
اوس مالک بخشنے والے کے واسطے تعریف زیبا ہے
کرا قوت وصف احسان اوست
اوسکے احسان کے وصف کرنیکی کسمین قدرت ہے
بدیعی که شخص آفریند ز گل
ایسا خالق ہے کہ آدم کو مٹی سے پیدا کیا
ز پشت پدر تا بپایان شیب
پشت پدر سے ابتدائے خلقت سے انتہائی ضعیفی تک
چو پاک آفریدت بهش باش و پاک
جب تجھے پاک پیدا کیا ہے تو پاک و صاف رہ ہشیار رہ
پیاپی بیفشان ز آئینه گرد
برابر آئینہ سے دلسے گرد جھاڑتا رہ ای گناہ ذکر

که شکری ندانم که در خور اوست
اسوجہ سے کہ اوسکے لائق مجھے شکر گذاری نہین
بچگوی هر موی شکری کنم
ہر بال سے مین کیونکر شکر ادا کر سکتا ہون
که موجود کرد از عدم بنده را
جسنے اپنے بندے کو نیست سے ہست کیا
که اوصاف مستغرق شان اوست
کہ سب فضیلتین اوسکی شان کیواسطے ثابت ہین یعنی تمام کمالات اوسمین سب جمع ہین
روان و خرد بخشد و هوش و دل
اور اوسکو جان اور ہوش اور دل بخشا
نگر تا چه تشریف دادت ز غیب
دیکھو کہ اوسنے غیب سے کیسے خلعت عطا کئے
که ننگست ناپاک رفتن بخاک
کہ خاک مین ناپاک جانے گنہگار جانا حسرت و افسوس ہی
که مصقل نگیرد چو زنگار خورد
اسوجہ سے کہ چھپائین جاتی جیسے آئینہ مین جو نہین ہو سکتی

نه در ابتدا بودی آب منی
کیا پہلے تو آپ نطفہ نہین تھا اے تھا
چو روزی بسعی آوری سوی خویش
جب تو اپنی کوشش سے روزی پیدا کرے
چرا حق نمی بینی ای خود پرست
اے خود پسند تو خدا پر نظر کیون نہین کرتا ہے
چو آید بکوشیدنت خیر پیش
جب تیری کوشش سے کوئی نیک کام ہو
بسر پنجگی کس نبردست گوی
زور آوری سے کسینے گیند نہین پایا یا اسبقت حال نہین کی
تو قائم بخود نیستی یک قدم
تو آپ سے ایک قدم بھی ٹھہر نہین سکتا
نه طفل زبان بسته بودی ز لاف
کیا تو بچپن مین ایسا نہین تھا کہ پکار بھی نہین سکتا تھا
چو نافش بریدند و روزی گسست
پھر جب ناف کٹ گئی اور ذریعہ رزق کا موقوف ہوا
غریبی که رنج آردش دهر پیش
جب کوئی مسافر دنیا مین بیمار ہوتا ہے
پس او در شکم پرورش یافتست
پس وہ بچہ جسنے اپنی مان کے پیٹ مین پرورش پائی ہے
دو پستان که امروز دلخواه اوست
دو چھاتیان جو اب اوسکو مرغوب ہین
کنار و بر مادر دلپذیر
چاہنے والی مان کی گود اور آغوش
درختست بالای جان پرورش
اوسکا قد جان کے پرورش کرنیوالا مثل درخت کے ہے
نه رگهای پستان درون دلست
کیا چھاتیون کی رگین دل سے نہین ملی ہین

اگر مردی از سر بدر کن زنی
پس اگر مرد ہے تو عورتون کا شیوہ یا غرور چھوڑ
مکن تکیه بر زور بازوی خویش
تو اپنی قوت بازو پر بھروسہ نہ کر
که یارد بگردش در آورد دست
کہ بغیر اوسکی مدد کے کون ہاتھ ہلا سکتا ہے
به توفیق حق دان نه از سعی خویش
اسکو خدا کی مدد سے سمجھ نہ اپنی کوشش سے
سپاس خداوند توفیق گوی
پس اوسے توفیق الٰہی سمجھ کے اوسکا شکر کر
ز غیبت مدد میرسد دمبدم
بلکہ غیب سے تجھے دمبدم مدد پہونچتی ہے
همی روزی آمد بجوفش ز ناف
پس اوسوقت بھی تیرے پیٹ مین ناف سے رزق
به پستان مادر در آویخت دست
تو تیرا ہاتھ اپنی مان کی چھاتی کی طرف بڑھا اور وہان سے
برارد دهند آبش از شهر خویش
تو اوسکے وطن کا پانی اوسے پینے کو دیتے ہین
ز انبوب معده خورش یافتست
اور اوسنے معدہ کی نلی سے غذا کی ہے
دو چشمه هم از پرورشگاه اوست
اوسکی پرورشگاہ کے وہی دو چشمے ہین
بهشتست و پستان در او جوی شیر
مثل بہشت کے اور اوسمین اوسکی دونون چھاتیان
ولد میوهٔ نازنین بر برش
اور لڑکا مثل ایک عمدہ پھل کے اوسکی گود مین ہے
پس ار بنگری شیر خون دلست
پس اگر غور سے دیکھو تو دودھ دل کا خون ہے

بخونش فرو برده دندان چو نیش
حکمت الٰہی دیکھو کہ یہ لڑکا نشتر کی طرح اوسکو خون میں دانت چبھوتا ہے

سرشته درو مهر خونخوار خویش
مگر خدا نے اوس خونخوار کی کیسی محبت دل میں دی

چو بازو قوی کرد و دندان ستبر
جب بازو زبردست اور دانت مضبوط ہو جاتے ہیں

براندازدش دایه پستان بصبر
تو دودھ پلانیوالی چھاتی پر ایلوا لگا کر دودھ چھڑاتی ہے

چنان صبر از شیر خامش کند
ایلوے سے وہ اسطرح دودھ چھوڑ دیتا ہے

که پستان شیرین فرامش کند
کہ میٹھی میٹھی چھاتیاں بھول جاتا ہے

تو نیز ای که در توبهٔ طفل راه
اے شخص تو ابھی توبہ میں طفل راہ ہے

بصبرت فراموش گردد گناه
صبر اے ترک ہوا و ہوس سے تو گناہ کرنا بھول جاویگا

## حکایت

قصہ

جوانی سر از رای مادر بتافت
ایک جوان نے اپنی ماں کا کہنا نہ مانا

دل دردمندش چو آذر بتافت
اوسکا درد بھرا ہوا دل آگ کی طرح جلنے لگا

چو بیچاره شد پیشش آورد مهد
جب مجبور ہوئی تو جھولا اوسکے آگے لا کے رکھا

که ای سست مهر فراموش عهد
اور کہا کہ اے سست محبت بیوفا

نه گریان و درمانده بودی و خرد
جب تو چھوٹا اور لاچار تھا تو کیا ہمیشہ نہیں رویا کرتا تھا

که شبها ز دست تو خوابم نبرد
کہ اکثر راتوں کو میں تیرے سبب نہیں سوئی

نه در مهد نیروی حالت نبود
کیا جھولے میں تیری ایسی حالت نہ تھی

مگس راندن از خود مجالت نبود
کہ اپنے اوپر کی مکھی اوڑانے کی طاقت نہ تھی

تو آنی که زان یک مگس رنجهٔ
تو وہی ہے کہ ایک مکھی سے بھی تیرا بس نہیں چلتا تھا

که امروز سالار سرپنجهٔ
کہ آج تیرے پنجہ میں ایسی طاقت ہو گئی

بحالی شوی باز در قعر گور
ایسی ہی حالت میں پھر قبر کے گڑھے میں جاناہے

که نتوانی از خویشتن دفع مور
کہ ایک چیونٹی کو مجال ہنکانے کی نہو گی

وگر دیده چون برفروزد چراغ
پھر آنکھ میں کیونکر چراغ جلیگا اے روشنی رہیگی

چو کرم لحد خورد پیه دماغ
جب قبر کے کیڑے دماغ کی چربی کھا جاینگے

چو پوشیده چشمی نه بینی که راه
جیسے اندھے کو دکھائی نہیں دیتا کہ راہ نہیں دیکھتے

نداند همی وقت رفتن ز چاه
اور چلتے وقت نہیں جانتے کہ آگے کنواں ہے

تو گر شکر کردی که با دیدهٔ
اگر تو شکر گزار ہے کہ خدا نے تجھے آنکھیں دی ہیں خیر

وگرنه تو هم چشم پوشیدهٔ
نہیں تو تیری بھی آنکھیں بند ہیں

معلم نیاموختت فہم و رای
معلم نے مجھے عقل و دانائی نہین سکھائی ہے
سرشت این صفت در وجودت خدای
بلکہ [illegible] مجھے سمجھ بوجھ خدا نے عطا فرمائی

گرت منع کردی دل حق نیوش
اگر وہ تیرے دل حق پسند کو منع کرے
حقیقت عین باطل نمودی بگوش
تو سچ تجھے بالکل جھوٹ معلوم ہوگا

## گفتار اندر صنع باری در ترکیب خلقت انسان

قول اللہ تعالیٰ کی کاریگری انسان کی ترکیب خلقت کے بیان مین

ببین تا یک انگشت از چند بند
دیکھ ایک اونگلی کتنے پور وں سے
بہ اقلیدس صنع در ہم فگند
اوسنے اپنے علم اقلیدس کی کاریگری سے جوڑی ہے

پس آشفتگی باشد و ابلہی
پس دیوانگی اور حماقت ہے
کہ انگشت بر حرف صنعش نہی
کہ اوسکی صنعت پر حرف گیری کیجے اسے عیب رکھے

تامل کن از بہر رفتار مرد
ذرا سوچ تو کہ اوسنے آدمی کے چلنے کے واسطے
کہ چند استخوان پی زد و وصل کرد
بہت سی ہڈیوں کو پٹھوں سے جکڑا اور ملایا ہے

کہ بی گردش کعب و زانوی پای
کہ بغیر ٹخنے اور زانو اور پیر کی گردش کے
نشاید قدم بر گرفتن ز جای
جگہ سے قدم نہین اوٹھا سکتے

ازان سجدہ بر آدمی سخت نیست
اس سبب سے جھکنا آدمیون کو گران نہین
کہ در صلب او مہرہ یک لخت نیست
کہ اوسکی پیٹھ کی گریان ہموار نہین

دو صد مہرہ بر یکدگر ساختست
دو سو ہڈیان ای مشتری انسان کی اوپر تلے جوڑدی ہین
کہ گل مہرہ چون تو پرداختست
تیرا جسم مثل مٹی کے مہرہ کے بنایا ہے

رگت بر تنست ای پسندیدہ خوی
ای نیکخو تیرے جسم مین رگین اسطرح ہین
زمینی در و سیصد و شصت جوی
جیسے زمین پر تین ہزار ساٹھ نہرین جاری

بصر در سر و فکر و رای و تمیز
سر مین بینائی اور عقل اور تمیز دی
جوارح بدل دل بدانش عزیز
آدمی کے اعضا دل سے اور دل عقل سے عزیز

بہائم بروی اندر افتادہ خوار
چارپائے سر کے بل ذلت پر جھکے ہوئے
تو ہمچون الف بر قدمہا سوار
تو الف کی طرح سیدھا قدمون پر سوار ہے

نگون کردہ ایشان سر از بہر خور
اونہون نے کھانے کے واسطے سر جھکایا ہے
تو آری بعزت خورش پیش سر
تو عزت کیساتھ کھانا اپنے سر تک لاتا ہی سیدھا بیٹھکر کھاتا ہی

نزیبد ترا با چنین سروری
پس اس سرداری پر تجھے زیبا نہین ہے
کہ سر جز بطاعت فرود آوری
کہ سوائے عبادت خدا کے کہین سر جھکائے

ولیکن بدین صورت دلپذیر
مگر اپنی اس صورت دل پسند پر
فرشته مشو سیرت خوب گیر
فریفته نهو اچھی عادت اختیار کر

ره راست باید نه بالای راست
سیدھی راہ چلنا چاہیے نہ صرف قد سیدھا ہو
که کافر هم از روی صورت چو ماست
کیونکہ کافر بھی ظاہر صورت مین ہمارے ہی مشابہ ہے

ترا آنکه چشم و دهن داد و گوش
تجھے جسنے منھ اور کان دیے ہین
اگر عاقلی در خلافش مکوش
پس اگر تو عقلمند ہے تو اوسکے خلاف نہ کر

گرفتم که دشمن بکوبی بسنگ
جبکہ مانا کہ دشمن کو پتھر سے نہین مار سکتا ہے
مکن باری از جهل با دوست جنگ
مگر جہالت کے سبب سے کبھی دوست سے نہ لڑ

خردمند طبعان منت شناس
عقلمند طبیعت احسان پہچاننے والے
بگیرند عالم به تیغ سپاس
شکر گذاری کی تلوار سے عالم کو فتح کرتے ہین

## حکایت
قصہ

یکی اسب آزمای را دهم فتاد
ایک حاکم گھوڑے سے گر پڑا
بگردن درش مهره بر هم فتاد
اوسکی گردن کی ایک گویا اوکھڑ گئی

چو پیلش فرو رفت گردن به تن
ہاتھی کی طرح اوسکی گردن جھک گئی
نگشتی سرش تا نگشتی بدن
اوسکا سر نہین پھرتا جب تک سب بدن نہ پھرتا

پزشکان بماندند حیران درین
سب طبیب اوسکے علاج مین حیران تھے
مگر فیلسوفی ز یونان زمین
مگر ملک یونان کے ایک طبیب نے

سرش باز پیچید و تن راست شد
اوسکے سر درست اور جسم سیدھا کر دیا
دگر روی بنمودی زمن خواست شد
اور اگر وہ نہوتا تو ہل نہین سکتا

دگر نوبت آمد بنزدیک شاه
دوسری بار حکیم پھر اوس بادشاہ کے سامنے آیا
نکرد آن فرومایه در وی نگاه
وہ کمینہ اوسکی طرف نہ مخاطب ہوا

خردمند را سر فرو شد بشرم
اوس عقلمند طبیب نے سر شرم سے جھکا لیا
شنیدم که میرفت و میگفت نرم
مین نے سنا ہے کہ جاتا تھا اور آہستہ آہستہ کہتا تھا

اگر دی نه پیچیدمی گردنش
کہ اگر مین کل اوسکی گردن نہ سیدھی کر دیتا
نه پیچیدی امروز روی از منش
تو آج میری طرف سے منہ نہ پھیرتا

فرستاد تخمی بدست رهی
غلام کے ہاتھ تھوڑے سے بیج بھیج دیے
که باید که بر عود سوزش نهی
کہ اوکو عود سوز پر جلا کے دھونی لینا

ملک را یکی عطسه آمد ز دود
بادشاہ کو اوسکے دھوین سے ایک چھینک آئی
بعذر از پی مرد بشتافتند
عذر خواہی کیواسطے اوس مرد کے پیچھے دوڑے
بکن گردن از شکر منعم مپیچ
تو ایسا کبھی کر اور صاحب نعمت کی شکرگزاری سے سر نہ پھیر

سر و گردنش همچنان شد که بود
اوسکا سر اور گردن جیسی کی تیسی ہو گئی
بجستند بسیار و کم یافتند
بہت ڈھونڈھا مگر کہین نہ ملا
که روزی پسی سر برآری ز هیچ
کہ آخر کے دن تجھے کچھ نہ ملیگا

## گفتار اندر نظر در صنع باری تعالی

قول۔ خدا تعالی کی صنعت پر نظر کرنیکے بیان مین

شب از بهر آسایش تست و روز
خدا نے رات دن تیرے آرام کیواسطے پیدا کیا ہے
مه روشن و مهر گیتی فروز
راتکو چاندنی اور دنکو سورج جو جہان کو روشن کیا

سپهر از برای تو فراشوار
آسمان تیرے واسطے فراش کی طرح
همی گسترد اند بساط بهار
بہار کی بساط بچھاتا ہے

اگر باد و برفست و باران و میغ
چاہے ہوا اور برف اور مینھ اور بدلی ہو
وگر رعد چوگان زند برق تیغ
خواہ رعد گرج کے بجلی کی تلوار مارے

همه کارداران فرمان برند
سب اپنے اپنے کام مین مستعد اور تابعدار ہین
که تخم تو در خاک می پرورند
کہ تیرے واسطے تخم یعنے غذا مٹی مین پیدا کرتے ہین

وگر تشنه مانی ز سختی مجوش
اور اگر تکلیف سے تو پیاسا رہجاے تو غم نہ کر
که سقای ابر آبت آرد بدوش
کہ سقا ہے ابر تیرے واسطے کندھے پر پانی لیے آتا ہے

ز خاک آورد رنگ و بوی و طعام
وہ خاک سے رنگ اور خوشبو اور غذا پیدا کرتا ہے
تماشاگه دیده و مغز و کام
جو آنکھ اور مغز اور تالو کا تماشاگاہ ہے

عسل دادت از نحل و من از هوا
تیرے واسطے مکھیون کے منہ سے شہد پیدا کیا اور ہوا سے من
رطب دادت از نخل و نخل از نوا
درخت خرما سے خرما اور تخم خرما سے درخت

همه نخلبندان بخایند دست
سب باغبان حسرت کرتے ہین
ز حیرت که نخلی چنین کس نبست
اسلیے حیرت مین ہین کہ ایسا درخت کوئی نہین لگا سکتا

خور و ماه و پروین برای تو اند
آفتاب ماہتاب اور پروین تیرے واسطے پیدا ہوے
قنادیل سقف سرای تو اند
یہ سب تیرے گھر کی چھت کی قندیل ہین

ز خارت گل آورد و از نافه مشک
تیرے واسطے کانٹون سے گلاب اور نافے سے مشک پیدا کیا
زر از کان و برگ تر از چوب خشک
کان سے سونا اور سوکھی لکڑی سے ہری پتی

بدست خودت چشم و ابرو نگاشت
اپنے ہاتھ اے قدرت سے تیری آنکھین اور بھوین بنائین
کہ محرم باغیار نتوان گذاشت
کہ راز سے غیر کو آگاہ نہین کرتے ہین

توانا کہ آن نازنین پرورد
وہ ایسا ہی قادر ہے کہ اوس نازنین کو حالت نطفہ سی جنین تک
بالوان نعمت چنین پرورد
پھر اوسکو رنگ رنگ کی نعمتون سے ایسا بزرگ بناتا ہے

بجان گفت باید نفس بر نفس
جان سے ہر دم اوسکی شکر گزاری کرنا چاہیے
کہ شکرش نہ کار زبانست و بس
کیونکہ اوسکا شکر صرف زبان کا کام نہین ہے

خدایا دلم خون شد و دیدہ ریش
اے خدا میرا دل بھر آیا اور آنکھین پھٹ گئی ہین اسے
کہ می بینم انعامت از گفت بیش
کیونکہ تیری بخشش مین اپنے شکر سے زیادہ پاتا ہون

نگویم دد و دام و مور و سمک
درندہ اور جنگلی اور چیونٹی اور مچھلیون کو صرف مین نہین کہتا
کہ فوج ملائک بر اوج فلک
بلکہ آسمان پر فرشتون کی فوج بھی

هنوزت سپاس اندکی گفتہ اند
ابتک تیرا ذرا سا بھی شکر ادا نہین کر سکے
ز بیور هزاران یکی گفتہ اند
کروڑ ہزار سے ایک بھی کہہ سکتے

برو سعدیا دست و دفتر بشوی
جا سعدی اے باد آ اور دفتر اور ہاتھ دھو ڈال موقوف کر
براهی کہ پایان ندارد مپوی
جس راہ کی انتہا نہین اودھر نہ دوڑ

## حکایت

قصہ

یکی گوش کودک بمالید سخت
ایک شخص نے اپنے لڑکے کے کان ملوٹے
کہ ای بوالعجب گوی برگشتہ بخت
کہ اے بدبخت تیری باتین نالائق اور واہیات ہین

ترا تیشہ دادم کہ هیزم شکن
مین نے تجھے بسولہ اسواسطے دیا تھا کہ ہیزم لکڑی کاٹ لا
نگفتم کہ دیوار مسجد بکن
نہ کہ یہ کہا تھا کہ مسجد کی دیوار کھود ڈال

زبان آمد از بهر شکر و سپاس
خدا نے انسان کو زبان احسان اور شکر گزاری کیواسطے دی ہے
بغیبت نگرداندش حق شناس
حق شناس لوگ اسے غیبت مین کبھی نہین ہلاتے

گذرگاہ قرآن و پندست گوش
کان قرآن اور نصیحت سننے کے واسطے دیے ہین
بہ بهتان باطل شنیدن مکوش
بہتان اور جھوٹ کبھی نہ سنو

دو چشم از پی صنع باری نکوست
دو دو آنکھین اوسکے واسطے دیکھنے صنعت باری تعالیٰ کے ہین
ز عیب برادر فرو گیر و دوست
اپنے بھائی دوستکے عیب دیکھنے ندیکھ یعنے عیب گیری نکر

## گفتار اندر نظر در حال ناتوانان و شکر نعمت حق تعالی

قول - اس بیان مین کہ کمزوروں کی حالت پر نظر کرنا اور خدا کا شکر ادا کرنا

نداند کسی قدر روز خوشی
کوئی راحت و آرام کے وقت کی قدر نہین جانتا
مگر روزی کافتد بسختی کشی
مگر ہان تکلیف اور مصیبت کے وقت مین

زمستان درویش در تنگسال
جاڑے اور قحط مین فقیر کی تکلیف دیکھو
چه سهلست پیش خداوند مال
مگر وہ صاحب مال کیواسطے کیسی آسان ہے

سلیمی که یکچند نالان بخفت
جسے سانپ نے کاٹا ہوا ہو اور روتے تھوڑی دیر سو جاتا ہے
خداوند را شکر صحت بگفت
تو خدا کا شکر اپنی صحت پر ادا کرتا ہے

چو مردانه رو باشی و تیز پای
اگر تیری چال مردون سے تیز قدم ہو
بشکرانه با کندپویان بپای
تو اوسکا شکر کر اور سست قدمون کی رفاقت کر

به پیر کهن بر ببخشد جوان
جوان بڈھون پر ترس کھاتے ہین
توانا کند رحم بر ناتوان
زبردست کمزورون پر رحم کرتے ہین

چه داند جیحونیان قدر آب
دریاے جیحون کے رہنے والے پانی کی کیا قدر جانین
ز واماندگان پرس در آفتاب
دھوپ کے چلے ہوون سے اوسکا حال پوچھنا چاہیے

عرب را که بر دجله باشد قعود
جو عرب دریاے دجلہ نہر بغداد پر ٹھہرا ہو
چه غم دارد از تشنگان زرود
اوسکو زرود کے پیاسون کی کیا پرواہ ہے

کسی قیمت تندرستی شناخت
اوس شخص کو تندرستی کی قدر ہوتی ہے
که یکچند بیچاره در تپ گداخت
جو غریب تھوڑے دنون تک تپ مین گھلتا ہے

ترا تیره شب کی نماید دراز
تجھے اندھیری رات کب پہاڑ معلوم ہوگی
که غلطی ز پهلو به پهلوی باز
جب تو ادھر اودھر کروٹ بدلکے سوتا ہے

براندیش از افتان و خیزان تب
جو بیچارے اوٹھتے بیٹھتے بیتاب ہون اونکا خیال رکھ
که رنجور داند درازی شب
کہ بیمار رات کی درازی کا حال خوب جانتا ہے

به بانگ دهل خواجه بیدار گشت
ڈنکے کی آواز سے مالک جاگا
چه داند شب پاسبان چون گذشت
اوسے کیا معلوم ہوگا کہ چوکیدار کی رات کیسی بسر ہوئی

## حکایت سلطان طغرل با هندوی پاسبان

قصہ بادشاہ طغرل اور ہندو پاسبان کا

شنیدم که طغرل شبی در خزان
مین نے سنا ہے کہ ایک بار طغرل بادشاہ چلے کے جاڑون مین
گذر کرد بر هندوی پاسبان
ایک غلام چوکیدار کیطرف ہوکے نکلا

ز باریدن برف و باران و سیل
جو برف اور پانی اور سیلاب مین
بلرزش در افتاده همچون سهیل
سہیل ستارے کی طرح کانپتا تھا

دلش بر وی از رحمت آورد جوش
رحم سے اوسکا دل بھر آیا
که اینک قبا پوستینم بپوش
کہا کہ ابھی تو میری پوستین کی قبا پہن لے

دمی منتظر باش بر طرف بام
تھوڑی دیر کوٹھے کی طرف انتظار کرنا
که بیرون فرستم بدست غلام
کہ مین اپنے غلام کے ہاتھ بھیجے دیتا ہون

درین بود باد صبا در وزید
وہ اسی ذکر مین تھا کہ ٹھنڈی ہوا چلنے لگی
شهنشه در ایوان شاهی خزید
بادشاہ اپنے محل مین چلا گیا

وشاقی پریچهره در خیل داشت
اوسکے غلامون مین ایک پرستار پری چہرہ تھی
که طبعش بدو اندکی میل داشت
کہ وہ اوسکو بہت چاہتا تھا

تماشای ترکش چنان خوش فتاد
اوس ترک کے تماشے مین ایسا مصروف ہوا
که هندوی مسکین برفتش زیاد
کہ غریب پاسبان کو بالکل بھول گیا

قبا پوستینی گذشتش بگوش
اوسنے پوستین کی قبا کا صرف وعدہ سنا
ز بدبختیش بر نیامد بدوش
مگر بدنصیبی سے کندھے پر نہ پڑی

مگر رنج سرما بر و بس نبود
شاید جاڑے کی تکلیف اوسکے واسطے کافی نہتھی
که جور سپهر انتظارش فزود
جو آسمان کے ظلم نے انتظار کی تکلیف اور بڑھائی

نگه کن چو سلطان بغفلت بخفت
دیکھو جب وہ بادشاہ غافل ہوکے سو رہا
که چوبک زنش بامدادان چه گفت
نقارہ بجانے والے نے اوس صبح کیوقت کیا کہا بزبان حال

مگر نیکبختت فراموش شد
کیون آخر تو اوس نیکبخت کو بھول گیا
چو دستت در آغوش آغوش شد
جب تو پرستار سے ہم آغوش ہوا

ترا شب بعیش و طرب میرود
تیری رات عیش و خوشی سے بسر ہوتی ہے
چه دانی که بر ما چه شب میرود
تجھے کیا معلوم کہ ہم پر کیونکر رات کٹتی

فرو برده سر کاروانی بدیگ
جب سردار قافلہ نے دیگ کی طرف سر جھکا لیا
چه از پا فرو رفتگانش بریگ
تو اوسکو ان لوگونکی پروا نہوگی جو گرم ریگ اور جنگل مین

بدار ای خداوند زورق بر آب
اے سردار کشتی کے اپنی کشتی پانی پر ٹھہرائے رکھ
که بیچارگان را گذشت از سر آب
جبکہ غریبون کے سر پانی گذر گیا ہو آ غرق ہو چکے ہون

توقف کنید ای جوانان چست
اے تیز رو جوانون توقف کرو
که در کاروانند پیران سست
کہ قافلہ مین سست اور بڈھے بھی ہین

تو خوش خفته در هودج کاروان
تو قافلے کے کجاوے مین آرام سے سو رہا
مهار شتر در کف ساروان
اور اونٹ کی مہار ساربان کے ہاتھ مین

چه هامون و کوهست چه سنگ و رمال
چاہے جنگل ہو یا پہاڑ یا پتھر یا ریگ تجھے کیا معلوم ہوگا

زره بازپس ماندگان پرس حال
جو راہ میں تھک کر پیچھے رہ گئے ہوں انسے اون تکلیف کا حال پوچھنا چاہیے

ترا کوه پیکر هیون می برد
تجھے پہاڑ سا گھوڑا لیکے چلتا ہے

پیاده چه دانی که خون می خورد
تجھے کیا معلوم کہ پیادے کو کیا تکلیف ہوتی ہے

بآرام دل خفتگان در بنه
خیمے میں جو چین سے سوتے ہیں

ندانند حال شکم گرسنه
وہ بھوکوں کا حال نہیں جانتے

## حکایت
قصه

یکی را عسس دست بربسته بود
کوتوال نے ایک شخص کی مشکیں باندھیں

همه شب پریشان و دلخسته بود
اوسے تمام رات پریشانی اور تکلیف رہی

بگوشش آمد در شب تیره رنگ
اوسنے اندھیری رات میں سنا

که شخصی همی نالد از دست تنگ
کہ ایک شخص تکلیف اور مصیبت سے روتا ہے

شنید این سخن دزد مغلول و گفت
اوس چورنے جو طوق پہنے تھا سنکے کہا

تو باری ز غم چند نالی بخفت
تو تکلیف سے کہاں تک روئیگا چپ رہ

برو شکر یزدان کن ای تنگدست
اے مفلس جا خدا کا شکر کر

که دستت عسس تنگ بر هم نبست
کہ کوتوال نے تیرے ہاتھ کسکے نہیں باندھے

مکن ناله از بینوائی بسی
اپنی غریبی سے بہت فریاد نہ کر

چو بینی ز خود بینواتر کسی
جب تو آپ سے بھی زیادہ غریب بہت دیکھتا ہے

## حکایت
قصه

برهنه تنی یکدرم وام کرد
ایک ننگے نے ایکدرم قرض لیکے

تن خویش را کسوت خام کرد
اپنے جسم کا لباس کچے چمڑے کا بنایا

بنالید کای طالع بدلگام
اوسنے رو کے کہا اے میرے نصیب سرکش

بگرما به پختم درین زیر خام
مارے گرمی کے میں اس کچے چمڑے میں بلبلایا

چو ناپخته آمد ز سختی بجوش
جب وہ ناتجربہ کار مصیبت سے رونے لگا

یکی گفتش از چاه زندان خموش
تو قیدخانہ کے کنوئیں سے ایک شخص نے چپ رہ کہا

بجا آور ای خام شکر خدای
اے نادان خدا کا شکر کر

که چون ما نه خام بر دست و پای
کہ میری طرح تیرے ہاتھ پیر میں کچا چمڑا نہیں

## حکایت

قصہ

یکی کرد بر پارسائی گذر
ایک شخص ایک پارسا کے پاس گیا

بصورت جہود آمدش در نظر
ظاہر مین وہ اوسکو یہودی معلوم ہوا

قفائی فروکوفت بر گردنش
اوسنے اوسکی گردن پر ایک گھونسا مارا

بنجشید درویش پیراہنش
فقیر نے اپنا پیراہن اوسکو اوتار دیا

خجل گفت کانچہ از من آمد خطاست
اوسنے شرمندہ ہوکے کہ مجھسے قصور ہوا

ببخشای بر من چہ جای عطاست
معاف کر انعام کا کیا موقع ہی

بشکرانہ گفتا بہ شر نایستم
اوسنے شکر ادا کیا کہ مین شریر نہین ہون

کہ آنم کہ پنداشتی نیستم
جو تجھے سمجھا مین وہ نہین ہون

نکو سیرت بی تکلف برون
نیک سیرت بے تکلف اے بد صورت

بہ از نیکنام خراب اندرون
نیک نام بد سیرت سے اچھا ہے

بنزدیک من شب رو راہزن
میرے نزدیک چور ڈاکو

بہ از فاسق پارسا پیرہن
بدکار پارسا بنے ہوے سے بہتر ہے

## حکایت

قصہ

زرہ بازپس ماندہ میگریست
راہ مین ایک تھکا ہوا روتا تھا

کہ مسکین تر از من بریندشت کیست
کہ مجھسے عاجز زیادہ اس جنگل مین کوئی نہین

خری بارکش گفتش ای بی تمیز
ایک بوجھ ڈھونے والے گدھے نے کہا کہ ای گدھے

زجور فلک چند نالے تو نیز
آسمان کے ظلم سے تو کہانتک روئیگا

برو شکر کن گر بخر بر نۂ
اگر تو گدھے پر سوار نہین ہی تو جا اور شکر کر

کہ آخر بزیر کسان خر نۂ
کہ آخر گدھے کیطرح تو تجھپر کوئی سوار نہین

## حکایت

قصہ

فقیہی برافتادہ مستی گذشت
ایک عالم ایک مست بیہوش پڑے ہوے کیطرف سے نکلا

بمستوری خویش مغرور گشت
اپنی پارسائی پر غرور کیا

زنخوت بدو التفاتے نکرد
غرور سے اوسکی طرف نظر اوٹھا کے بھی نہ دیکھا

جوان سر برآورد کای پیرمرد
اوس جوان نے سر اوٹھا کے کہا کہ اے پیر مرد

**بروشکر کن چون بنعمت دری — کہ محرومی آید زمستکبری**

اگر تو مالدار ہے تو جا اور شکر ادا کر — کہ غرور سے نعمت زائل ہو جاتی ہے

**یکی را کہ در بند بینی مخند — مبادا کہ ناگہ درافتی ببند**

کسیکو قید مین دیکھ کے ہنس نہین — ایسا نہو کہ تو بھی قید ہو جاے

**نہ آخر در امکان تقدیر ہست — کہ فردا چو من باشی افتادہ مست**

کیا تقدیر کے امکان مین یہ بات نہین — کہ کل تو میری طرح سے مست پڑا ہو

**ترا آسمان خط بمسجد نبشت — مزن طعنہ بر دیگری در کنشت**

اگر تیری قسمت مین قلم تقدیر نے مسجد لکھی ہے یعنی نیکی — تو کسی اور کے بتخانہ پر طعنہ نہ کر یعنے بدی

**بہ بند ای مسلمان بشکرانہ دست — کہ زنار مغ بر میانت نہ بست**

اے مسلمان اس شکرانہ کیواسطے ہاتھ اوٹھا — کہ مغون کی طرح جنیو تیری کمر پر نہین پڑا ہے

**نہ خود میرود ہر کہ جویان اوست — بعنف کشان میبرد لطف دوست**

اسکا طالب خود نہین جاتا ہے — بلکہ دوست کی مہربانی اسکی گردن پکڑے کھینچے لیے جاتی ہے

**نگر تا قضا از کجا سیر کرد — کہ کوری بود تکیہ بر غیر کرد**

دیکھنا چاہیے کہ حکم خدا سے کیا کیا پیش آئے — کیونکہ غیر پر بھروسہ اندھون کا کام ہے

## گفتار اندر نظر صاحبدلان در حق نہ در اسباب

قول۔ اس بیان مین کہ صاحبدل خدا پر نظر رکھتے ہین نہ اسباب ظاہر پر

**شکست باری شفا در نبات — اگر شخص را ماندہ باشد حیات**

اللہ نے بوٹیون مین شفا بخشی ہے — اگر جسم کی زندگی باقی ہو

**عسل خوش کند زندگان را مزاج — ولے درد مردن ندارد علاج**

جنکی تقدیر مین زندگی ہے انکا مزاج شہد سے درست ہو جاتا ہے — مگر موت کے درد کا علاج نہین ہے

**رمق ماندہ را کہ جان از بدن — بر آمد چہ سود انگبین در دہن**

جسکے بدن مین رمق برابر جان ہو اے جان لب ہو — پس جب جان نکلگئی تو شہد پلانے سے کیا فائدہ ہوگا

**یکی گرز پولاد بر مغز خورد — کسی گفت صندل بمالش بدرد**

ایک شخص کے سر مین گرز فولادی لگا — کسی نے کہا اسکے درد پر صندل لگاؤ

**ز پیش خطر تا توانی گریز — ولیکن مکن با قضا پنجہ تیز**

خوف کی تلوار سے جہانتک ہو سکے بھاگو — مگر قضا کے ساتھ پنجہ نہ لڑاؤ اے مقابلہ نہ کرو

**درون تا بود قابل شرب و اکل — بدان تازہ رویست و پاکیزہ شکل**

پیٹ جبتک کھانے پینے کے لائق ہے — اوسیکے سبب سے چہرہ شگفتہ اور شکل عمدہ ہے

خراب انگہ این خانہ گردد تمام
یعنی اُسوقت بالکل خراب ہو جائیگا
کہ باہم نسازند طبع و طعام
کہ جب طبیعت اور کھانا ناموافق ہو

مزاجست تر و خشک و گرمست و سرد
تیرا مزاج تر اور خشک اور گرم اور سرد ہے
مرکب ازین چار طبع ست مرد
انہین چار چیزونسے طبیعت انسان کی مرکب ہے

یکی زین چو بر دیگری یافت دست
انہین سے ایک نے بھی جب دوسرے پر غلبہ پایا
ترازوی عدل طبیعت شکست
تو طبیعت کے اعتدال کی ترازو ٹوٹ گئی

اگر باد سرد نفس نگذرد
اگر ہوا کا سرد دم نگذریگا
تف سینہ جان در خروش آورد
گرمی سینہ کی جان کو بیقرار کردیگی

وگر دیگ معدہ بجوشد طعام
اور اگر دیگ معدہ سے کھانا ابل جائے یعنے کھانا ہضم نہو
تن نازنین را شود کار خام
تو جسم نازنین کا کام کچا رہجائے

در ایشان نہ بندد دل اہل شناخت
اُنپر ہوشیار دل نہین لگاتے لیے اعتبار نہین کرتے
کہ پیوستہ باہم نخواہند ساخت
کہ ہمیشہ آپسمین موافق نہین رہتے

توانائی تن مدان از خورش
خوراک سے جسم کی قوت نہ سمجھ
کہ لطف حقت میدہد پرورش
بلکہ اسکی پرورش خدا کی مہربانی سے ہوتی ہے

بحقش کہ گر دیدہ بر تیغ و کارد
خدا کی قسم ہے کہ اگر آنکھین تلوار اور چھری پہ نکالین
نہی حق شکرش نخواہی گذارد
تب بھی اس شکر کا حق ادا نہین ہو سکتا

چو روی بخدمت نہی بر زمین
اگر تو عبادت کیواسطے زمین پر سر جھکاتا ہے
خدارا ثنا گوی و خود را مبین
تو خدا کا شکر ادا کر اپنی طرف نظر نہ کر

گدائیست تسبیح و ذکر و حضور
فقیری نام ہے بیچ دلسے تسبیح و ذکر کرنے کا
گدا را نباید کہ باشد غرور
فقیر کو چاہیے کہ کبھی غرور نکرے

گرفتم کہ خود خدمتی کردہ
میں نے مانا کہ بیشک تو نے کوئی کام بھی کیا ہے
نہ پیوستہ اقطاع او خوردہ
اگر ہمیشہ اسکی سرکارسے تو وظیفہ بھی پاتا ہے

## گفتار در سابقہ حکم ازل و توفیق خیر

قول ۔ اس بیان مین کہ پیشتر حکم خدا کا ہوا اور توفیق کرنیکی عطا ہوئی

نخست او ارادت بدل در نہاد
پہلا اسنے اعتقاد اور ارادہ دل مین ڈالا
پس این بندہ بر آستان سر نہاد
بعد اسکے اس بندے نے عبادت کیواسطے سر جھکایا

گر از حق نہ توفیق خیری رسد
اگر خدا کیطرف سے نیکی کی توفیق نہوتی
کی از بندہ خیری بغیری رسد
کب بندہ سے کسیکے ساتھ نیکی ہو سکتی

زبان را چه بینی که اقرار داد
زبان کو کیا دیکھتا ہے کہ اسنے اقرار کیا ہے
ببین تا زبان را که گفتار داد
یہ تو دیکھ کہ کسنے زبان کو پیدا کیا ہے

در معرفت دیدۀ آدمیست
آدمی کی آنکھیں خدا پہچاننے کے دروازے ہیں
که بگشاده بر آسمان و زمیست
جو کھلے ہوئے آسمان و زمین کا حال دیکھتے ہیں

کیت فهم بودی نشیب و فراز
تجھکو اونچے نیچے اچھے برے کی کہاں خبر ہوتی
گر این در نکردی بروی تو باز
اگر یہ دروازہ خدا تیرے واسطے نہ کھولتا

سر آورد و دست از عدم در وجود
اوسنے تیرا سر اور ہاتھ عدم سے پیدا کیا
درین جود بنهاد و در وی سجود
ہاتھ میں سخاوت دی اور اوسمیں سجدہ کرنیکی قدرت دی

وگرنه کی از دست جود آمدی
نہیں تو ہاتھ سے کہاں بخشش ہو سکتی
محالست کز سر سجود آمدی
سر سے سجدہ کرنا محال ہوتا

بحکمت زبان داد و گوش آفرید
اوسنے حکمت سے زبان اور کان پیدا کیے
که باشند صندوق دل را کلید
جو دل کے صندوق کے واسطے کنجی کی طرح ہیں

اگر نه زبان قصه برداشتی
اگر زبان میں گویائی کی قدرت نہوتی
کس از سر دل کی خبر داشتی
کسیکو دل کے راز سے خبر نہوتی

وگر نیستی سعی جاسوس گوش
اور اگر کان کے مخبر کوشش نہ کرتے
خبر کی رسیدی بسلطان هوش
تو سلطان ہوش یا نفس ناطقہ کو کسی بات کی کب خبر ہوتی

مرا لفظ شیرین خواننده داد
میری گویائی اسنے زبان میں کلام شیرین عطا کیا
ترا سمع دراک داننده داد
تجھکو کان اچھی طرح سننے والے دیے

مدام این دو چون حاجبان بر درند
یہ دونوں دربانوں کی طرح ہمیشہ دروازہ پر حاضر رہتے ہیں
ز سلطان بسلطان خبر می برند
ایک بادشاہ کی خبر دوسرے بادشاہ تک پہونچاتے ہیں

چه اندیشی از خود که فعلم نکوست
پس تو کیا سمجھکر کہتا ہے میں اچھے کام کرتا ہوں
ازان در نگه کن که تقدیر اوست
اوسکی طرف دیکھ جسکے اختیار میں تقدیر ہے

برد بوستانبان بایوان شاه
باغبان بادشاہ کے محل میں
بتحفه ثمر هم ز بستان شاه
تحفہ کے طریق پر پھل پھول اسکے باغ سے لیجاتا ہے

## حکایت سفر هندوستان و ضلالت بت پرستان

قصہ ہندوستان کے سفر اور بت پرستوں کی گمراہی کا

بتی دیدم از عاج در سومنات
میں نے سومنات میں ایک ہاتھی دانت کا بت دیکھا
مرصع چو در جاهلیت منات
جڑاؤ جیسے کفر و جہالت کے زمانہ میں اور قبل اسلام کے منات بنا تھا

چنان صورتش بسته تمثال گر | که صورت نه بندد ازان خوبتر
بت تراش نے اوسکی ایسی اچھی صورت بنائی تھی | کہ اوس سے عمدہ صورت بن نہین سکتی ہے

ز هر ناحیت کاروان ها روان | بدیدار آن صورت بی روان
ہر طرف سے قافلہ آتے تھے | اوس بیجان صورت کے دیکھنے کے واسطے

طمع کرده رایان چین و چگل | چو سعدی وفا زان بت سنگدل
چین اور چگل کے راجہ | اس بت سنگدل سے وفا چاہتے تھے جیسے سعدی

زبان آوران رفته از هر مکان | تضرع کنان پیش آن بی زبان
ہر طرف سے آکے ہندی شاعر | اُس بے زبان کے سامنے التجا کرتے تھے

فرو ماندم از کشف آن ماجرا | که حیی جمادی پرستد چرا
مجھکو اس حال سے تعجب ہوا | کہ یہ زندہ کیون پتھر کی پرستش کرتے ہین

مغی را که با من سر و کار بود | نکوگوی و هم حجره و یار بود
جس پنڈت سے کہ میرا تعلق اور جان پہچان تھی | شیرین زبان اور دوست تھا اور ایک ہی حجرہ

بنرمی بپرسیدم ای برهمن | عجب دارم از کار این بقعه من
مین نے اس سے آہستہ سے پوچھا کہ اے برہمن | اس گھر کے کام سے مجھے تعجب آتا ہے

که مدهوش این ناتوان پیکر اند | مقید بچاه ضلال اندر اند
کہ یہ صورتین بیوقوف اور بالکل بیہوش ہین | گمراہی کے کنوئین مین قید ہین

نه نیروی دستش نه رفتار پای | ورش بفگنی بر نخیزد ز جای
نہ اسکو ہاتھ ہلانے نہ چلنے کی قوت ہے | اور اگر اسکو گرادو تو اٹھ نہین سکتا

نه بینی که چشمانش از کهرباست | وفا جستن از سنگ چشمان خطاست
تو نہین دیکھتا کہ اُسکی آنکھین کہربا کی بنی ہین | ایسے اندھون سے وفا چاہنا خلاف عقل ہے

برین گفتم آن دوست دشمن گرفت | چو آتش شد از خشم و در من گرفت
اسی بات پر وہ دوست دشمن ہوگیا | آگ کی طرح غصے سے سرخ ہوکر میرے پیچھے پڑگیا

مغان را خبر کرد و پیران دیر | ندیدم دران انجمن روی خیر
اور پنڈتون اور بڈھے پجاریون کو خبر کردی | بس مین نے اوس محفل مین اپنی خیر نہ دیکھی

چو گبران کج پیششان راست بود | ره راست در چشمشان کج نمود
جیسے کہ گمراہی کفر اونکی دانست مین سیدھی تھی | سیدھی راہ اسلام اونکو ٹیڑھی راہ معلوم ہوتی

که مرد ار چه دانا و صاحبدلست | بنزدیک بی دانشان جاهلست
کہ کوئی مرد اگرچہ کیساہی عقلمند اور ہوشیار ہو | مگر جاہلون کے نزدیک وہ بیوقوف ہے

فرو ماندم از چاره همچون غریق
مجھے کوئی تدبیر نہ سوجھی جیسے ڈوبے ہوئے کو

چو بینی که جاهل بکین اندرست
جب دیکھے کہ جاہل فساد پر آمادہ ہے

همین برهمن را ستودم بلند
میں نے اسی برہمن کی پکار کے تعریف کی

مرا نیز با نقش این بت خوشست
مجھے بھی اس بت کی صورت اچھی معلوم ہوتی ہے

بدیع آیدم صورتش در نظر
دیکھنے میں تو اس کا ظاہر مجھے بھی اچھا معلوم ہوتا ہے

که سالوک این منزلم عنقریب
کہ مجھے یہاں آئے تھوڑے دن ہوئے

تو دانی که فرزین این رقعه
وہ تجھے معلوم ہوگا کہ تو اس بساط کا وزیر ہے

عبادت بتقلید گمراهیست
کسی کے کہنے یا دیکھنے پر عبادت کرنا گمراہی ہے

چه معنیست در صورت این صنم
اس تصویر میں کیا عمدہ بات و خوبی ہے بتا

برهمن ز شادی برافروخت روی
برہمن کا مارے خوشی کے چہرہ شگفتہ ہو گیا

سوالت صوابست و فعلت جمیل
تیرا سوال اور تیرا کام عمدہ ہے

بسی چون تو گردیدم اندر سفر
میں بھی تیری طرح بہت پھرا ہوں

جز این بت که هر صبح ازینجا که هست
سوا اس بت کے کوئی طاقت حرکت کی نہیں رکھتا

وگر خواهی امشب همین جا بباش
اگر تو چاہتا ہے تو رات کو یہاں ٹھہر

برون از مدارا ندیدم طریق
نرمی کے سوا میں نے اور کوئی طریقہ نہ دیکھا

سلامت بتسلیم و لین اندرست
تو سلامتی تابعیت اور امان لینے میں ہے

که ای پیر تفسیر استا و زند
کہ اے بڈھے تیری ذات تو استا اور زند کی تفسیر ہے

که شکلی خوش و صورتی دلکش است
کیونکہ اس کی شکل عمدہ اور صورت پاکیزہ ہے

ولیکن ز معنی ندارم خبر
مگر باطن کی مجھے خبر نہیں ہے

بد از نیک نادر شناسد غریب
مسافر کو اچھے برے کی کم تمیز ہوتی ہے

نصیحتگر شاه این بقعه
اور یہاں کے بادشاہ کا نصیحت کرنے والا

خنک رهروی را که آگاهیست
واہ کیا اچھا وہ شخص ہے جو خود آگاہ ہو

که اول پرستندگانش منم
کہ میں پہلے اس کی خدمت کرونگا

پسندیده گفت ای پسندیده گوی
اس نے میری بات بہت پسند کی اور کہا تیری بات ٹھیک

بمنزل رسد هر که جوید دلیل
جو شخص راہ ڈھونڈتا ہے وہی منزل پر پہنچتا ہے

بتان دیدم از خویشتن بیخبر
بہت بت دیکھے جنکو اپنی خبر نہیں

برآرد بریزدان داور دست
اور یہاں سے خدا کی طرف دعا کیواسطے

که فردا شود سر این بر تو فاش
کہ کل صبح کو تجھ پر یہ راز ظاہر ہو جائیگا

**که دانم ترا پیش مشکل نماند**
کہ میں یقین کرتا ہوں کہ تجھے اب شک نہوگا

**حقیقت عیان گشت و باطل نماند**
سب حال دیکھ لیا اب تو یقین تو کچھ جھوٹ نہیں

**چو دیدم که جهل اندر و محکمست**
جب میں نے دیکھا کہ جہالت اوسکی ذات میں خوب مضبوط ہے

**خیال محال اندر و مدغمست**
خیال محال اوسکے دل میں جما ہوا ہے

**نیارستم از حق دگر هیچ گفت**
میں سوائے اسکے اور کچھ نہ کہہ سکا سچ بات

**که حق ز اهل باطل بباید نهفت**
کیونکہ سچ کو جھوٹوں سے چھپانا چاہیے

**چو بینی زبردست را زیردست**
جب دیکھے کہ کسی زبردست سے مقابلہ ہے

**نه مردی بود پنجه خود شکست**
تو اپنا پنجہ توڑنا کچھ بہادری نہیں

**زمانی بسالوس گریان شدم**
تھوڑی دیر تک میں فریب دینے کیواسطے رو دیا

**که من زانچه گفتم پشیمان شدم**
اور میں نے جو کچھ کہا تھا اوس سے پشیمان ہوا

**بگریه دل کافران کرد میل**
رونے کے سبب سے کافروں کا دل پسیجا

**عجب نیست سنگ ار بگردد بسیل**
کیونکہ سیلاب میں پتھروں کا بہنا کچھ تعجب نہیں ہے

**دویدند خدمت کنان سوی من**
خدمت کرنے والے میری طرف دوڑ سے

**بعزت گرفتند بازوی من**
اور عزت کے ساتھ میرا بازو پکڑ لیا

**شدم عذر گویان بر شخص عاج**
میں بہانہ عذر کرتا ہوا اوس ہاتھی دانت کے بت تک پہونچا

**بکرسی زر کوفت بر تخت ساج**
کہ ساکھو کے تخت پر کرسی زر پر بیٹھا تھا

**ببت را یکی بوسه دادم بدست**
بت کے ہاتھ میں نے چوم لیے

**که لعنت برو باد و بر بت پرست**
اور دل میں کہا کہ اس بت اور بت پرست دونوں پر لعنت ہے

**بتقلید کافر شدم روز چند**
اونکی پیروی کی تعمیل سے دو تین دن تک کافر رہا

**برهمن شدم در مقالات زند**
کتاب ژند کی باتیں سننے سے میں برہمن مشہور ہوا

**چو دیدم که در دیر گشتم امین**
جب میں نے دیکھا کہ اوس مندر میں امانت دار مشہور ہوا

**نگنجیدم از خرمی در زمین**
تو مارے خوشی کے زمین پر پاؤں نہ رکھتا تھا

**در دیر محکم ببستم شبی**
ایک رات کو میں نے مندر کا دروازہ خوب مضبوط بند کیا

**دویدم چپ و راست چون عقربی**
داہنے بائیں بچھو کی طرح دوڑنے لگا

**نگه کردم اندر تخت و زبر**
میں نے اوس تخت کے نیچے اور اوپر نظر کی

**یکی پرده دیدم مکلل بزر**
ایک پردہ زر دوزی کا پڑا ہوا دیکھا

**پس پرده مطرانی آذر پرست**
اس پردے کے پیچھے ایک سردار آتش پرست کا

**مجاور سر ریسمانی بدست**
مجاور تھا اور ایک رسی کا سرا ہاتھ میں لیے ہوئے

بفورم در آنحال معلوم شد
فوراً وہ حال مجھ کو معلوم ہو گیا کہ رسی کا ہاتھ اوٹھانا آسانی سے
چو داؤد کاہن برو موم شد
جیسے حضرت داؤد کے ہاتھ مین لوہا موم ہوتا تھا

که ناچار چون درکشد ریسمان
کہ جب وہ رسی کھینچتا ہے تو مجبور ہو کے
بر آرد صنم دست فریاد خوان
وہ بت عاجزی سے دعا کرتا ہے

برهمن شد از روی من شرمسار
وہ برہمن میرے دیکھنے سے شرمندہ ہوا
که شنعت بود بخیه بر روی کار
کہ اسکا راز فاش ہونا برا تھا

بتازید و من در پیش تاختم
وہ بھاگا اور مین اسکے پیچھے دوڑا
نگونش بچاہے در انداختم
اور اسکو اوندھا ایک کنوین مین ڈالدیا

که دانستم ار زنده آن برهمن
کہ مین سمجھ گیا کہ یہ برہمن زندہ رہیگا
بماند کند سعی در خون من
میرے قتل کیواسطے کوشش کریگا

پسندد که از من برآید دمار
چاہیگا کہ میرا مغز نکالا جاوے
مبادا که رازش کنم آشکار
تاکہ ایسا نہو کہ مین اسکا راز ظاہر کردون

چو از کار مفسد خبر یافتی
جبکہ مفسد کے کام سے تجھے خبر ہو جاوے
ز دستش بر آور چو دریافتی
قابو پا کے اوسکا مغز ہاتھ سے نکال لے

اگر زنده اش مانی آن بی هنر
کیونکہ اگر تو اوسے زندہ رکھیگا
نخواهد ترا زندگانی دگر
تو پھر وہ تیری زندگی کبھی نچاہیگا

وگر سر بخدمت نهد بر درت
اور اگر عاجزی سے تیرے دروازے پر سر بھی رکھدے
اگر دست یابد ببرد سرت
کیونکہ جب قابو پائیگا تو تیرا سر کاٹ لیگا

فریبنده را پای در پی منه
فریب دینے والے کے پیچھے نہ پڑ
چو رفتی و دیدی امانش مده
مگر جب جاکے دیکھے تو اوسے پناہ نہ دے

تمامش بکشتم بسنگ آن خبیث
مین نے اوس خبیث کو اچھی طرح سے مار ڈالا
که از مرده دیگر نیاید حدیث
کیونکہ مردہ پھر حال نہین بتا سکتا

چو دیدم که غوغائے انگیختم
جب مین نے دیکھا کہ شور اور فساد برپا کیا
رها کردم آن بوم و بگریختم
مین وہ سرزمین چھوڑ کے بھاگ کھڑا ہوا

چو اندر نیستانش آتش زدی
جب نرکلون کے جنگل مین آگ لگا دی
ز شیران بپرهیز اگر بخردی
پس اگر عقلمند ہے تو شیرون سے پرہیز کر

مکش بچه مار مردم گزای
آدمی کے کاٹنے والے سانپ کا بچہ نہ مار
چو کشتی دران خانه دیگر مپای
اگر مار ڈالا تو پھر اوس جگہ کبھی نہ ٹھہر

چو زنبور خانه بیاشوفتی
جب بِروں کا چھتا ادھیڑا

گریز از محلت که گرم اوفتی
تو اس جگہ سے بھاگ جا نہیں تو جلد گرجائیگا

بچابک تر از خود مینداز تیر
اپنے سے زیادہ چالاک کے ساتھ تیراندازی نہ کر

چو افتاد دامن بدندان بگیر
مگر جب وہ مقابلہ میں گر گیا تو جیسے پھاڑ ڈال

در اوراق سعدی چنین پند نیست
سعدی کی کتاب میں اس سے عمدہ کوئی نصیحت نہیں

که چون پای دیوار کندی مایست
کہ جب دیوار کی جڑ کھودے تو وہاں کبھی کھڑا ہوا

بهند آمدم بعد از آن رستخیز
اس آفت کے بعد میں ہندوستان میں آیا

وز آنجا براه یمن تا حجاز
اور وہاں سے یمن کی راہ ہو کر حجاز میں

از آن جمله تلخی که بر من گذشت
ان تکلیفوں سے جو مجھ پر گذریں

دهانم جز امروز شیرین نگشت
آج کے سوا ابھی زبان شیرین نہوئی اے آرام ملا

در اقبال تائید بوبکر سعد
بوبکر سعد کے سایہ دولت میں

که مادر نزاید چنو قبل و بعد
کہ ایسا لڑکا اس سے پیشتر اور بعد کسی عورت نے نہیں جنا

ز جور فلک دادخواه آمدم
آسمان کے ظلم سے فریادی آیا ہوں

درین سایه گستر پناه آمدم
اس رحیم کے سایہ میں پناہ لی ہے

دعاگوی این دولتم بنده وار
میں غلاموں کی طرح اس دولت کا دعاگو ہوں

خدایا تو این سایه پاینده دار
اے خدا تو اس سایہ کو ہمیشہ رکھیو

که مرهم نهادم نه در خورد ریش
کہ اُسنے مرہم لگادیا اور زخم کے موافق نہیں

که در خورد انعام و اکرام خویش
بلکہ اسنے اپنی بخشش اور انعام کے موافق دیا

کی این شکر نعمت بجا آورم
شکر اس نعمت کا کہاں ادا کر سکتا ہوں

وگر پای گردد بخدمت سرم
اگر اسکی خدمت کیواسطے میرا سر بھی پیر ہو جائے

فرج یافتم بعد از آن بندها
ان تکلیفوں کے بعد مجھے اب آرام ملا

هنوزم بگوشست از آن پندها
ابھی تک وہ سب نصیحتیں مجھے یاد ہیں

یکی آنکه هر گه که دست نیاز
ایک یہ کہ جب میں آرزو کا ہاتھ

بر آرم بدرگاه دانای راز
راز جاننے والیکی درگاہ میں اٹھاتا اور دعا مانگتا ہوں

بیاد آید آن لعبت چینیم
وہ چین کی تصویر مجھے یاد آتی ہے

کند خاک در چشم خودبینیم
اور میری خود بینی کی آنکھ میں خاک ڈالتی ہے

بدانم که دستی که برداشتم
میں جانتا ہوں کہ میں نے ہاتھ جو اٹھایا

به نیروی خود بر نیفراشتم
وہ اپنے ہاتھ کی قوت سے نہیں اٹھایا

نه صاحبدلان دست بر میکشند
صاحبدل ہاتھ دعا کا خود نہیں اوٹھاتے ہیں
که سررشته از غیب در میکشند
بلکہ توفیق سے کارگزاران قضا و قدر نے غیب سے

در خیر بازست و طاعت ولیک
نیکی اور عبادت کا دروازہ ہمیشہ کھلا ہے
نه هر کس تواناست بر فعل نیک
مگر نیک کاموں کے سب پابند نہیں ہوتے

همینست مانع که در بارگاه
یہی بات مانع ہے کہ بارگاہ میں
نشاید شدن جز بفرمان شاه
بے حکم بادشاہ کے نہیں جا سکتے

کلید قدر نیست در دست کس
تقدیر کی کنجی کسی کے ہاتھ میں نہیں ہے تقدیر پر کسی کا اختیار نہیں ہے
توانائی مطلق خدایست و بس
صرف خدا کے سوا کوئی قادر مطلق نہیں

پس ای مرد پوینده بر راه راست
پھر اے مرد چلنے والے بادشاہ تو جو راہ راست کی طرف چلتا ہے
ترا نیست منت خداوند راست
تو کچھ خوبی نہیں بلکہ خدا کا احسان سمجھنا چاہیے

چو در غیب نیکو نهادت سرشت
جب تقدیر سے تیری اصل اچھی کی ہے
نیاید ز خوی تو کردار زشت
تو تیری عادت سے حرام کام کبھی نہ ہونگے

ز زنبور کرد این حلاوت پدید
جس خدا نے مکھی کے ذریعہ میں ایسا میٹھا شہد ظاہر کیا ہے
همان کس که در مار زهر آفرید
اسی نے سانپ کے منہ میں زہر پیدا کیا

چو خواهد که ملک تو ویران کند
پس اگر وہ چاہتا کہ تیرا ملک ویران ہو
نخست از تو خلقی پریشان کند
پہلے تیرے ظلم سے خلق کو پریشان کرتا

وگر باشدش بر تو بخشایشی
اور جب اسکو تجھپر بخشش منظور ہے
رساند بخلق از تو آسایشی
تو خلق کو تیرے سبب سے آرام پہونچاتا ہے

تکبر مکن بر ره راستی
اپنی راہ راست یعنی اسلام و شریعت پر فخر و تکبر نہ کر
که دستت گرفتند و برخاستی
کیونکہ کارکنان قضا و قدر نے تیرا ہاتھ پکڑ کے اٹھایا

سخن سودمندست اگر بشنوی
یہ بات فائدہ مند ہے اگر تو اوسپر عمل کریگا
بمردان رسی گر طریقت روی
اگر راہ راست پر چلیگا تو مردوں سے ملیگا

مقامی بیابی گرت ره دهند
اگر تجھکو ترقی کرنے دیگے تو تو بھی عزت پائیگا
که بر خوان عزت سماطت نهند
کہ عزت کے ساتھ خوان پر تیرے واسطے دسترخوان بچھائیگے

ولیکن نباید که تنها خوری
مگر تجھے تنہا خوری نہ چاہیے
ز درویش درمانده یاد آوری
بجز فقیر عاجز کو بھی یاد کرنا

فرستی مگر رحمتی در پیم
اور میرے مرنیکے بعد مجھپر دعائے مغفرت پڑھنا
که بر کردهٔ خویشتن واثق نیم
کہ مجھے اپنے اعمال کا اعتبار نہیں ہے

# باب نہم در توبہ

نواں باب توبہ کے بیان مین

بیا ای که عمرت بهفتاد رفت — مگر خفته بودی که بر باد رفت

خبردار شو جو اپنی عمر ستر برس کی بتا چکا ہے توبہ استغفار کر — شاید تو خواب غفلت مین تھا جو سب عمر برباد ہوئی ابھی کچھ نکھا

همه برگ بودن همی ساختی — بتدبیر رفتن نپرداختی

ہمیشہ رہنے اسے دنیا کا سامان کیا کیا — چلنے اسے عقبے کی تدبیر کی فکر نہوئی

قیامت که بازار مینو نهند — منازل باعمال نیکو دهند

قیامت مین جب بہشت کا بازار لگے گا — نیک کامون کے موافق مرتبہ ملیگا

بضاعت بچندانکه آری بری — وگر مفلسی شرمساری بری

جسقدر مال لاویگا اوسقدر اسباب ملیگا — اگر تو مفلس ہے تو شرمندہ ہونا پڑیگا

که بازار چندانکه آگنده‌تر — تهیدست را دل پراگنده‌تر

کیونکہ جسقدر بازار مال و اسباب سے بھرا ہوتا ہے — مفلس کو اوسیقدر حسرت ہوتی ہے

ز پنجه درم پنج اگر کم شود — دلت ریش سرپنجهٔ غم شود

پچاس درم مین سے اگر پانچ بھی کم ہو جاتے ہیں — تو تیرے دل کو فکر رنج و ملال ہوگا

چو پنجاه سالت برون شد ز دست — غنیمت شمر پنج روزی که هست

اب جو پچاس برس مفت تیرے ہاتھ سے جاتے رہے — پس ان پانچ دنکو تو غنیمت سمجھ لے یعنی کچھ تو حاصل کر

اگر مرده مسکین زبان داشتی — بفریاد و زاری فغان داشتی

اگر مردہ غریب کی زبان ہوتی — تو فریاد اور زاری سے چلاتا

که ای زنده چون هست امکان گفت — لب از ذکر چون مرده برهم مخفت

کہ اے زندہ اب جو تجھے بات کرنیکی طاقت ہے — خدا کی یاد سے مردے کی طرح خاموش نرہ

چو ما را بغفلت بشد روزگار — تو باری دمی چند فرصت شمار

میرا زمانہ تو غفلت مین بسر ہو گیا — ہان تو اس تھوڑے سے وقتکو غنیمت جان

## حکایت پیرمرد و تحسر بر روزگار جوانی

ذکر ایک بڈھے کا جوانی کے دنون پر حسرت کرنا

شبی در جوانی و طیب نعم — جوانان نشستیم چندی بهم

ایک رات کو جوانی مین خوشی اور آرام کے ساتھ — ہم کئی جوان ایک جا بیٹھے تھے

چو بلبل سرایان چو گل تازه روی — ز شوخی در افگنده غلغل بکوی

بلبل کی طرح چہچہاتے اور گل کی طرح ہنس رہے تھے — تیزی سے اپنے محلہ مین چہکتے پھرتے تھے

جہاندیدہ پیری زمانہ کنار
ایک جہاندیدہ بالکل بڈھا جیسے ملتوہ

ز دور فلک لیل مویش نہار
جسکے رات کیطرح سیاہ بال زمانہ کی گردش سے دن کیطرح سفید ہو گئے

چو فندق زبان از سخن بستہ بود
جسکا منہ بات کرنے سے اخروٹ کیطرح بند تھا

نہ چون ما لب از خندہ چون پستہ بود
نہ کہ ہماری طرح ہنسنے سے لب مثل پستہ کے خندان تھا

جوانی فرا رفت کای پیر مرد
ایک جوان اوسکے پاس گیا اور کہا کہ اے بڈھے مرد

چہ در کنج حسرت نشینی بدرد
کیا گوشہ حسرت مین درد آلودہ بیٹھا ہے

یکی سر برآر از گریبان غم
ایک بار گریبان غم سے سر اوٹھا کے

بآرام دل با جوانان بچم
چین سے جوانون کے ساتھ چل

برآورد سر سالخوردہ ز نہفت
اوس بڈھے نے سر گریبان سے اوٹھایا

جوابش نگر تا چہ پیرانہ گفت
خیال کر کہ اوسنے بڈھون کی طرح کیا اچھا جواب دیا

چو باد صبا بر گلستان وزد
جب باد صبا باغ مین چلتی ہے

چمیدن درخت جوان را سزد
تو پودے درخت کا ہلنا اچھا معلوم ہوتا ہے

چمد تا جوانست و سر سبز خوید
خوید جبکہ سرسبز اور جوان ہے خوب لہلہاتی ہے

شکستہ شود چون بزردی رسید
جب زرد ہو جاتی ہے تو ٹوٹ جاتی ہے

بہاران کہ باد آورد بید مشک
ہوا فصل بہار کی بید مشک سے دماغ خوشبودار کرتی ہے

بریزد درخت جوان برگ خشک
اسی سے پرانے درختون کے نیچے خشک پتے جھڑتے ہین

نزیبد مرا با جوانان چمید
مجھے جوانون کے ساتھ ہلنا زیبا نہین

کہ بر عارضم صبح پیری دمید
جبکہ میری رخسارون پر ضعیفی کی صبح طلوع ہوئی یعنی بال سفید

بقید اندرم جبرہ بازی کہ بود
میرے قید مین جو جبرہ باز تھا

دما دم سر رشتہ خواہد ربود
وہ ہر دم تاگے کا سر کاٹتا ہے

شما راست نوبت برین خوان نشست
اب صرف تمہاری نوبت ہے کہ دسترخوان پر بیٹھو

کہ ما از تنعم بشستیم دست
کیونکہ مین نے آرام و عیش سے ہاتھ دھویا

چو بر سر نشست از بزرگی غبار
جب سر پر بزرگی کا غبار جیسے گیا

دگر چشم عیشی جوانی مدار
پھر جوانی کے عیش کی امید نہ رکھ

مرا برف بارید بر پر زاغ
میرے کوے کے پر پر برف پڑی یعنی بال سفید ہو گئے

نشاید چو بلبل تماشای باغ
اب بلبل کی طرح باغ کی سیر زیبا نہین

کند جلوہ طاؤس صاحب جمال
البتہ طاؤس خوبصورت اپنی خوبی دکھاتا ہے

چہ میخواہی از باز برکندہ بال
بے پر باز سے کیا لطف حاصل ہوگا

مرا غلہ تنگ اندر آمد درو
میرے غلہ کے کٹنے کا وقت ای دوست بالکل قریب ہے
شما را کنون می دمد سبزہ نو
تمہارا کھیت اب سرسبز ہوتا ہے

گلستان ما را طراوت گذشت
میرے باغ کی سرسبزی باقی رہی
کہ گلدستہ بندد چو پژمردہ گشت
کملائے ہوئے پھولون کا کوئی گلدستہ نہین بناتا

مرا تکیہ جان پدر بر عصاست
اے جان پدر میرا سہارا یہ لاٹھی ہے
دگر تکیہ بر زندگانی خطاست
اب زندگی کا بھروسہ کرنا بیفائدہ ہے

مسلم جوان راست برپای جست
جوانوں کی اجالا کی اور کھیل کود ٹھیک ہی
کہ پیران برند استعانت بدست
کیونکہ بڈھے بغیر ہاتھ کے سہارے کے اٹھ نہین سکتے

گل سرخ رویم نگر زر ناب
میرے گلاب سے رخسار سے زرد ہو گئے ای دوست قریب ہو
فرو رفت چون زرد شد آفتاب
جب آفتاب زرد ہوتا ہے تو غروب ہوتا ہے

ہوس پختن از کودک ناتمام
نابالغ لڑکون کا کھیلنا کودنا
چنان زشت نبود کہ از پیر خام
ایسا برا نہین معلوم ہوتا ہے جیسے بڈھے جاہل کا

مرا می بباید چو طفلان گریست
مجھے بچون کی طرح رونا چاہیے
ز شرم گناہان نہ طفلانہ زیست
اپنے گناہون کی شرم سے نہ بچون کی طرح زندگی بسر کرنا

نکو گفت لقمان کہ نا زیستن
لقمان نے کہا اچھی بات کہی ہے کہ زندہ نہ رہنا
بہ از سالہا بر خطا زیستن
برسون گناہ کرنے اور زندہ رہنے سے بہتر ہے

ہم از بامدادان در کلبہ بست
صبح سے دکان بند کر لینا اچھا ہے
بہ از سود و سرمایہ دادن ز دست
اصل اور نفع کے کھونے سے

جوان تا رساند سیاہی بنور
جبتک جوان اپنی سیاہی کو روشن کرے گا اسی نسبت رہیگا
برد پیر مسکین سیاہی بگور
بڈھا ضعیف اعمال سیاہ اپنے ساتھ قبر مین لیجائے گا

## حکایت

کہن سالی آمد بنزد طبیب
ایک بڈھا ایک طبیب کے پاس گیا
ز نالیدنش تا بمردن قریب
آہ میون کو اوسکے رونے کے تھوڑے دن باقی تھے

کہ دستم بہ رگ بر نہ ای نیک رای
کہا اے نیکبخت میری نبض دیکھ
کہ پایم ہمی بر نیاید ز جای
کہ اب میرا پاؤن اٹھ نہین سکتا ہے

بدان ماند این قامت خفتہ ام
میرا یہ سست بدن ایسا ہو گیا
کہ گویی بگل در فرو رفتہ ام
کہ گویا کیچڑ میں پھنسا ہوا ہون

بدو گفت دست از جهان برگسل
لبیب نے اوس سے کہا کہ دنیا کی امید چھوڑ
که پایت قیامت برآید ز گل
کہ اب قیامت مین تیرا پیر کیچڑ سے نکلے گا

اگر در جوانی زدی دست و پای
جب جوانی مین بہت ہاتھ پیر مارے اب لہو و لعب اور سی
در ایام پیری بهش باش و رای
اب بڑھاپے مین حواس اور عقل سنبھال

چو دوران عمر از چهل برگذشت
جب عمر کا زمانہ چالیس سے بڑھا
مزن دست و پا کآبت از سر گذشت
اب ہاتھ پیر مارنا بیکار ہے کہ پانی سر سے گذر گیا

نشاط آنگه از من رمیدن گرفت
خوشی اسوقت مجھ سے نفرت کرنے لگی
که شامم سپیده دمیدن گرفت
کہ میری رات سپیدہ دم ہوئی یعنی بال سیاہ سفید ہو گئے

بباید هوس کردن از سر بدر
ہوس سر سے دور کرنا چاہیے
که دور هوس بازی آمد بسر
کہ زمانہ عشق بازی کا گذر گیا اے جوانی گئی

بسبزی کجا تازه گردد دلم
سبزہ سے کب میرا دل تازہ ہوگا
که سبزی بخواهد دمید از گلم
جبکہ میری مٹی پر خود سبزہ جما چاہتا ہے

تفرج کنان در هوا و هوس
ہوا و ہوس مین سیر کرتا ہوا
گذشتیم بر خاک بسیار کس
بہت سے آدمیون کی قبر پر گذرا

کسانیکه دیگر بغیب اندرند
بہت سے لوگ کہ اب پیدا ہو گئے
بیایند و بر خاک ما بگذرند
وہ آکے میری قبر پر سیر کریں گے

دریغا که فصل جوانی برفت
افسوس کہ جوانی کا زمانہ گذر گیا
بلهو و لعب زندگانی برفت
کھیلنے کودنے مین زندگی بسر ہوئی

دریغا چنان روح پرور زمان
افسوس کہ ایسا روح پرور زمانہ
که بگذشت بر ما چو برق یمان
مجھپر ایسا بسر ہوا جیسے یمن کی بجلی

ز سودای آن پوشم و این خورم
اس فکر سے کہ وہ چیز پہنوں اور یہ چیز کھانا چاہیے
نپرداختم تا غم دین خورم
آخرت کا اندیشہ خیال نہوا

دریغا که مشغول باطل شدیم
افسوس کہ باطل مین پھنسا رہا
ز حق دور ماندیم و غافل شدیم
اور حق سے مجھے دور اور غافل رہا

چه خوش گفت با کودک آموزگار
کیا خوب کہا لڑکے سے استاد نے اچھی بات کہی
که کاری نکردیم و شد روزگار
کہ مین نے کوئی کام نہیں کیا اور عمر ختم ہو گئی

## گفتار اندر غنیمت شمردن قوت جوانی پیش از ضعف پیری

قول - اس بیان مین کہ بڑھاپے اور ضعیفی سے پہلے جوانی کو اچھا جاننا چاہیے

جوانا رہ طاعت امروز گیر
اے جوان آج عبادت کی راہ پر چل یعنی عبادت کر
کہ فردا جوانی نیاید ز پیر
کہ کل بڑھاپے سے جوانی نہو سکے گی

فراغ دلت ہست و نیروی تن
اے جب تیرے دل کو فراغت ہے اور جسم مین قوت ہے کوئی کام کرلے
چو میدان فراخست گوئی بزن
جب فرصت بہت ہے اقبال نیک کرلے

من این روز را قدر نشناختم
مین نے اندنون کی کچھ قدر نجانی
بدانستم اکنون کہ در باختم
اب آخر ہونے پر اوسکی قدر معلوم ہوئی

قضا روزگاری ز من در ربود
تقدیر نے میرا وقت چھڑایا
کہ ہر روزی از وی شب قدر بود
جسکا ایک دن شب قدر تھا

چہ کوشش کند پیر خر زیر بار
بڈھا گدہا لدا ہوا بوجھ سے کیا کرسکتا ہی
تو میرو کہ بر باد پایی سوار
تو چل کہ گھوڑے پر سوار ہے

شکستہ قدح گر بہ بندند چست
ٹوٹے ہوے پیالے کو کیسا ہی مضبوط جوڑین
نیاورد خواہد بہای درست
مگر اوسکی قیمت معقول کبھی نہلے گی پس ایسی ہی بڑے سے

کنون کوفتادت بغفلت ز دست
اب جو وہ غفلت مین تمہارے ہاتھ سے چھوٹ پڑا
طریقی ندارد بجز ہار بست
سواے جوڑنے کے اور کوئی تدبیر نہین

کہ گفتت بجیحون در انداز تن
کسنے تجھے دریاے جیحون مین گرنے کو بتایا
چو افتاد ہم دست و پایی بزن
مگر جب گر پڑا تو ہاتھ پیر ہلا اور کوشش نکلنے کی کر

بغفلت بدادی ز دست آب پاک
پانی پاک غفلت مین ہاتھ سے پھینکدیا
چہ چارہ کنون جز تیمم بخاک
اب سواے خاک پر تیمم کرنے کی اور کوئی تدبیر نہین

چو از چابکان در دویدن گرو
جب تو تیز اور چالاکون کے برابر دوڑ نہین سکتا
نبردی ہم افتان و خیزان برو
اور تھمتے بیٹھے چلا چل

گران بادپایان برفتند تیز
دوڑنے والے تو دور تک گئے
تو بیدست و پایی از نشستن بخیز
تو اپاہج بیٹھا ہے اوٹھ ہی کھڑا ہو

## حکایت

شبی خوابم اندر بیابان فید
ایک رات کو فید کے جنگل مین مارے نیند کے
فرو بست پای دویدن بقید
میرے پیر دوڑنے سے بندہ گئے

شتربانی آمد بہول و ستیز
ایک شتربان آیا اور سے نہلا اور ڈرا کے
زمام شتر بر سرم زد کہ خیز
اونٹ کی مہار میرے سر پہ ماری کہ اوٹھ

گر دل بنہادی بمردن زپس
قافلہ کے پیچھے رہ کے تجھے جان دینا منظور ہے
مرا ہم چو تو خواب خوش درسرست
میرا بھی دل تیری طرح خوب سونے کو چاہتا ہے
تو گر خواب نوشین بہانگ رحیل
تجھے نیند مین ہے سونے کے سبب سے کوچ کا گھنٹا سنائی نہین دیتا
فرو کوفت طبل شتر ساروان
اونٹ پر کا نقارہ ساربان نے بجا دیا
خنک ہوشیاران فرخندہ بخت
اور ان خوش نصیبون کا کیا اچھا حال ہے
بہ رہ خفتگان تا برآرند سر
جو راہ مین سو رہے وہ جب تک سر اوٹھا
سبق بردہ رہرو کہ برخاست زود
جو مسافر جلد اوٹھا اور سبقت کی
چو شیبت درآمد بروی شباب
جب جوانی پر بڑھاپا ظاہر ہوا
من آنروز برکندم از جان امید
مین اوسی دن اپنی جان سے مایوس ہوا
دریغا کہ بگذشت عمر عزیز
افسوس کہ عمر عزیز گذر گئی
گذشت آنچہ در ناصوابی گذشت
جو کچھ گذرا بیکار ضائع ہوا
کنون وقت تخم است گر پروری
اب بیج بونے کا وقت ہے اگر پرورش کر
بشہر قیامت مرو تنگدست
قیامت کے شہر مین مفلس نہ جا
گرت چشم عقلست تدبیر گور
اگر تیری عقل کی آنکھ کشادہ ہے ای عاقل

کہ برمی نخیزی بہانگ جرس
کہ گھنٹی کی آواز پر اوٹھتا نہین
ولیکن بیابان بہ پیش اندرست
مگر ابھی جنگل بہت طے کرنا ہے
نخیزی دگر کی رسی در سبیل
اوٹھتا نہین پس قافلہ کے ساتھ کہان راہ پر پہونچے گا
بمنزل رسید اول کاروان
اول قافلہ منزل پر پہونچ گیا
کہ پیش از دہل زن بسازند رخت
جو نقارہ بجنے سے پہلے سامان تیار کر چکے ہین
نہ بینند رہ رفتگان را اثر
اوس راہ کے گذرے ہوون کا نشان بھی نپائین گے
پس از نقل بیدار بودن چہ سود
قافلہ جانے کے بعد اوٹھنے سے کیا فائدہ
شبت روز شد دیدہ برکن زخواب
رات گذر گئی دن ہو گیا اٹھو جاگ
کہ افتاد دم اندر سیاہی سپید
کہ سیاہی پر سفیدی معلوم ہوئی
بخواہد گذشت این دمی چند نیز
یہ تھوڑے سے دم بھی گذر جائینگے
وزین نیز دم در نیابی گذشت
جو دم باقی ہین وہ بھی گذر جائینگے
گر امیدواری کہ خرمن بری
اگر کھلیان جمع کرنے کی امید ہو اور فائدہ حاصل کرنے کی
کہ ہیچش ندارد بحسرت نشست
کہ کچھ نہ ہوگا وہ حسرت سے بیٹھنے کا
کنون کن کہ چشمت نخوردست مور
تو آج اپنی قبر کی فکر کر کہ ابھی تیرا جسم کیڑون نے نہین کھایا

بمایه توان ای پسر سود کرد | چه سود افتد آنرا که سرمایه خورد

اسے لڑکے مال سے نفع حاصل ہوتا ہے | اوس شخص کو کیا فائدہ ہوگا جسنے اپنا مال برباد کیا

کنون کوش کاب از کمر درگذشت | نه وقتی که سیلاب از سر گذشت

ابھی کہ ابھی تک پانی نہ ہو کوشش کرنا ہو کرلے | جب سیلاب سر سے گذر جائے گا تو کچھ فائدہ نہوگا

کنونت که چشمست اشکی ببار | زبان در دهانست عذری بیار

ابھی آنکھیں باقی ہین رولے اسے ندامت گناہ سے | زبان منہ مین ہے عذر خواہی اسے تو کرلے

نه پیوسته باشد روان در بدن | نه همواره گردد زبان در دهن

ہمیشہ جان بدن مین نہین رہیگی | ہمیشہ زبان اسے گویائی منہ مین نہین رہیگی

ز دانندگان بشنو امروز قول | که فردا نکیرت بپرسد بهول

جاننے والوں کی نصیحت آج سن لے | کہ کل منکر نکیر تجھ سے ڈرا کر پوچھینگے

غنیمت شمار این گرامی نفس | که بی مرغ قیمت ندارد قفس

اس بیش قیمت دم کو غنیمت جان | کہ بغیر چڑیا کے پنجرے کی کچھ قدر نہین ہے

مکن عمر ضایع بافسوس و حیف | که فرصت عزیزست والوقت سیف

افسوس اور حسرت مین عمر ضایع نہ کر | کہ فرصت کو غنیمت جاننا چاہیے کیونکہ وقت تلوار کی طرح ہے

## حکایت

قضا زنده را رگ جان برید | دگر کس بمرگش گریبان درید

قضا نے ایک زندہ کی رگ جان کاٹ دی اسے مرگیا | ایک اور آدمی نے اوسکے مرنے سے گریبان چاک کیا

چنین گفت بیننده تیزهوش | چو فریاد و زاری رسیدش بگوش

ایک سمجھنے والے عقلمند نے یہ بات کہی | جب اوسکی فریاد و زاری اوسنے سنی

ز دست شما مرده بر خویشتن | گرش دست بودی دریدی کفن

تمہارے ہاتھوں سے یہ مردہ | اگر قابو پاتا تو اپنا گریبان چاک کرتا اسے بیقرار ہوتا

که چندین ز تیمار و دردم مپیچ | که روزی دو پیش از تو کردم بسیچ

اور کہتا کہ اسقدر میرے غم سے بیتاب نہ ہو | کیونکہ مین نے تم سے صرف دو روز پہلے سفر کیا

فراموش کردی مگر مرگ خویش | که مرگ منت ناتوان کرد و ریش

شاید تو اپنی موت بھول گیا | کہ میری موت سے اس طرح بیتاب ہے

محقق چو بر مرده ریزد گلش | نه بر وی که بر خود بسوزد دلش

اہل بصارت جب کسی مردے پر مٹی ڈالتا ہو دفن کرتے ہین | اوس پر نہیں بلکہ اپنے اوپر روتے ہین

ز هجران طفلیکه در خاک رفت

کسی لڑکے کے مرنے سے تو کیون روتا ہے

چه نالی که پاک آمد و پاک رفت

کہ وہ تو پاک پیدا ہوا اور پاک ہی گیا و مرگیا

تو پاک آمدی بر حذر باش و پاک

تو بیگناہ پیدا ہوا تھا تجھے پرہیز کرنا اور ڈرنا چاہیے

که ننگست ناپاک رفتن بخاک

کہ تیرا گنہگار مرنا شرم و افسوس کا باعث ہے

کنون باید این مرغ را پای بست

ابھی تجھے اس مرغ کے پیر باندھنا چاہیے قفس کے

نه وقتیکه سررشته بردت ز دست

نہ اس وقت کہ دھاگا تو تیرے ہاتھ سے مرغ نکل جاوے

نشستی بجای دگر کس بسی

تو بہت دن دوسرون کی جگہ بیٹھا

نشیند بجای تو دیگر کسی

اب تیری جگہ اور کوئی بیٹھے گا اسے قائم مقام ہوگا

اگر پهلوانی وگر تیغ زن

چاہے تو پہلوان ہو یا بہادر

نخواهی بدر بردن الا کفن

تیرے ساتھ کفن کے سوا کچھ نہ ہوگا

خر وحشی اگر بگسلاند کمند

جنگلی گدھا یعنی گورخر اگرچہ کمند توڑ لیجاتا ہے

چو در ریگ ماند شود پای بند

مگر ریگستان مین مجبور ہوکے جنبش نہین کرسکتا

ترا نیز چندان بود دست زور

اگر تجھ بھی اسقدر طاقت ہو

که پایت نرفتست در ریگ گور

یہ صرف اسوقت تک ہے جبتک تیرا پیر قبر کی ریگ مین نہین پہنچا

منه دل برین سالخورده مکان

اس پرانے مکان یعنی دنیا پر دل نہ لگا اسے قیام نہین

که گنبد نپاید برو گردکان

کیونکہ اخروٹ گنبد پر نہین ٹھہرتا

چو دی رفت و فردا نیامد بدست

جبکہ کل کا دن لہو و لعب مین گذر گیا

حساب از همین یکنفس کن که هست

بس یہی ایک دم جو باقی ہے اوسیکا شمار غنیمت جان

## حکایت

فرو رفت جم را یکی نازنین

جمشید کا ایک نازنین لڑکا مرگیا

کفن کرد چون کرمش ابریشمین

اوسے ریشم کے کیڑے کی طرح اوسنے ریشمی کفن دیا

بدخمه درآمد پس از چند روز

تھوڑے دنون بعد اوس تہ خانہ مین جہان نعش تھی گیا

که بروی بگرید بزاری و سوز

کہ اوسپر بیقرار ہوکے روئے

چو پوسیده دیدش حریرین کفن

جب دیکھا اوسکا ریشمی کفن گل گیا

بفکرت چنین گفت با خویشتن

تو فکر کرکے اپنے دل سے کہا

من از کرم برکنده بودم بزور

جیسے کہ ریشمی کیڑون سے کھینچا تھا

بکندند از و باز کرمان گور

قبر کے کیڑون نے پھر اوسسے لے لیا

